# الفُیُوضَاتُ المُحَمَّدِیَّة



## ڈاکٹر محمد طاہر القادری


## مِنہاجُ القرآن پبلیکیشنز

365-ایم، ماڈل ٹاؤن لاہور، فون: 5168514، 3-5169111

یوسف مارکیٹ، غزنی سٹریٹ، اُردو بازار، لاہور، فون: 7237695

www.Minhaj.org - www.Minhaj.biz

حکومتِ پنجاب کے نوٹیفکیشن نمبر ایس او (پی۔ا) ۴-۱/ ۸۰ پی آئی وی، مؤرّخہ ۳۱ جولائی ۱۹۸۴ء؛ حکومتِ بلوچستان کی چٹھی نمبر ۸۷-۴-۲۰ جنرل وایم ۴/ ۹۷۰-۷۳، مؤرّخہ ۲۶ دسمبر ۱۹۸۷ء؛ حکومتِ شمال مغربی سرحدی صوبہ کی چٹھی نمبر ۲۴۴۱۱-۶۷ این۔ا/ اے ڈی (لائبریری)، مؤرّخہ ۲۰ اگست ۱۹۸۶ء؛ اور حکومتِ آزاد ریاست جموں وکشمیر کی چٹھی نمبر س ت/ اِنتظامیہ ۶۳-۸۰۶۱/۹۲، مؤرّخہ ۲ جون ۱۹۹۲ء کے تحت ڈاکٹر محمد طاہرالقادری کی تصنیف کردہ کتب تمام سکولز اور کالجز کی لائبریریوں کے لئے منظور شدہ ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | الفُیُوضَاتُ المُحَمَّدِیَّة ﷺ |
| تصنیف | : | شیخ الاسلام ڈاکٹر محمد طاہر القادری |
| معاونینِ ترتیب | : | محمد تاج الدین کالامی، حافظ فرحان ثنائی |
| پروف ریڈنگ | : | ڈاکٹر طاہر حمید تنولی، محمد فاروق رانا، ضیاء نیر |
| زیرِ اہتمام | : | فریدِ ملّتؒ ریسرچ اِنسٹی ٹیوٹ Research.com.pk |
| مطبع | : | منہاجُ القرآن پرنٹرز، لاہور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِشاعتِ اَوّل | : | نومبر 2003ء | (2,200) |
| اِشاعتِ دُوُم | : | جنوری 2004ء | (1,100) |
| اِشاعتِ سوُم | : | مارچ 2004ء | (2,200) |
| اِشاعتِ چہارُم | : | مئی 2004ء | (1,100) |
| اِشاعتِ پنجم | : | اکتوبر 2004ء | (2,200) |
| اِشاعتِ ششم | : | مارچ 2005ء | (1,100) |
| اِشاعتِ ہفتم | : | اگست 2005ء | (1,100) |
| اِشاعتِ ہشتم | : | دسمبر 2005ء | (2,200) |
| اِشاعتِ نہم | : | ستمبر 2006ء | (1,100) |
| اِشاعتِ دہم | : | فروری 2007ء | (2,200) |
| اِشاعتِ یازدہم | : | مارچ 2007ء | (1,100) |
| اِشاعتِ دوازدہم | : | نومبر 2007ء | (1,100) |
| اِشاعتِ سیزدہم | : | اگست 2008ء | (2,200) |
| اِشاعتِ چہاردہم | : | اکتوبر 2008ء | (3,300) |
| ہدیہ | : | -/300 روپے | |

ISBN 969-32-0550-2

**نوٹ:** الفُیُوضَاتُ المُحَمَّدِیَّة ﷺ سے حاصل ہونے والی جملہ آمدنی ہمیشہ کے لئے حضور نبیِ اکرم ﷺ کی طرف سے آپ ﷺ کی اُمت کے حق داروں میں ہدیتاً تقسیم ہوگی، اور اِس کا ثواب ہمیشہ حضور ﷺ کی بارگاہِ اقدس میں نذر ہوگا۔

fmri@research.com.pk

# اھداء و انتساب

**فیوضاتِ محمدیہ ﷺ کا انتساب اور اھداء ثواب**

اِن مقدس ہستیوں کی ارواحِ مبارکہ کی خدمت میں کرتا ہوں:

- حضور سید الکونین و الثقلین سیدنا الحبیب النّبی الامّی **حضرت محمد مصطفیٰ** ﷺ
- حضرت شیخ الکل سیدنا غوثِ اعظم **شیخ عبدالقادر محی الدین الجیلانی** رضی اللہ عنہ
- سیدی و مرشدی قدوۃ الاولیاء **حضور سیدنا طاہر علاؤالدین الگیلانی** البغدادی رضی اللہ عنہ
- قبلہ والد گرامی فرِید الملت **حضرت ڈاکٹر فرید الدین قادری** رحمۃ اللہ علیہ



# فہرست

| صفحہ | عنوانات |
| --- | --- |
| ۴۵ | دعا کے بعد کے وظائف |
| ۴۸ | ❁ نفلی نمازوں کے فضائل و برکات |
| ۴۸ | ۱۔ نمازِ تہجد |
| ۵۰ | ۲۔ نمازِ اشراق |
| ۵۱ | ۳۔ نمازِ چاشت |
| ۵۲ | ۴۔ نمازِ اوّابین |
| ۵۳ | ۵۔ نمازِ توبہ |
| ۵۴ | ۶۔ نمازِ تسبیح |
| ۵۵ | ۷۔ نمازِ حاجت |
| ۵۷ | ۸۔ نماز استخارہ |
| ۵۸ | ۹۔ نماز تحیۃ الوضوء |
| ۵۹ | ۱۰۔ نماز تحیۃ المسجد |
| ٦۱ | باب دوم: وظائف النُّفُوس |
| | (نفسِ امّارہ سے نفسِ کاملہ و صافیہ کے مقام تک ترقی کے وظائف) |
| ٦۵ | ❁ پہلا دائرہ |
| ٦۵ | ساتوں نفوس کے لئے پہلے دائرے کے اذکار |

| عنوانات | صفحہ |
|---|---|
| سولھویں منزل | ۲۰۳ |
| سترھویں منزل | ۲۰۴ |
| اٹھارھویں منزل | ۲۰۶ |
| انیسویں منزل | ۲۰۸ |
| بیسویں منزل | ۲۱۰ |
| حصہ دوم: حصولِ برکات وفتوحات کے وظائف و اذکار | ۲۱۳ |
| باب پنجم: وظائف الآیات (حصولِ برکات کے لئے قرآنی آیات کے وظائف) | ۲۱۵ |
| ۱۔ وظیفۃ الفاتحہ | ۲۱۷ |
| ۲۔ مسبّعاتِ عشرہ | ۲۱۹ |
| ۳۔ وظیفۂ شفاء | ۲۲۴ |
| ۴۔ وظیفۂ سلام | ۲۲۵ |
| ۵۔ وظیفۂ محبتِ الٰہی | ۲۲۸ |
| ۶۔ وظیفۂ توکل | ۲۳۰ |
| ۷۔ وظیفۂ استعاذہ | ۲۳۵ |

# پیش لفظ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

دورِ حاضر کی عظیم علمی، فکری، تعلیمی، تحقیقی، فلاحی، اجتہادی، تجدیدی، روحانی اور اِحیائی تحریک، **تحریک منہاج القرآن** اپنے آغاز کے دن سے ہی امتِ مسلمہ کی ہمہ گیر رہنمائی کا فریضہ سرانجام دے رہی ہے۔ اس کے بانی قائد **ڈاکٹر محمد طاہرالقادری** مدظلہ العالی قدیم و جدید علوم سے متصف ہونے کے ساتھ ساتھ ایک عظیم اسلامی مفکر اور روحانی مصلح بھی ہیں، وہ نہ صرف وابستگانِ تحریک کی رہنمائی کر رہے ہیں بلکہ جملہ مسلمانانِ عالم کے لئے خیر خواہی، نفع بخشی اور فیض رسانی کے عمل مسنون میں رات دن مصروف رہتے ہیں۔

اللہ رب العزت کا شکر ہے کہ انہوں نے اپنی گونا گوں مصروفیات میں سے وقت نکال کر رفقاء و وابستگان تحریک اور عامۃ المسلمین کے لئے یہ گراں قدر کتاب ''**الفیوضات المحمدیۃ** ﷺ'' مرتب کرکے ان کی دیرینہ خواہش پوری کر دی ہے۔ اس کتاب میں نفوسِ سبعہ کے تزکیہ و ترقی، روحانی ملکات اور نسبتوں کی پہچان، تحقق اور فروغ بالخصوص نسبتِ محمدی ﷺ کے حصول اور زیارتِ نبوی ﷺ کے لئے خاص وظائف و اذکار کے ساتھ ساتھ روزمرہ کی جسمانی، ذہنی اور نفسیاتی بیماریوں سے شفایابی اور سحر و شر جنات سے نجات کے عام فہم قرآنی وظائف بھی شامل ہیں جو محض اللہ رب العزت اور اس کے محبوب حضور نبی اکرم ﷺ کی طرف سے ڈاکٹر صاحب پر خصوصی عطا ہے۔

یہ چیزیں روحانی وظائف کی تاریخ میں اگرچہ نئی نہیں لیکن اس ترتیب اور نظم کے ساتھ پہلی بار منظر عام پر آ رہی ہیں۔ ان وظائف میں خاص بات یہ ہے کہ قبلہ ڈاکٹر صاحب نے عملیات کی بجائے فیوضات کا انداز اپنایا ہے یہ تمام وظائف محض قرآنی آیات، سورتوں اسماء الٰہیہ، درود شریف کے مختلف صیغوں اور احادیث نبوی ﷺ پر مشتمل ہیں۔

اس سلسلے میں خود قائد محترم کے اپنے کیا معمولات ہیں؟ یہ جاننے کے لئے ہم نے دوران ترتیب ان سے ذاتی نوعیت کے بعض سوالات کئے اور انہوں نے نہایت شفقت فرماتے ہوئے بڑے بڑے ایمان افروز جوابات دیئے۔ قارئین کی دلچسپی کے لئے ایسے تین سوالات اوران کے جوابات ذیل میں دیئے جا رہے ہیں:

**(۱)** "**الفیوضات المحمدیة** ﷺ" کے حصہ دوم و حصہ سوم کے وظائف کی ترتیب کے دوران ہم نے قبلہ قائد محترم سے پوچھا کہ ایسے دنیوی معاملات اور پریشانیوں میں ان وظائف میں سے کچھ آپ کا معمول بھی ہے؟ انہوں نے اس موقع پر بڑی ایمان افروز بات کی جو اس طبقہ کے افراد کا شیوہ ہے۔ فرمایا:

''میرا ہر عمل **لِلّٰه، بِاللّٰه، فِي اللّٰه، عَلَى اللّٰه، إِلَى اللّٰه** اور **مَعَ اللّٰه** ہے۔''

(یعنی میرا ہر عمل فقط اللہ کے لئے ہے، اللہ کی مدد واعانت کے ساتھ ہے، اللہ کی رضا اور اس کے دھیان میں ہے، اللہ کے توکل پر ہے، اللہ کی طرف تفویض اور سپردگی میں ہے اور اللہ ہی کے تصوّرِ معیّت میں ہے)۔

اس بات پر مزید روشنی ڈالتے ہوئے انہوں نے فرمایا:

''اس سے مراد ان الفاظ کا ورد کرنا نہیں بلکہ یہ باطنی عمل اور حال ہے۔''

جملہ معاملات اور حلِ مشکلات کے لئے یہی میرا وظیفہ ہے، حقیقت یہ ہے کہ دنیا کی کسی چیز کے لئے کوئی وظیفہ نہ کرنا ہی میرا وظیفہ ہے۔''

**(۲)** ہم نے پھر سوال کیا کہ اگر آپ کا اپنا یہ معمول ہے تو آپ نے ان وظائف کو کتاب کا حصہ کیوں بنایا؟ اس پر انہوں نے فرمایا:

**''چونکہ حضور نبی اکرم ﷺ نے امت کے لئے وظائف عطا فرمائے اور بعد میں عرفاء و صلحاء نے بھی عامۃ الناس کے لئے تجویز فرمائے، سو اِسی سنت کی بنا پر میں نے انہیں رفقاء، وابستگان، محبان اور عامۃ المسلمین کے لئے مرتب کر دیا ہے۔ حقیر سی کوشش کرتا ہوں کہ اپنا طریقہ، وظیفہ اور معمول حضور نبی اکرم ﷺ کی سنت مبارکہ اور اولیاء و صلحاء کے معمولات و عادات کے مطابق رہے۔ جہاں تک میرے ذاتی عمل کا تعلق ہے۔**

**ع چہ نسبت خاک را بہ عالم پاک**

**مگر اللہ سے توفیق طلب کرتے ہوئے ان معمولات کی خیرات پر گزارا کرنے کی کوشش کرتا رہتا ہوں۔''**

**(۳)** اسی طرح کسی نے قائد محترم سے یہ پوچھا: سنا ہے آپ کے پاس تسخیرِ قلوب کے لئے **اسمِ اعظم** ہے جس کی بناء پر مخلوق آپ کی طرف کشاں کشاں چلی آتی ہے۔ یہ عام مشاہدہ ہے کہ جہاں بھی آپ کا خطاب ہوتا ہے ہزاروں لوگ بڑے شوق اور رغبت کے ساتھ گرمی، سردی کی پرواہ کئے بغیر گھنٹوں گھنٹوں بیٹھے رہتے ہیں بلکہ گرمی سردی میں ساری ساری رات بھی آپ کا خطاب سنتے گزار دیتے ہیں، لگتا ہے یہ تسخیرِ قلوب کسی خاص وظیفہ یا اسم اعظم کی وجہ سے ہے؟ آپ نے اس

سوال کا جواب دیا:

''میرا وظیفہ صرف یہ ہے کہ میں کوئی وظیفہ بھی دنیا اور مخلوق کے لئے نہیں کرتا جو کچھ کرتا ہوں صرف اور صرف اللہ کے لئے کرتا ہوں۔ میرے معمولات میں جتنے بھی وظائف ہیں وہ صرف حضورِ اُلوہیت اور حضورِ محمدیت ﷺ کے لئے معمولی سا نذرانہ ہیں۔ اللہ ﷻ کی بندگی اور حضور ﷺ کی غلامی میں کسی دنیوی نیت کو شامل نہیں کرتا۔ ہر عمل، عبادت، محنت اور ریاضت کو خالصۃً لوجہ اللہ رکھتا ہوں اور کوشش کرتا ہوں کہ نیت کو گدلا نہ کروں۔ نہ دنیا کا سوداگر بنوں، نہ جنت کا حریص صرف طالبِ مولیٰ رہوں۔ یہ کوشش بھی توفیقِ الٰہی اور عطائے محمدی ﷺ سے ہوتی ہے، یہی میرا وظیفہ اور یہی میرا اسمِ اعظم ہے۔

اتنا حقیر گنہگار اور بیکار ہوں کہ اپنی ذات کے لئے مخصوص وظائف کا سہارا لینا بھی جسارت سمجھتا ہوں کہ کہیں ''وہ'' خفا نہ ہو جائیں کہ خواہش و طلب کا رخ ہماری طرف اور وظیفہ کا رخ دوسری طرف۔ ''أُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَی اللهِ'' کے تحت یہ وظیفہ اپنا لیا ہوا ہے یعنی کارساز ما بہ فکرِ کار ما

اللہ تعالیٰ اس کے لائق کر دے۔ (آمین) سو دوسرے پریشان حال لوگوں کے لئے یہی کچھ مطابقِ سنت پڑھ کر دعا یا دم کرتا ہوں۔''

اللہ رب العزت سے دعا ہے کہ وہ ہمیں فیوضات محمدی ﷺ سے حصہ وافر عطا فرمائے۔ آمین بجاہ سید المرسلین ﷺ

محمد تاج الدین کالامی
حافظ فرحان ثنائی

# شرائطِ اجازت

تحریکِ منہاج القرآن کے رفقاء و اراکین اور جملہ وابستگان و محبین کے لئے خصوصی وظائف دیئے جا رہے ہیں۔ انہیں اس امر کی اجازت ہے کہ وہ اپنے سلاسل کے مطابق اپنے مشائخ کے دیئے ہوئے وظائف کو جاری رکھتے ہوئے ان وظائف کو اپنا یومیہ معمول بنائیں ان کے ذریعے سب کو انشاء اللہ نسبتِ عبدیت اور نسبتِ محمدیہ ﷺ، ظاہری و باطنی فیوض و برکات اور روحانی مَلکات کی شکل میں نصیب ہوں گی دنیا و آخرت کی کثیر نعمتوں، برکتوں اور سعادتوں سے بہرہ یاب ہوں گے۔

**میں سید الکونین و الثقلین حضور نبی اکرم ﷺ، حضور غوث الاعظم سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ، سیدی و سندی قدوۃ الاولیاء سیدنا طاہر علاؤالدین الگیلانی البغدادی رضی اللہ عنہ کی طرف سے جملہ سلاسل طریقت کے ضوابط اور آگے درج شدہ شرائط کے مطابق اُن کو اجازت دیتا ہوں۔**

جن سلاسل میں ان کی پہلی نسبت و ارادات ہے وہ بھی برقرار رہے گی یہ ان کے لئے تحریکِ منہاج القرآن سے قلبی و روحانی وابستگی اور مشن کی تنظیمی وتحریکی خدمات کی بنا پر نسبتِ عبدیت اور نسبتِ محمدی ﷺ کا اضافی فیض ہے۔

**اَلفُیوضَاتُ المُحَمَّدِيَّة ﷺ کے جملہ وظائف و اذکار اور معمولات کے لئے شرائط درج ذیل ہیں:**

جو لوگ ان دس شرائط کی ممکنہ حد تک پابندی کر سکیں انہیں ان وظائف کی اجازت ہے۔

۱۔ اللہ تعالیٰ کے لئے اخلاص فی التوحید اور محبت و اطاعت، حضور نبی اکرم ﷺ کی محبت و اتباع، ادب و تعظیم اور خدمت و نصرت، انبیاء کرام علیہم السلام، اہلِ بیت اطہار، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور اولیاء و صالحین رحمہم اللہ کی محبت، تکریم اور توسّل کے عقیدہ پر کار بند رہیں۔

۲۔ تحریک منہاج القرآن سے باقاعدہ وابستہ ہوں۔

۳۔ ہمہ وقت باطہارت اور باوضو رہیں۔

۴۔ نماز پنجگانہ اور ممکنہ حد تک دیگر نفلی عبادات کے پابند ہوں۔

۵۔ زبان کو گالی گلوچ، غیبت، چغلی، کذب، تہمت، طعن و تشنیع اور لغویات سے محفوظ رکھیں۔

۶۔ کثرت سے صدقہ و خیرات کریں۔

۷۔ اللہ کی مخلوق کے ساتھ اپنے معاملات کو درست رکھیں۔

۸۔ زندگی میں تقویٰ، پرہیز گاری، امانت و دیانت اور حسن اخلاق جیسی خوبیوں کو اپنے کردار کی زینت بنائیں اور اقامتِ دین، احیاء اسلام اور مصطفوی انقلاب کے مشن کی حتی المقدور وقت، جان اور مال سے خدمت کریں اور ہمیشہ تنازعات سے گریز کریں۔

۹۔ ہمیشہ اللہ تعالیٰ کا ذکر، توبہ و استغفار اور حضور نبی اکرم ﷺ پر درود و سلام کا معمول جاری رکھیں۔

۱۰۔ تحریک منہاج القرآن کی طرف سے دیئے گئے اخلاقی، تنظیمی، تحریکی، دعوتی اور

تربیتی ہدایات پر حتی المقدور عمل کرتے رہیں اور اس مشن کے فروغ میں کوئی کمی نہ آنے دیں۔

۱۱۔ اس کتاب کے باب چہارم میں **نسبتِ محمدی ﷺ کی پختگی اور زیارتِ نبوی ﷺ** کے لئے وظائف دیئے جا رہے ہیں جو کہ ۲۰ منزلوں پر مشتمل ہیں ہر منزل کی ابتداء کا طریقہ اور معمول لکھ دیا ہے۔ حسبِ اجازت اپنا وظیفہ جاری رکھیں، اگلی منزل کی اجازت انشاء اللہ تعالیٰ ہر سال رمضان المبارک کے آخری عشرہ اعتکاف کے دوران ملا کرے گی۔

یہ دس روزہ اعتکاف پچھلی منزل کی تکمیل، اگلی منزل کی ابتداء اور اجازت کے لئے خلوت کا درجہ رکھتا ہے۔ اس موقع پر نسبتِ محمدی ﷺ کی پختگی کی ریاضت خصوصی نگرانی میں کروائی جاتی ہے۔ جب بھی پچھلی منزل کی تکمیل ہو گی تو اگلی منزل کی اجازت دی جائے گی جس کے بعد پچھلی منزل کے وظائف کو دہرانے کی ضرورت نہیں رہے گی۔

الراجی رحمةَ ربّہِ العلٰی
و الفقیر الٰی حضرة النّبی المصطفیٰ

ڈاکٹر محمد طاہر القادری
ڈاکٹر محمد طاہر القادری

۲۳ نومبر ۲۰۰۳ء
بمطابق ۲۷ رمضان المبارک، ۱۴۲۴ھ

# ﴿ فرض نمازوں کے بعد کے وظائف ﴾

## نمازِ فجر کے وظائف

### دُعا سے پہلے کے وظائف

درج ذیل وظائف نماز فرض کے بعد دعا سے پہلے پڑھنے کے لئے ہیں:

۱۔ لَا اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَ يُمِيْتُ وَ هُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○

**برکات:** حضور ﷺ نے فرمایا: اس وظیفہ کے کرنے والے کے گناہ اگرچہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہی کیوں نہ ہوں بخش دیئے جاتے ہیں۔

(صحیح بخاری، ۵: ۲۳۵۲، رقم: ۶۰۴۲۔ صحیح مسلم، ۱: ۴۱۸، رقم: ۵۹۷)

۲۔ اس کے بعد سورۃ توبہ کی آیات ۱۲۸، ۱۲۹ کی تلاوت کریں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ أَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ○ فَإِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ○

۳۔ بعد ازاں یہ تسبیح کریں:

سُبْحَانَ اللهِ ۳۳ بار

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ۳۳ بار

اَللّٰهُ اَكْبَرُ ۳۴ بار

۴۔ درج ذیل تسبیح تین بار پڑھیں:

سُبْحَانَ اللهِ وَ بِحَمْدِهٖ، سُبْحَانَ اللهِ الْعَظِيْمِ۔

پھر دعا کریں۔

۵۔ دعا کے اِختتام پر یہ آیات پڑھیں:

سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ○ وَ سَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ○ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ○

(الصّٰفّٰت، ۳۷: ۱۸۰۔۱۸۲)

## دُعا کے بعد کے وظائف

دعا کے بعد درج ذیل وظائف حسبِ فرصت و سہولت جاری رکھیں:

۶۔ سورۃ الفاتحہ ایک بار

۷۔ آیت الکرسی ایک بار

۸۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کم از کم سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھیں۔

ایک سو چھیاسٹھ (۱۶۶) مرتبہ پڑھنا افضل ہے اور آخر میں
”مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللهِ“ پڑھیں۔

اس وظیفہ سے صفائے قلب، قبولیت اور قرب الٰہی نصیب ہوگا۔

۹۔ استغفار تین بار

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَ الَّذِیْ لَا اِلٰـہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَ اَتُوْبُ اِلَیْہِO

حضور ﷺ خود یہ استغفار روزانہ سو (۱۰۰) مرتبہ فرماتے تھے۔

یہ وظیفہ گناہوں کی بخشش، بلندی درجات، رزق میں وسعت، عطائے الٰہی میں اضافہ حصولِ برکات اور تنگی و مشکلات کے حل کا باعث ہے۔

۱۰۔ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَ نِعْمَ الْوَکِیْل

طریقہ: تعوذ (اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْم) اور تسمیہ (بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمَنِ الرَّحِیْم) پڑھنے کے بعد سورہ آلِ عمران کی درج ذیل دو آیات (۱۷۳، ۱۷۴) کی تلاوت کریں:

اَلَّذِیْنَ قَالَ لَھُمُ النَّاسُ اِنَّ النَّاسَ قَدْ جَمَعُوْا لَکُمْ فَاخْشَوْھُمْ فَزَادَھُمْ إِیْمَانًا وَّ قَالُوْا

”حَسْبُنَا اللّٰہُ وَ نِعْمَ الْوَکِیْلُO“

یہاں پہنچ کر ان کلمات کو سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھیں۔

یہ تسبیح پوری کرنے کے بعد آگے یہ آیت ایک بار پڑھیں اور وظیفہ مکمل کر لیں:

فَانْقَلَبُوْا بِنِعْمَۃٍ مِّنَ اللّٰہِ وَ فَضْلٍ لَّمْ یَمْسَسْھُمْ سُوْءٌ

وَّاتَّبَعُوْا رِضْوَانَ اللّٰهِ ط وَاللّٰهُ ذُوْ فَضْلٍ عَظِيْمٍ○

برکات: اس وظیفہ کو مستقل جاری رکھنے سے حفظ نعمت، اللہ کے فضل و احسان میں اضافہ، دشمن سے امان، خوف و خطر سے نجات، ہدایت الٰہی، مدد و نصرت، اللہ تعالیٰ کی رحمت اور خصوصاً رضائے الٰہی نصیب ہوتی ہے۔ یہ اکثر اولیاء و صالحین کا وظیفہ ہے۔ خاص مشکل کے اوقات میں بھی اسے کثرت کے ساتھ پڑھا جائے۔ ان شاء اللہ پریشانی دور ہو گی اور نصرت الٰہی نصیب ہو گی۔ یہ وظیفہ مجھے میرے والد گرامی (حضرت علامہ ڈاکٹر فرید الدین قادریؒ) نے عطا فرمایا اور انہیں دمشق کی جامع مسجد اُموی میں مقامِ زکریا علیہ السلام پر غیب سے ظاہر ہونے والے ایک ابدال نے عطا کیا تھا۔ سیدنا امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سمیت بہت سے مشائخ و اولیاء سے بھی یہ منقول ہے۔

۱۱۔ درج ذیل درود شریف سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھیں:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِهٖ وَ صَحْبِهٖ وَ بَارِكْ وَسَلِّمْ

دیگر کلمات اور صیغوں پر مبنی درود شریف بھی پڑھ سکتے ہیں۔

۱۲۔ تلاوت قرآن مجید: ان وظائف کے بعد وقت کی وسعت کے مطابق تلاوتِ قرآن مجید کریں۔

۱۳۔ دلائل الخیرات: کا یومیہ ورد کر سکتا ہے۔

۱۴۔ قصیدہ بُردہ: حسب توفیق پڑھ سکتا ہے۔

۱۵۔ قصیدہ غوثیہ: پڑھ سکتا ہے۔

اگر صبح وقت میسر نہ ہو تو دلائل الخیرات، قصیدہ بُردہ اور قصیدہ غوثیہ کے لئے بعد نمازِ مغرب یا بعد نمازِ عشاء بھی اچھا وقت ہے۔ سہولت کے مطابق آپ وقت کا تعین کر سکتے ہیں۔

# نمازِ ظہر و عصر کے وظائف

ظہر اور عصر کی نمازوں میں مندرجہ ذیل وظائف اور اذکار میں سے جس قدر چاہیں مقرر کر لیں:

## دُعا سے پہلے کے وظائف

درج ذیل وظائف نماز فرض کے بعد دعا سے پہلے پڑھنے کے لئے ہیں:

۱۔ لَا اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَ يُمِيْتُ وَ هُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○

۲۔ اس کے بعد سورۃ توبہ کی آیات ۱۲۸، ۱۲۹ کی تلاوت کریں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ○ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ

الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ○

۳۔ بعد ازاں یہ تسبیح کریں:

سُبْحَانَ اللهِ ۳۳ بار

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ۳۳ بار

اَللّٰهُ اَكْبَرُ ۳۴ بار

۴۔ درج ذیل تسبیح تین بار پڑھیں:

سُبْحَانَ اللهِ وَ بِحَمْدِهٖ، سُبْحَانَ اللهِ الْعَظِيْمِ۔

پھر دعا کریں۔

۵۔ دعا کے اِختتام پر یہ آیات پڑھیں:

سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ○ وَ سَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ○ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ○

(الصّٰفّٰت، ۳۷: ۱۸۰۔۱۸۲)

## دُعا کے بعد کے وظائف

دعا کے بعد درج ذیل وظائف حسبِ فرصت و سہولت جاری رکھیں:

۶۔ سورۃ الفاتحہ ایک بار

۷۔ آیۃ الکرسی ایک بار

۸۔ استغفار تین بار

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْعَظِيْمَ الَّذِىْ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ الْحَىُّ الْقَيُّوْمُ

وَ اَتُوْبُ اِلَيْهِ○

۹۔ درود شریف تین بار

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِهٖ وَ صَحْبِهٖ وَ بَارِكْ وَسَلِّمْ ۔

# نمازِ مغرب کے وظائف

## دُعا سے پہلے کے وظائف

درج ذیل وظائف نمازِ فرض کے بعد دعا سے پہلے پڑھنے کے لئے ہیں:

۱۔ لَا اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَ يُمِيْتُ وَ هُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ○

۲۔ اس کے بعد سورۃ توبہ کی آیات ۱۲۸، ۱۲۹ کی تلاوت کریں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ أَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ○ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ

الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ○

۳۔ بعد ازاں یہ تسبیح کریں:

سُبْحَانَ اللهِ ۳۳ بار

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ۳۳ بار

اَللّٰهُ اَكْبَرُ ۳۴ بار

۴۔ درج ذیل تسبیح تین بار پڑھیں:

سُبْحَانَ اللهِ وَ بِحَمْدِهٖ، سُبْحَانَ اللهِ الْعَظِيْمِ۔

پھر دعا کریں۔

۵۔ دعا کے اِختتام پر یہ آیات پڑھیں:

سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ○ ج وَ سَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ○ ج وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ○

(الصّٰفٰت، ۳۷: ۱۸۰۔۱۸۲)

## دُعا کے بعد کے وظائف

دعا کے بعد درج ذیل وظائف حسبِ فرصت و سہولت جاری رکھیں:

۶۔ سورۃ الفاتحہ ایک بار

۷۔ آیۃ الکرسی ایک بار

۸۔ اِستغفار تین یا سات بار

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَ الَّذِیْ لَا اِلٰـہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَ اَتُوْبُ اِلَیْہِ○

۹۔ درود شریف تین یا سات بار

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِہٖ وَ صَحْبِہٖ وَ بَارِکْ وَسَلِّمْ ۔

۱۰۔ کلمہ شہادت تین یا سات بار

أَشْھَدُ أَنْ لَّا اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنِ وَ أَشْھَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ صَادِقُ الْوَعْدِ الْاَمِیْن۔

۱۱۔ دو رکعت **نمازِ نفل** بطور خاص حضور نبی اکرم ﷺ کی طرف سے ادا کریں۔

پہلی رکعت میں **سورۃ الکافرون** اور دوسری رکعت میں **سورۃ الاخلاص** پڑھیں۔ اس کا ثواب بارگاہِ نبوی ﷺ میں نذر کریں۔ ہدیہ ثواب میں حضور ﷺ کے توسط سے آپ ﷺ کے ساتھ اہلِ بیت اطہار رضی اللہ عنہم، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم، سیدنا غوثِ اعظم شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ، آپ کے اپنے سلسلہ کے مشائخ عظام رضی اللہ عنہم اور اپنے والدین کو بھی شریک کریں۔

۱۲۔ دلائلِ خیرات یومیہ ورد

۱۳۔ قصیدہ بُردہ حسبِ توفیق

۱۴۔ قصیدہ غوثیہ مکمل

اپنی چاہت، طبعی رغبت اور فرصت کے مطابق درج بالا تینوں وظائف جس قدر پڑھنا چاہیں اجازت ہے۔

# نمازِ عشاء کے وظائف

## دُعا سے پہلے کے وظائف

درج ذیل وظائف نمازِ فرض کے بعد دعا سے پہلے پڑھنے کے لئے ہیں:

۱۔ لَا اِلٰـهَ اِلَّا اللهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَ يُمِيْتُ وَ هُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○

۲۔ اس کے بعد سورۃ توبہ کی آیات ۱۲۸، ۱۲۹ کی تلاوت کریں:

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ○ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللهُ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ○

۳۔ بعد ازاں یہ تسبیح کریں:

سُبْحَانَ اللهِ ۳۳ بار

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ۳۳ بار

اَللّٰهُ اَکْبَرُ ۳۴ بار

۴۔ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا إِلٰـهَ إِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ (ایک مرتبہ)

پھر دعا کریں۔

۵۔ دعا کے اِختتام پر یہ آیات پڑھیں:

سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ○ وَ سَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ○ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ○

(الصّٰفٰت، ۳۷: ۱۸۰۔۱۸۲)

## دُعا کے بعد کے وظائف

دعا کے بعد درج ذیل وظائف حسبِ فرصت وسہولت جاری رکھیں:

۶۔ سورۃ الفاتحہ ایک بار

۷۔ آیۃ الکرسی ایک بار

۸۔ استغفار تین یا سات بار

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْعَظِيْمَ الَّذِیْ لَا اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَيُّوْمُ وَ اَتُوْبُ اِلَيْهِ○

۹۔ درود شریف تین یا سات بار

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِهٖ وَ صَحْبِهٖ وَ

بَارِكْ وَسَلِّمْ ۔

۱۰۔ کلمہ شہادت تین یا سات بار

أَشْهَدُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْن وَ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَ رَسُوْلُهٗ خَاتَمُ الْاَنْبِيَآءِ وَ الْمُرْسَلِيْنَ صَادِقُ الْوَعْدِ الْاَمِيْن○

۱۱۔ درج ذیل کلمات تین یا سات بار پڑھیں:

سُبْحَانَ اللهِ وَ بِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللهِ الْعَظِيْمِ○ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ عَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ وَ اَنْتَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ بِسْمِ اللهِ وَ بِاللهِ وَ مَا شَآءَ اللهُ وَ اللهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ○

**برکات:** حضور نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا: اس وظیفہ سے انسان سوائے موت کے ہر آفت سے محفوظ رہے گا اور اس کے اہل و عیال اور مال و اولاد میں ہر طرح کی نعمت و برکت نصیب ہوگی۔ مزید یہ کہ خود اس کو، اس کے گھر والوں کو اور اس کے مال و اسباب کو کوئی نقصان نہیں پہنچے گا۔

**۱۲۔ سورۃ الفاتحہ** (گیارہ مرتبہ) **سورۃ الاخلاص** (گیارہ مرتبہ)

اس کا ثواب بارگاہِ نبوی ﷺ میں نذر کریں۔ ہدیہ ثواب میں حضور ﷺ کے توسط سے آپ ﷺ کے ساتھ ارواحِ انبیاء علیہم السلام، اہلِ بیت اطہار رضی اللہ عنہم، صحابہ

کرام رضی اللہ عنہم، سیدنا غوثِ اعظم شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ اور آپ کے سلسلہ کے مشائخ عظام رضی اللہ عنہم، بزرگان، والدین، صالحین و صالحات اور امت محمدیہ کے جمیع مسلمین و مسلمات کو بھی شریک کریں۔

**۱۲۔ سورة الملك :** اگر فرصت ہو تو نمازِ عشاء کے بعد سورة الملك کی تلاوت کا معمول بنائیں۔

**برکات:** یہ سورۃ قبر کو روشن کرے گی اور مرنے کے بعد قبر میں ہر معاملے میں حفاظت، حمایت اور کفالت کرے گی۔

**۱۳۔ سورة یٰس:** اگر فرصت ہو تو نمازِ عشاء کے بعد سورة یٰس کی تلاوت کا معمول بنائیں۔

**۱۴۔ نسبتِ محمدی ﷺ کے وظائف:**

حسبِ ہدایت وطریقہ نسبتِ محمدی ﷺ کا وظیفہ جاری رکھیں۔

# ﴿نفلی نمازوں کے فضائل و برکات﴾

## ۱۔ نمازِ تہجد

- اسکی کم از کم دو (۲) رکعتیں ہیں۔ مسنون رکعات آٹھ (۸) ہیں اور مشائخ کے ہاں بارہ (۱۲) رکعات کا معمول بھی ہے۔
- بعد نمازِ عشاء سو کر جس وقت بھی اٹھ جائیں پڑھ سکتے ہیں۔
- بہتر وقت دو (۲) ہیں: نصف شب یا آخر شب
- تہجد کے لئے اٹھنے کا یقین ہو تو وتر رات کو چھوڑ سکتے ہیں۔ اس صورت میں وتر کو نمازِ تہجد کے ساتھ آخر میں پڑھیں یوں کل گیارہ (۱۱) رکعات بن جائیں گی ورنہ وتر بھی نمازِ عشاء کے ساتھ پڑھ لینا بہتر ہے۔

❁ یہ نماز تنہائی میں اللہ تعالیٰ سے مناجات اور ملاقات کا دروازہ ہے اور انوار و تجلیات کا خاص وقت ہے۔ احادیثِ نبوی ﷺ میں اس کی بہت زیادہ فضیلت بیان ہوئی ہے:

۱۔ صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کو تمام (نفل) نمازوں میں سب سے زیادہ محبوب نماز صلاۃِ داؤد علیہ السلام ہے، وہ آدھی رات سوتے، (پھر اٹھ کر) تہائی رات عبادت کرتے اور پھر چھٹے حصے میں سو جاتے۔

۲۔ صحیح مسلم، سنن ترمذی، صحیح ابن حبان، مسند احمد، سنن دارمی،

سنن بیہقی، مسند ابویعلیٰ اور شعب الایمان میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: فرض نمازوں کے بعد سب سے افضل نماز، نمازِ تہجد ہے۔

۳۔ طبرانی نے اسنادِ حسن کے ساتھ مرفوعاً روایت کیا ہے کہ مومن کا شرف نمازِ تہجد اور افتخار لوگوں سے استغناء ہے۔

۴۔ صحیح بخاری و صحیح مسلم میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ رات جب پچھلی تہائی باقی رہتی ہے تو اللہ رب العزت آسمان دنیا پر تجلی فرما کر ارشاد فرماتا ہے: ہے کوئی دعا کرنے والا کہ اس کی دعا قبول کروں؟ ہے کوئی مانگنے والا کہ اسے عطا کروں؟ ہے کوئی مغفرت چاہنے والا کہ اس کی بخشش کروں۔

۵۔ سنن ترمذی و سنن ابن ماجہ اور حاکم میں بہ شرط شیخین حضرت عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اے لوگو! سلام (کرنا) عام کرو، لوگوں کو کھانا کھلاؤ، رشتہ داروں سے نیک سلوک کرو اور رات کو اس وقت نماز پڑھو جب لوگ سوتے ہوں، تم سلامتی کے ساتھ جنت میں داخل ہو جاؤ گے۔

۶۔ بیہقی نے حضرت اسماء بنت یزید رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت کیا ہے کہ قیامت کے دن لوگ ایک میدان میں جمع کئے جائیں گے اور اس وقت پکارنے والا پکارے گا: کہاں ہیں وہ لوگ جن کی کروٹیں خوابگاہوں سے جدا ہوتی تھیں؟ ایسے لوگ کھڑے ہوں گے جو تھوڑے ہوں گے اور بغیر حساب و کتاب کے جنت میں

داخل ہوں گے، اس کے بعد دوسرے لوگوں کے لئے حساب کا حکم ہو گا۔

۷۔ ترمذی نے حضرت ابو امامہ باہلی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: قیام اللیل (نمازِ تہجد) کو اپنے اوپر لازم کرلو کہ یہ گزشتہ نیک لوگوں کا طریقہ، تمہارے رب کی قربت کا ذریعہ، برائیوں کا کفارہ اور گناہوں سے رکاوٹ ہے۔

## ۲۔ نمازِ اشراق

- اس کا وقت طلوعِ آفتاب سے ۲۰ منٹ بعد شروع ہوتا ہے۔
- اسے نمازِ فجر اور صبح کے وظائف پڑھ کر اُٹھنے سے پہلے اسی مقام پر ادا کریں۔
- اس کی رکعات کم از کم دو (۲) اور زیادہ سے زیادہ چھ (۶) ہیں۔

❁ اس نماز سے باطن کو نور ملتا ہے اور قلب کو سکون و اطمینان کی دولت نصیب ہوتی ہے۔

۱۔ ترمذی نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جو شخص نمازِ فجر باجماعت ادا کرنے کے بعد طلوع آفتاب تک ذکرِ الٰہی میں مشغول رہا پھر دو رکعت نماز ادا کی تو اسے پورے حج اور عمرے کا ثواب ملے گا۔

۲۔ ترمذی اور ابوداؤد حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ اور حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ سے (حدیث قدسی) روایت کرتے ہیں حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے اے ابن آدم! تو میرے لئے شروع دن میں چار رکعتیں پڑھ میں اس دن کے اختتام تک تیری کفایت فرماؤں گا۔

## ۳۔ نمازِ چاشت

- اس نماز کا وقت آفتاب کے خوب طلوع ہو جانے پر ہوتا ہے۔ جب طلوعِ آفتاب اور آغازِ ظہر کے درمیان کل وقت کا آدھا حصہ گزر جائے تو یہ چاشت کے لئے افضل وقت ہے۔
- اس کی کم از کم چار (۴) اور زیادہ سے زیادہ بارہ (۱۲) رکعات ہیں۔کم از کم دو (۲) اور زیادہ سے زیادہ آٹھ (۸) رکعات بھی بیان کئی گئی ہیں۔
- دیگر فرائض اور زندگی کی ذمہ داریوں سے فراغت ہوتو نمازِ اشراق سے چاشت تک اسی جگہ پر عبادت اور وظائف و اذکار جاری رکھے جائیں۔مصروفیات کی صورت میں اشراق کے ساتھ بھی نوافلِ چاشت ادا کرنے کی اجازت ہے۔

احادیث نبوی ﷺ میں اس نماز کے بہت فضائل بیان ہوئے ہیں:

۱۔ ترمذی اور ابن ماجہ نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جس نے چاشت کی بارہ رکعتیں پڑھیں اللہ تعالیٰ اس کے لئے جنت میں سونے کا محل بنائے گا۔

۲۔ طبرانی نے حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جس نے چاشت کی دو رکعتیں پڑھیں وہ غافلین میں نہیں لکھا جائے گا، اور جو چار پڑھے عابدین میں لکھا جائے گا، اور جو چھ پڑھے اس دن اس کی کفایت کی گئی، اور جو آٹھ پڑھے اللہ تعالیٰ اسے قانتین میں لکھے گا اور جو بارہ پڑھے اللہ تعالیٰ اس کے لئے جنت میں ایک محل بنائے گا۔

**۳۔** مسند احمد و سنن ترمذی اور سنن ابن ماجہ میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جو چاشت کی دو رکعتوں کی پابندی کرے اس کے تمام گناہ بخش دیئے جائیں گے اگرچہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہی کیوں نہ ہوں۔

## ۴۔ نمازِ اوّابین

- یہ مغرب اور عشاء کے درمیان کی نماز ہے۔ جو کم از کم دو (۲) طویل رکعات یا چھ (۶) مختصر رکعات سے لے کر زیادہ سے زیادہ بیس (۲۰) رکعات پر مشتمل ہے۔
- یہ اجر میں بارہ سال کی عبادت کے برابر بیان کی گئی ہے۔ اس کی فضیلت اور انوار و برکات بھی نمازِ تہجد جیسی ہیں۔

❁ اس کا معمول پختگی سے اپنایا جائے خواہ کم سے کم رکعات ہی کیوں نہ ہوں۔ یہ خاص قبولیت، قرب، تجلیات اور انعامات کا وقت ہے۔ اس کے اسرار بے شمار ہیں:

**۱۔** ترمذی اور ابن ماجہ میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جو شخص مغرب کے بعد چھ رکعات نفل اس طرح (مسلسل) پڑھے کہ ان کے درمیان کوئی بری بات نہ کرے تو اس کے لئے یہ نوافل بارہ برس کی عبادت کے برابر شمار ہوں گے۔

**۲۔** طبرانی نے حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے، حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جو شخص مغرب کے بعد چھ رکعتیں پڑھے اس کے گناہ بخش دیئے جائیں گے اگرچہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہی کیوں نہ ہوں۔

۳۔ ترمذی نے حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت کیا ہے کہ جو شخص مغرب کے بعد بیس رکعتیں پڑھے اللہ تعالیٰ اس کے لئے جنت میں ایک مکان بنائے گا۔

## ۵۔ نمازِ توبہ

۱۔ مکروہ اوقات کے علاوہ کسی بھی وقت دو رکعت نفل نمازِ توبہ ادا کی جاسکتی ہے۔ خصوصاً گناہ سرزد ہونے کے بعد اس نماز کے پڑھنے سے گناہ معاف کردیئے جاتے ہیں۔

۲۔ ابوداؤد، ترمذی، ابن ماجہ اور ابن حبان نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جب کسی سے گناہ سرزد ہوجائے وہ وضو کر کے نماز پڑھے، پھر استغفار کرے تو اللہ تعالیٰ اس کے گناہ بخش دیتا ہے۔ پھر یہ آیت مبارکہ تلاوت فرمائی:

وَالَّذِیْنَ اِذَا فَعَلُوْا فَاحِشَةً اَوْ ظَلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ ذَكَرُوا اللّٰهَ فَاسْتَغْفَرُوْا لِذُنُوْبِهِمْ‌قف وَ مَنْ یَّغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اللّٰهُ‌قف وَلَمْ یُصِرُّوْا عَلٰى مَا فَعَلُوْا وَ هُمْ یَعْلَمُوْنَ۝ (آل عمران، ۳:۱۳۵)

’’اور (یہ) ایسے لوگ ہیں کہ جب کوئی برائی کر بیٹھتے ہیں یا اپنی جانوں پر ظلم کر بیٹھتے ہیں تو اللہ کا ذکر کرتے ہیں، پھر اپنے گناہوں کی معافی مانگتے ہیں، اور اللہ کے سوا گناہوں کی بخشش کون کرتا ہے اور پھر جو گناہ وہ کر بیٹھے تھے ان پر جان بوجھ کر اِصرار بھی نہیں کرتے۝‘‘

## ۶۔ نمازِ تسبیح

● اس نماز کی چار رکعات ہیں، مکروہ اوقات کے علاوہ ان کو جب چاہیں ادا کیا جا سکتا ہے۔

● اس کا طریقہ یہ ہے کہ تکبیرِ تحریمہ کے بعد **ثنا** (سُبْحٰنَكَ اللّٰهُمَّ وَ بِحَمْدِكَ آخر تک) پڑھیں۔

ثنا کے بعد ۱۵ بار درج ذیل تسبیح پڑھیں:

**سُبْحَانَ اللهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ**

پھر اَعُوْذُ بِاللهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِO بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِO سورۃ الفاتحہ اور کوئی سورت پڑھ کر ۱۰ بار یہی تسبیح پڑھیں، پھر رکوع میں سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْمُ کے بعد ۱۰ بار، پھر رکوع سے اٹھ کر سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ کے بعد ۱۰ بار، پھر سجدے میں سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی کے بعد ۱۰ بار، پھر سجدے سے اٹھ کر جلسہ میں ۱۰ بار، پھر دوسرے سجدے میں سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی کے بعد ۱۰ بار پڑھیں۔

پھر دوسری رکعت میں کھڑے ہو جائیں اور بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِO سے پہلے ۱۵ بار اسی تسبیح کو پڑھیں اور بعد ازاں سورت فاتحہ، پھر اسی طریقے سے چاروں رکعات مکمل کریں۔ ہر رکعت میں ۷۵ بار اور چاروں رکعات میں ۳۰۰ بار یہ تسبیح پڑھی جائے گی۔

● احادیث نبوی ﷺ سے ثابت ہوتا ہے کہ نمازِ تسبیح کو یومِ جمعہ یا مہینہ میں ایک بار یا سال میں ایک بار یا کم از کم عمر بھر میں ایک بار پڑھا جائے۔

ترمذی، ابوداؤد، ابن ماجہ اور بیہقی سمیت اہل علم کی ایک جماعت نے اپنی اپنی کتب میں بیان کیا ہے حضور نبی اکرم ﷺ نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے چچا جان! کیا میں آپ سے صلہ رحمی نہ کروں؟ کیا میں آپ کو عطیہ نہ دوں؟ کیا میں آپ کو نفع نہ پہنچاؤں؟ کیا آپ کو دس خصلتوں والا نہ بنا دوں؟ کہ جب تک آپ ان پر عمل پیرا رہیں تو اللہ تعالیٰ آپ کے پہلے، بعد کے، پرانے، نئے، غلطی سے یا جان بوجھ کر، چھوٹے، بڑے، پوشیدہ اور ظاہر ہونے والے تمام گناہ معاف فرما دے گا۔ (اس کے بعد حضور نبی اکرم ﷺ نے انہیں نمازِ تسبیح کا طریقہ سکھایا) پھر فرمایا: اگر روزانہ ایک مرتبہ پڑھ سکو تو پڑھو، اگر یہ نہ ہو سکے تو ہر جمعہ کو، اگر اس طرح بھی نہ کر سکو تو مہینہ میں ایک بار، اگر ہر مہینے نہ پڑھ سکو تو سال میں ایک بار اور اگر ایسا بھی نہ ہو سکے تو عمر بھر میں ایک بار پڑھ لو۔

## ۷۔ نمازِ حاجت

- جب کسی کو کوئی حاجت پیش آئے تو وہ اللہ کی تائید و نصرت کیلئے کم از کم دو رکعت نفل بطور حاجت پڑھے۔
- ان دونوں رکعتوں میں سورۃ الفاتحہ کے بعد ۱۱، ۱۱ مرتبہ سورۃ الاخلاص پڑھنا باعث برکت ہے۔
- چار رکعات بھی ادا کرسکتا ہے۔
- مکروہ اوقات کے علاوہ کسی بھی وقت یہ نماز ادا کی جاسکتی ہے۔ اس نماز کی برکت سے اللہ تعالیٰ حاجت پوری فرما دیتا ہے۔

## طریقہ:

حضور نبی اکرم ﷺ کے معمولات مبارکہ میں اس کے دو طریقے ملتے ہیں:

۱۔ ترمذی، ابن ماجہ، حاکم، بزار اور طبرانی نے حضرت عبداللہ بن اوفی رضی اللہ عنہ روایت کیا ہے حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جس شخص کو اللہ تعالیٰ یا کسی انسان کی طرف کوئی حاجت ہو تو اسے چاہیئے کہ اچھی طرح وضو کر کے دو رکعت نفل پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا اور بارگاہ رسالت میں تحفۂ درود پیش کر کے یہ دعا مانگے:

لَا اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ، سُبْحَانَ اللهِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ، اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ۔ أَسْأَلُكَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِكَ، وَ عَزَائِمَ مَغْفِرَتِكَ وَالْغَنِيْمَةَ مِنْ كُلِّ بِرٍّ وَالسَّلَامَةَ مِنْ كُلِّ إِثْمٍ۔ لَا تَدَعْ لِيْ ذَنْبًا اِلَّا غَفَرْتَهٗ، وَلَا هَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَهٗ، وَلَا حَاجَةً هِيَ لَكَ رِضًا اِلَّا قَضَيْتَهَا، يَا أَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔

۲۔ ترمذی، ابن ماجہ، احمد بن حنبل، حاکم، ابن خزیمہ، بیہقی اور طبرانی نے بروایت حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ عنہ بیان کیا ہے: حضور نبی اکرم ﷺ سے نے ایک نابینا صحابی کو اس کی حاجت برآری کے لئے دو رکعت نماز کے بعد درج ذیل الفاظ کے ساتھ دُعا کی تلقین فرمائی جس کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے اس کی بینائی لوٹا دی۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بھی حضور نبی اکرم ﷺ کی اتباع میں اپنی حاجت برآری کے

لئے اسی طریقے سے دو رکعت نماز کے بعد دعا کرتے تھے :

اللّٰهُمَّ! إِنِّی أَسَأَلُكَ وَ أَتَوَجَّهُ إِلَيْكَ بِنَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ نَبِیِّ الرَّحْمَةِ، يَا مُحَمَّدُ! إِنِّی قَدْ تَوَجَّهْتُ بِكَ إِلٰی رَبِّی فِی حَاجَتِی هٰذِهٖ لِتُقضٰی، اللّٰهُمَّ! فَشَفِّعْهُ فِیَّ۔ (ترمذی، ابواب الدعوات)

## ۸۔ نمازِ استخارہ

ا۔ اگر کوئی شخص کسی جائز کام کے کرنے یا نہ کرنے کا فیصلہ کرنا چاہتا ہو تو دو رکعت نمازِ استخارہ پڑھے۔ ان دو رکعات میں سے پہلی رکعت میں سورۃ الکافرون اور دوسری رکعت میں سورۃ الاخلاص پڑھے پھر درج ذیل دعا پڑھے:

"اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ أَسْتَخِيْرُكَ بِعِلْمِكَ وَ أَسْتَقْدِرُكَ بِقُدْرَتِكَ وَأَسْأَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ الْعَظِيْمِ فَإِنَّكَ تَقْدِرُ وَلَا أَقْدِرُ وَ تَعْلَمُ وَلَا أَعْلَمُ وَ أَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ۔ اَللّٰهُمَّ اِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ أَنَّ هٰذَا الْأَمْرَ (یہاں اپنی حاجت کا ذکر کرے) خَيْرٌ لِیْ فِیْ دِيْنِیْ وَ مَعَاشِیْ وَ مَعَادِیْ وَ عَاقِبَةِ أَمْرِیْ، فَاقْدُرْهُ وَيَسِّرْهُ لِیْ، ثُمَّ بَارِكْ لِیْ فِيْهِ ۔ وَاِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ أَنَّ هٰذَا الْأَمْرَ (یہاں اپنی حاجت کا ذکر کرے) شَرٌّ لِّیْ، فِیْ دِيْنِیْ وَ مَعَاشِیْ وَ مَعَادِیْ وَ عَاقِبَةِ أَمْرِیْ فَاصْرِفْهُ عَنِّیْ

وَاصْرِفْنِی عَنْهُ وَ اقْدُرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ کَانَ ثُمَّ أَرْضِنِی بِہٖ۔ (صحیح البخاری، ابواب التطوع)

۲۔ صحیح مسلم میں حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ ہم کو تمام معاملات میں استخارہ کی اس طرح تعلیم فرماتے تھے جیسے قرآن کی سورت تعلیم فرماتے تھے۔

۳۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ جب تو کسی کام کا ارادہ کرے تو اپنے رب سے اس میں ۷ بار استخارہ کر پھر جس کی طرف تمہارا دل مائل ہو تو اس کام کے کرنے میں تمہارے لیے خیر ہے۔

۞ بہتر ہے کہ استخارہ پیر کی رات سے شروع کریں اور سات دن تک جاری رکھیں۔ ان شاء اللہ خواب میں علامات نظر آئیں گی جن سے مثبت یا منفی اشارہ مل جائے گا۔

## ۹۔ نماز تحیّۃ الوضوء

● وضو کے فوراً بعد دو رکعت نفل پڑھنا مستحب اور باعث خیر و برکت ہے۔

۱۔ صحیح مسلم، سنن ابی داؤد، سنن نسائی، سنن ابن ماجہ اور صحیح ابن خزیمہ میں حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جس شخص نے اچھی طرح وضو کرنے کے بعد ظاہر و باطن کی کامل توجہ کے ساتھ دو رکعت نماز پڑھی تو اس کے لئے جنت واجب ہوگئی۔

**۲۔** ابوداؤد، بخاری، مسلم اور احمد بن حنبل نے حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت کیا ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جوشخص اچھی طرح وضو کر کے دو رکعت نماز پڑھے تو اس کے پچھلے گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔

## ۱۰۔ نماز تحیّۃ المسجد

یہ مکروہ اوقات کے علاوہ مسجد میں داخل ہونے پر پڑھی جاتی ہے جو دو رکعت پر مشتمل ہے۔ یہ حضور نبی اکرم ﷺ کی سنتِ مبارکہ سے ثابت ہے۔ احادیث مبارکہ میں اس نماز کی بڑی فضیلت بیان ہوئی ہے۔

بخاری نے کتاب الصلوۃ، کتاب التہجد اور مسلم نے کتاب صلوۃ المسافرین میں حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: جوشخص مسجد میں داخل ہوتو اسے چاہئے کہ بیٹھنے سے پہلے دو رکعت نماز پڑھ لے۔

## بابِ دُوم

# وظائفُ النُّفُوس

(نفسِ امّارہ سے نفسِ کاملہ و صافیہ کے مقام تک ترقی کے وظائف)

اللہ تعالیٰ نے انسانی جسم میں عقل، قلب اور روح کی طرح ''نفس'' کو بھی ایک مستقل جوہر کے طور پر پیدا فرمایا ہے۔ اس کی سات اقسام ہیں، ہر قسم کے نفس کے الگ خواص و صفات اور اثرات ہیں، جو انسانی طبیعت و مزاج، عادات و خصائل اور اخلاق و اعمال سے معلوم ہوتے ہیں۔ مزید برآں نفس خود بھی مذکورہ بالا احوال و اخلاق کی تشکیل پر اثر انداز ہوتا ہے۔ اس لئے انسان کی روحانی ترقی کیلئے تمام تر ریاضت **''تزکیہ نفس''** کی صورت میں مطلوب ہوتی ہے، یہی وجہ ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے اسی نفس کی اصلاح و تطہیر کے عمل اور تزکیہ کی محنت کو **''جہادِ اکبر''** سے تعبیر فرمایا ہے۔

## ضروری ہدایت

**اس باب میں سات نفسوں (نفسِ امّارہ سے نفسِ کاملہ و صافیہ کے مقام تک ترقی) کے وظائف دیئے جا رہے ہیں، سالک کو چاہئے کہ ایک نفس سے دوسرے نفس میں ترقی کے لئے وظائف کو ترتیب وار شروع کر دے جب ساتوں نفوس کے وظائف مکمل کر لے تو دوسرے دائرے کے وظائف شروع کرے اور چار دائرے مکمل کرے، پھر ابتداء سے انہی وظائف کا دوسرا دور اسی**

**ترتیب سے شروع کرے حتیٰ کہ اسی طرح یکے بعد دیگرے ان وظائف کے سات دور مکمل کرے، اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے حق کی تمام راہیں کھول دے گا۔**

نوٹ: ساتوں نفوس کی پہچان، خواص، خواب میں ان کی مثالی صورتوں اور تعبیرات پر تفصیلات ہماری کتاب ''سلوک و تصوف کا عملی دستور'' میں ملاحظہ کریں۔

# پہلا دائرہ

## ساتوں نفوس کے لئے پہلے دائرے کے اذکار

(۱) پہلا نفس ...... نفسِ امّارہ

پہلا وظیفہ ...... لَا اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ

## نفسِ امّارہ سے خلاصی پانے کیلئے مؤثر ذکر

## لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ

اس کے لئے موثر ذکر لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ہے۔ اس کا عدد پانچ لاکھ ہے۔ یہ ذکر درج ذیل طریق پر کیا جائے:

**لَا اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ**

اس ذکر میں توجہ کے فروغ کے لئے درج ذیل اذکار مفید ہیں:

ا۔ پہلے ایک لاکھ مرتبہ ''لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ'' کے ذکر کے دوران ذہنی اور قلبی توجہ ''لَا مَعْبُوْدَ اِلَّا اللّٰهُ (اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں) کے مفہوم اور تصور پر مرکوز کی جائے۔ ذاکر دورانِ ذکر جب اللہ کے سوا ہر ''اله'' کی نفی کر رہا ہو تو ذہن میں ''اله'' کے مفہوم اور مراد کو ''معبود'' کے طور پر رکھے اور ہر بار اپنے دل و دماغ سے ''اللّٰه'' کے سوا ہر ''معبود'' کی نفی کرے۔

۲۔ دوسرے لاکھ کے دوران ’’لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰه‘‘ کا ذکر کرتے ہوئے ذہنی اور قلبی توجہ ’’لَا مَطْلُوْبَ اِلَّا اللّٰه‘‘ کے تصور پر رکھے، اور اللہ کے سوا اپنے دل و دماغ سے ہر مطلوب کی نفی کرتا رہے۔ یوں غیر از خدا ہر ’’مطلوب‘‘ کی نفی سے اس کے دل و دماغ غیر کی ہر طلب اور خواہش سے پاک ہوتے جائیں گے۔

۳۔ تیسرے لاکھ کے دوران ’’لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰه‘‘ کا ذکر کرتے ہوئے ذہنی اور قلبی توجہ ’’لَا مَحْبُوْبَ اِلَّا اللّٰه‘‘ کے مفہوم اور تصور پر مرکوز کی جائے۔ ذاکر دورانِ ذکر ہر بار اللہ کے سوا ہر محبوب کی نفی اپنے دل و دماغ سے کرے اور یوں اللہ کے سوا ہر محبوب کی نفی رفتہ رفتہ اس کے دل سے ہر غیر کی محبت کی بھی نفی کر دے گی۔

۴۔ چوتھے لاکھ کے دوران ’’لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰه‘‘ کا ذکر کرتے ہوئے ذہنی اور قلبی توجہ ’’لَا مَقْصُوْدَ اِلَّا اللّٰه‘‘ کے تصور پر رکھے اور اللہ کے سوا اپنے دل و دماغ سے ہر مقصود کی نفی کرتا رہے۔ یوں غیر از خدا ہر مقصود کی نفی سے غیر کا ہر قصد اور نیت ٹوٹتی چلی جائے گی۔

۵۔ پانچویں لاکھ کے دوران ’’لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰه‘‘ کا ذکر کرتے ہوئے ذہنی اور قلبی توجہ ’’لَا مَوْجُوْدَ اِلَّا اللّٰه‘‘ کے تصور پر رکھے اور اللہ کے سوا اپنے دل و دماغ سے ہر موجود کی نفی کرتا رہے یوں غیر از خدا ہر ’’موجود‘‘ کی نفی سے وہ شئے جس کا شمار غیر اللہ میں ہوتا ہے، اس کے دل و دماغ کی تختی سے محو ہونے لگے گی۔

اس ذکر کو مطابق اجازت پوری پابندی کے ساتھ پانچ لاکھ مرتبہ مکمل کیا

جائے، اس کے ساتھ جملہ فرائض و واجبات کی پابندی احکام شریعت کی مکمل پاسداری اور ممکنہ نفلی عبادات، توبہ و استغفار اور صدقہ و خیرات کے معمولات جاری رکھے جائیں۔ اس طرح جوہرِ توحید خوب چمکے گا اور اس کے انوار سے نفس کا تزکیہ ہونے لگے گا۔

❁ ان توجہات کی پختگی اور ان انوار و برکات کے حصول کے لئے ساتھ ساتھ مذکورہ بالا پانچ توجہ کے کلمات کا ذکر درج ذیل طریقہ سے کیا جائے:

- پہلے ایک لاکھ مرتبہ ''**لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰه**'' کے ذکر کے دوران **پانچ سو (۵۰۰)** عدد پورا ہونے پر چھٹی تسبیح ''**لَا مَعْبُوْدَ اِلَّا اللّٰه**'' کی کریں۔
- دوسرے لاکھ کے دوران ہر **پانچ سو (۵۰۰)** عدد پورا ہونے پر چھٹی تسبیح ''**لَا مَطْلُوْبَ اِلَّا اللّٰه**'' کی کریں۔
- تیسرے لاکھ کے دوران ہر **پانچ سو (۵۰۰)** عدد پورا ہونے پر چھٹی تسبیح ''**لَا مَحْبُوْبَ اِلَّا اللّٰه**'' کی کریں۔
- چوتھے لاکھ کے دوران ہر **پانچ سو (۵۰۰)** عدد پورا ہونے پر چھٹی تسبیح ''**لَا مَقْصُوْدَ اِلَّا اللّٰه**'' کی کریں۔
- پانچویں لاکھ کے دوران ہر **پانچ سو (۵۰۰)** عدد پورا ہونے پر چھٹی تسبیح ''**لَا مَوْجُوْدَ اِلَّا اللّٰه**'' کی کریں۔

❁ سالک ان توجہات کی تسبیحات جتنی کثرت سے کرے گا اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔ اس طرح نفس **دائرۂ امّارہ** سے خلاصی پا کر اگلے نفس کی طرف منتقل ہوتا ہے۔

**نوٹ:** باقی نفوس کے اذکار کی توجہات کو بھی اسی طرح ذکر کے پورے عدد پر تقسیم

کر کے حسبِ طریقہ تسبیحات مکمل کریں۔ اگر دو توجہات ہوں تو پہلے اڑھائی لاکھ میں پہلی توجہ اور دوسرے اڑھائی لاکھ میں دوسری توجہ کی چھٹی تسبیح ہر **پانچ سو (۵۰۰)** عدد پورا ہونے پر کریں۔ اگر تین توجہات ہیں تو پورے عدد کو تین پر تقسیم کر کے حسبِ طریقہ اپنی تسبیحات مکمل کریں۔

## عددِ ذکر بصورت خلوت

اگر نفسِ امّارہ اور اس کی صفات سے خلاصی پانے کے لئے سالک عام معمولات زندگی کو چھوڑ کر ''خلوت'' اختیار کرنا چاہے یا اعتکاف میں بیٹھے تو اس صورت میں اس کا عدد فقط **ستر ہزار (۷۰،۰۰۰)** اور ذکر کا اسم فقط ''**لَا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ**'' رہے گا۔

اس صورت میں ہر **چودہ ہزار (۱۴،۰۰۰)** کے بعد اگلی توجہ کی تسبیح حسبِ ہدایت کریں مثلاً پہلے **۱۴،۰۰۰** مرتبہ "**لَا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ**" کے ذکر کے دوران ہر **پانچ سو (۵۰۰)** عدد پورا ہونے پر چھٹی تسبیح ''**لَا مَعْبُوْدَ اِلَّا اللهُ**'' کی کریں اسی طرح حسبِ ترتیب بقیہ توجہات کی تسبیحات جاری رکھیں۔

## (۲) دوسرا نفس ...... نفسِ لوّامہ

## دوسرا وظیفہ ...... اَللّٰه

## نفسِ لوّامہ سے آگے ترقی کرنے کیلئے مؤثر ذکر ...... اَللّٰه

اس کے لئے موثر ذکر اللہ ہے۔ اس کا عدد بھی **پانچ لاکھ** ہے۔ یہ ذکر درج

ذیل طریق پر کیا جائے:

**یَا اَللّٰہ**

اس ذکر میں توجہ کے فروغ کے لئے درج ذیل اذکار مفید ہیں:

۱۔ **یَا نُوْرُ یَا اَللّٰہ**

۲۔ **یَا ھَادِیُ یَا اَللّٰہ**

۳۔ اسم ذات ''اللہ'' اصل اسم ہے جس کا ورد کرنا مقصود ہے۔ اسے اگر مذکورہ بالا طریق سے مکمل کیا جائے اور دیگر شرائط اور شرعی پابندیوں کا لحاظ برقرار رہے تو سالک اس نفس سے ترقی پا کر اگلے دائرہ کی طرف منتقل ہو جاتا ہے۔

## عددِ ذکر بصورتِ خلوت

اگر سالک اس ریاضت ذکر کے لئے ''خلوت'' اختیار کرنا چاہے تو بصورت خلوت ذکر ''اللہ'' کا مطلوبہ عدد فقط **ساٹھ ہزار (۶۰،۰۰۰)** ہوگا۔

## (۳) تیسرا نفس ...... نفسِ مُلھمہ

## تیسرا وظیفہ ...... ھُوْ

## نفسِ مُلھمہ سے آگے ترقی کرنے کیلئے مؤثر ذکر...... ھُوْ

اس کے لئے موثر ذکر ھُوْ ہے۔ اس کا عدد بھی **پانچ لاکھ** ہے۔ یہ ذکر درج ذیل طریق پر کیا جائے:

**یَا ھُوْ اَنْتَ ھُوْ**

اس ذکر میں توجہ کے فروغ کے لئے درج ذیل ذکر مفید ہے:

**یَا مَنْ لَا اِلٰـہَ اِلَّا ہٗ**

## عددِ ذکر بصورتِ خلوت

اگر سالک ریاضت ذکر کے لئے ''خلوت'' اختیار کرے تو بصورت خلوت مطلوبہ عدد فقط **پچاس ہزار (۵۰،۰۰۰)** ہوگا۔

## (۴) چوتھا نفس ...... نفسِ مُطمئنّہ

## چوتھا وظیفہ ...... حَقٌّ

## نفسِ مُطمئنّہ کے مقام پر مؤثر ذکر ...... حَقٌّ

اس کے لئے موثر ذکر حق ہے۔ اس کا عدد بھی **پانچ لاکھ** ہے۔ یہ ذکر درج ذیل طریق پر کیا جائے:

**یَا حَقُّ اَنْتَ الْحَقُّ**

اس ذکر میں توجہ کے فروغ کے لئے درج ذیل اذکار مفید ہیں:

۱۔ **یَا مُجِیْبُ اَنْتَ الْحَقُّ**

۲۔ **یَا مُغِیْثُ اَنْتَ الْحَقُّ**

## عددِ ذکر بصورتِ خلوت

اگر سالک ریاضتِ ذکر کے لئے ''خلوت'' اختیار کرنا چاہے تو اس صورت میں عدد فقط **چالیس ہزار(۴۰،۰۰۰)** ہے۔

## پانچواں نفس ...... نفسِ راضیہ

## پانچواں وظیفہ ...... حَیٌّ

## نفس راضیہ کے مقام پر مؤثر ذکر...... حَیٌّ

اس کے لئے موثر ذکر ''حَیّ'' ہے۔اس کا عدد بھی **پانچ لاکھ** ہے۔ یہ ذکر درج ذیل طریق پر کیا جائے:

**یَا حَیُّ اَنْتَ الْحَیُّ**

اس ذکر میں توجہ کے فروغ کے لئے درج ذیل اذکار مفید ہیں:

۱۔ **یَا جَمِیْلُ اَنْتَ الْحَیُّ**

۲۔ **یَا عَظِیْمُ اَنْتَ الْحَیُّ**

۳۔ **یَا عَلِیُّ اَنْتَ الْحَیُّ**

## عددِ ذکر بصورتِ خلوت

اگر سالک ریاضتِ ذکر کے لئے ''خلوت'' اختیار کرنا چاہے تو اس صورت

میں ذکر کا عدد **تیس ہزار (۳۰،۰۰۰)** ہے۔

نفس راضیہ کے فروغ اور تحقق سے ’’فنا فی اللہ‘‘ کا مقام نصیب ہوتا ہے۔

## (۶) چھٹا نفس ...... نفسِ مَرضیہ

## چھٹا وظیفہ ...... قَیُّوْمٌ

## نفس مرضیہ کے مقام پر مؤثر ذکر ...... قَیُّوْمٌ

اس کے لئے موثر ذکر ’’قَیُّوْم‘‘ ہے۔ اس کا عدد بھی **پانچ لاکھ** ہے۔ یہ ذکر درج ذیل طریق پر کیا جائے:

**یَا قَیُّوْمُ**

اس ذکر میں توجہ کے فروغ کے لئے درج ذیل اذکار مفید ہیں:

۱۔ یَا قَیُّوْمُ یَا کَافِیْ

۲۔ یَا قَیُّوْمُ یَا مُغْنِیْ

۳۔ یَا قَیُّوْمُ یَا قَادِرُ

## عددِ ذکر بصورتِ خلوت

اگر سالک ریاضت ذکر کے لئے ’’خلوت‘‘ اختیار کرنا چاہے تو اس صورت میں ذکر کا عدد فقط **بیس ہزار (۲۰،۰۰۰)** ہوگا۔

## (۷) ساتواں نفس ...... نفسِ کاملہ و صافیہ

## ساتواں وظیفہ ...... قَهَّارٌ

یہ ساتواں نفس ہے اور یہ اکملیت کا آخری مقام ہے۔

## نفس کاملہ و صافیہ کے لئے مؤثر ذکر...... قَهَّارٌ

اس کے لئے موثر ذکر قہّار ہے۔ اس کا عدد بھی **پانچ لاکھ** ہے۔ یہ ذکر درج ذیل طریق پر کیا جائے:

**يَا قَهَّارُ**

اس ذکر میں توجہ کے فروغ کے لئے درج ذیل اذکار مفید ہیں:

۱۔ **يَا قَيُّوْمُ يَا قَهَّارُ**

۲۔ **يَا جَبَّارُ يَا قَهَّارُ**

۳۔ **يَا وَدُوْدُ يَا قَهَّارُ**

## عددِ ذکر بصورت خلوت

اگر سالک ریاضت ذکر کے لئے ''خلوت'' اختیار کرے تو بصورت خلوت مطلوبہ عدد ذکر فقط **دس ہزار (۱۰،۰۰۰)** ہے۔

# دوسرا دائرہ

## ساتوں نفوس کے لئے دوسرے دائرے کے اذکار

دوسرے دائرے میں سالک درج ذیل اسماء مبارکہ کا ذکر اس طرح کرے:

**۱۔ ذکر اسمِ اوّل ...... لَا اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ**

**عدد:** ایک لاکھ

**وِرد:** لَا اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ، لَا اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ،
لَا اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ

**۲۔ ذکر اسمِ ثانی ...... اَللّٰہ**

**عدد:** ایک لاکھ

**وِرد:** یَا اَللّٰہ، یَا اَللّٰہ، یَا اَللّٰہ

**۳۔ ذکر اسمِ ثالث ...... حَیٌّ**

**عدد:** ایک لاکھ

**وِرد:** یَا حَیُّ، یَا حَیُّ، یَا حَیُّ

**۴۔ ذکر اسمِ رابع ...... وَاحِدٌ**

**عدد:** ایک لاکھ

**وِرد:** یَا وَاحِدُ، یَا وَاحِدُ، یَا وَاحِدُ

۵۔ ذکر اسمِ خامس ...... عَزِیْزٌ

**عدد:** ایک لاکھ

**وِرد:** یَا عَزِیْزُ، یَا عَزِیْزُ ، یَا عَزِیْزُ

۶۔ ذکر اسمِ سادِس ...... وَهَّابٌ

**عدد:** ایک لاکھ

**وِرد:** یَا وَهَّابُ، یَا وَهَّابُ ، یَا وَهَّابُ

۷۔ ذکر اسمِ سابع ...... وَدُوْدٌ

**عدد:** ایک لاکھ

**وِرد:** یَا وَدُوْدُ، یَا وَدُوْدُ، یَا وَدُوْدُ

# تیسرا دائرہ

## ساتوں نفوس کے لئے تیسرے دائرے کے اذکار

تیسرے دائرے میں سالک درج ذیل اسماء مبارکہ کا ذکر اس طرح کرے:

۱۔ ذکر اسمِ اوّل ...... هُوَ

**عدد:** ایک لاکھ

**وِرد:** یَا اَللّٰہُ یَا هُوَ، یَا اَللّٰہ یَا هُوَ، یَا اَللّٰہ یَا هُوَ

۲۔ ذکر اسمِ ثانی ...... حَقٌّ

**عدد:** ایک لاکھ

**وِرد:** یَا حَقُّ، یَا حَقُّ ، یَا حَقُّ

۳۔ ذکر اسمِ ثالث ...... قَھَّارٌ

**عدد:** ایک لاکھ

**وِرد:** یَا قَھَّارُ، یَا قَھَّارُ ، یَا قَھَّارُ

۴۔ ذکر اسمِ رابع ...... قَیُّوْمٌ

**عدد:** ایک لاکھ

**وِرد:** یَا قَیُّوْمُ، یَا قَیُّوْمُ، یَا قَیُّوْمُ

۵۔ ذکر اسمِ خامس ...... وَهَّابٌ

**عدد:** ایک لاکھ

**وِرد:** یَا وَهَّابُ، یَا وَهَّابُ، یَا وَهَّابُ

۶۔ ذکر اسمِ سادِس ...... مُهَیْمِنٌ

**عدد:** ایک لاکھ

**وِرد:** یَا مُهَیْمِنُ، یَا مُهَیْمِنُ، یَا مُهَیْمِنُ

۷۔ ذکر اسمِ سابع ...... بَاسِطٌ

**عدد:** ایک لاکھ

**وِرد:** یَا بَاسِطُ، یَا بَاسِطُ، یَا بَاسِطُ

# چوتھا دائرہ

## ساتوں نفوس کے لئے چوتھے دائرے کے اذکار

چوتھے دائرے میں سالک درج ذیل اسماء مبارکہ کا ذکر اس طرح کرے:

۱۔ ذکر اسمِ اوّل...... حَیٌّ قَیُّوْمٌ

**عدد:** ایک لاکھ

**وِرد:** یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ، یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ، یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ

۲۔ ذکر اسمِ ثانی...... سَرِیْعٌ مُبِیْنٌ

**عدد:** ایک لاکھ

**وِرد:** یَا سَرِیْعُ یَا مُبِیْنُ، یَا سَرِیْعُ یَا مُبِیْنُ، یَا سَرِیْعُ یَا مُبِیْنُ،

۳۔ ذکر اسمِ ثالث...... کَبِیْرٌ مُتَعَالٌ

**عدد:** ایک لاکھ

**وِرد:** یَا کَبِیْرُ یَا مُتَعَالُ، یَا کَبِیْرُ یَا مُتَعَالُ، یَا کَبِیْرُ یَا مُتَعَالُ

۴۔ ذکر اسمِ رابع ...... فَتَّاحٌ عَلِيْمٌ

عدد: ایک لاکھ

وِرد: يَا فَتَّاحُ يَا عَلِيْمُ، يَا فَتَّاحُ يَا عَلِيْمُ،
يَا فَتَّاحُ يَا عَلِيْمُ

۵۔ ذکر اسمِ خامس ...... عَزِيْزٌ قَدِيْرٌ

عدد: ایک لاکھ

وِرد: يَا عَزِيْزُ يَا قَدِيْرُ، يَا عَزِيْزُ يَا قَدِيْرُ،
يَا عَزِيْزُ يَا قَدِيْرُ

٦۔ ذکر اسمِ سادِس ...... مَلِكٌ قُدُّوْسٌ

عدد: ایک لاکھ

وِرد: يَا مَلِكُ يَا قُدُّوْسُ،
يَا مَلِكُ يَا قُدُّوْسُ،
يَا مَلِكُ يَا قُدُّوْسُ

۷۔ ذکر اسمِ سابع ...... هَادِیٌ خَبِيْرٌ

عدد: ایک لاکھ

وِرد: يَا هَادِیُ يَا خَبِيْرُ، يَا هَادِیُ يَا خَبِيْرُ،
يَا هَادِیُ يَا خَبِيْرُ

اس باب میں اُن سات نسبتوں کا بیان ہے جو سالک کو راہِ سلوک میں حسبِ حال نصیب ہوتی ہیں۔ کسی شخص میں ایک، کسی میں دو اور بعضوں میں ساتوں نسبتوں کا اجتماع بھی ہوجاتا ہے۔

ان نسبتوں کی طرف میلان کا اندازہ کسی بھی شخص کو اس کے اپنے روحانی مزاج، قلبی، باطنی اور طبعی رغبت اور کیفیت کے جائزہ سے بآسانی ہوسکتا ہے۔ لہٰذا جو شخص جس نسبت کا ملکہ اپنی طبیعت میں محسوس کرے وہ اس نسبت کا وظیفہ شروع کرے۔ اگر کسی کے اندر ایک سے زائد نسبتوں کا ملکہ پایا جائے تو ان میں سے جس نسبت کی طرف رغبت زیادہ ہو اس کا وظیفہ شروع کرے اور اگر دو نسبتوں کی طرف برابر میلان ہو تو دونوں وظیفوں کا معمول اپنائیں۔

علمی اور فنی حوالے سے ان نسبتوں کا بیان انشاء اللہ آئندہ کسی ایڈیشن میں شامل کیا جائے گا۔ وہ سات نسبتیں یہ ہیں:

۱۔ نسبتِ طہارت

۲۔ نسبتِ طاعت

۳۔ نسبتِ اویسیہ

۴۔ نسبتِ یادداشت

۵۔ نسبتِ توحید

۶۔ نسبتِ عشق

۷۔ نسبتِ وجد

جبکہ پہلے زمانوں میں ان نسبتوں کے علاوہ بھی اولیاء کرام کو کئی نسبتیں حاصل تھیں:

۱۔ بعض اولیاء و صلحاء کو **''نسبتِ احسان''** حاصل تھی۔

۲۔ بعض نے **''نسبت تجرد''** پائی تھی۔

۳۔ بعض نے **''نسبتِ جذب''** کے ذریعے کمال پایا تھا۔ اور

۴۔ بعض میں دو یا دو سے زیادہ نسبتوں کا اجتماع بھی ہوتا ہے۔

یہی وجہ ہے کہ سب اولیاء و صلحاء کے احوال یکساں نہیں ہوتے۔

اب مذکورہ بالا سات نسبتوں کی تفصیل بیان کی جاتی ہے:

# پہلی نسبت

## ﴿نسبتِ طہارت﴾

### نسبتِ طہارت کے حصول کے وظائف

*نسبتِ طہارت کے حصول کے لئے دلجمعی اور قلبی شوق و محبت کے ساتھ درج ذیل اسماء اور آیات کا بطور وظیفہ کثرت سے پڑھنا مفید ہے۔*

۱۔ **یَا نُوْرُ یَا مُنَوِّرُ**

۲۔ **یَا طَاهِرُ یَا مُطَهِّرُ**

۳۔ آیۃ النور کا کثرت سے وِرد

**بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○**

**اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ط اَلْمِصْبَاحُ فِيْ زُجَاجَةٍ ط اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ وَّلَا غَرْبِيَّةٍ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِيْٓءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ ط نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ ط يَهْدِى اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ط وَ يَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ ط وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ○** (النور، ۲۴:۳۵)

’’اللہ آسمانوں اور زمین کا نور ہے اس کے نور کی مثال (جو نورِ محمدی ﷺ کی شکل میں دنیا میں روشن ہوا) اس طاق (نما سینۂ اقدس) جیسی ہے جس میں چراغ (نبوت روشن) ہے (وہ) چراغ فانوس (قلبِ محمدی) میں رکھا ہے (یہ) فانوس (نورِ الٰہی کے پرتو سے اس قدر منور ہے) گویا ایک درخشندہ ستارہ ہے (یہ چراغِ نبوت) جو زیتون کے مبارک درخت سے روشن ہوا ہے نہ (فقط) شرقی ہے اور نہ غربی (بلکہ اپنے فیضِ نور کی وسعت میں عالمگیر ہے اس چراغِ نبوت کی مثال یوں ہے جیسے) اس کا تیل چمک رہا ہو اگرچہ ابھی اسے (روحِ ربانی اور معجزاتِ آسمانی کی) آگ نے چھوا بھی نہ ہو (تو وہ) نور کے اوپر ایک نور ہے اللہ جسے چاہتا ہے اپنے نور (کی معرفت) تک پہنچا دیتا ہے اور اللہ لوگوں (کی ہدایت) کے لئے مثالیں بیان فرماتا ہے اور اللہ ہر چیز سے خوب آگاہ ہےo‘‘

### ۴۔ دعائے نور جو حضور ﷺ کے خصوصی اوراد سے ہے

**اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ لِيْ نُوْرًا فِيْ قَلْبِيْ، وَ نُوْرًا فِيْ قَبْرِيْ، وَ نُوْرًا مِنْ بَيْنَ يَدَيَّ، وَ نُوْرًا مِنْ خَلْفِيْ، وَ نُوْرًا عَنْ يَمِيْنِيْ، وَ نُوْرًا عَنْ شِمَالِيْ، وَ نُوْرًا مِنْ فَوْقِيْ، وَ نُوْرًا مِنْ تَحْتِيْ، وَ نُوْرًا فِيْ سَمْعِيْ، وَ نُوْرًا فِيْ بَصَرِيْ، وَ نُوْرًا فِيْ شَعْرِيْ، وَ نُوْرًا فِيْ بَشَرِيْ، وَ نُوْرًا فِيْ لَحْمِيْ، وَ نُوْرًا فِيْ دَمِيْ، وَ نُوْرًا فِيْ عِظَامِيْ۔ اَللّٰهُمَّ! أَعْظِمْ لِيْ نُوْرًا، وَ أَعْطِنِيْ نُوْرًا، وَ اجْعَلْ لِّيْ**

نُوْرًا۔

۱۔ ترمذی، الجامع الصحیح، ۵: ۴۸۲، ابواب الدعوات، رقم: ۳۴۱۹
۲۔ بخاری، الصحیح، ۵: ۲۳۲۷، کتاب الدعوات، رقم: ۵۹۵۷
۳۔ مسلم، الصحیح، ۱: ۵۲۶، کتاب صلاۃ المسافرین، رقم: ۷۶۳

''اے اللہ! میرے دل میں نور بھردے، میری قبر میں نور بھر دے، میرے آگے نور کردے، میرے پیچھے نور کر دے، میرے دائیں نور کر دے، میرے بائیں نور کر دے، میرے اوپر نور کر دے، میرے نیچے نور کردے، میری سماعت میں نور کر دے، میری بصارت میں نور کر دے، میرے بالوں میں نور کر دے، میری جلد میں نور بھر دے، میرے گوشت میں نور بھر دے، میرے خون میں نور بھر دے اور میری ہڈیوں میں نور بھر دے۔ اے اللہ! میرے لئے نور کو بڑھا دے، مجھے نور عطا فرما اور مجھے نور ہی نور بنا دے۔''

## ۵۔ سورۃ البقرۃ

إِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ التَّوَّابِيْنَ وَ يُحِبُّ الْمُتَطَهِّرِيْنَ○ (البقرۃ، ۲: ۲۲۲)

''بیشک اللہ بہت توبہ کرنے والوں سے محبت فرماتا ہے اور خوب پاکیزگی اختیار کرنے والوں سے محبت فرماتا ہے○''

## ۶۔ سورۃ المائدۃ

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا قُمْتُمْ اِلَى الصَّلٰوةِ فَاغْسِلُوْا وُجُوْهَكُمْ وَ اَيْدِيَكُمْ اِلَى الْمَرَافِقِ وَ امْسَحُوْا بِرُءُوْسِكُمْ وَ اَرْجُلَكُمْ

إِلَى الْكَعْبَيْنِ ؕ۔ (المائدہ، ۵:۶)

''اے ایمان والو! جب (تمہارا) نماز کے لیے کھڑے (ہونے کا ارادہ) ہوتو (وضو کے لیے) اپنے چہروں کو اور اپنے ہاتھوں کو کہنیوں سمیت دھو لو اور اپنے سروں کا مسح کرو اور اپنے پاؤں (بھی) ٹخنوں سمیت (دھولو)o''

قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللهِ نُورٌ وَّ كِتَابٌ مُّبِينٌO (المائدۃ، ۵:۱۵)

''بیشک تمہارے پاس اللہ کی طرف سے ایک نور (یعنی حضرت محمد ﷺ) آ گیا ہے اور ایک روشن کتاب (یعنی قرآن مجید)o

## ۷۔ سورۃ الأنعام

فَمَنْ يُّرِدِ اللّٰهُ أَنْ يَّهْدِيَهٗ يَشْرَحْ صَدْرَهٗ لِلْإِسْلَامِO (الانعام، ۶:۱۲۵)

''پس اللہ جس کسی کو (فضلاً) ہدایت دینے کا ارادہ فرماتا ہے (تو) اس کا سینہ اسلام کے لیے کشادہ فرما دیتا ہےo''

## ۸۔ سورۃ الأعراف

فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِهٖ وَ عَزَّرُوْهُ وَ نَصَرُوْهُ وَ اتَّبَعُوا النُّوْرَ الَّذِيْٓ أُنْزِلَ مَعَهٗٓ أُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَO (الاعراف، ۷:۱۵۷)

''پس جو لوگ (برگزیدہ رسول ﷺ) پر ایمان لائیں گے اور ان کی تعظیم و توقیر کریں گے اور ان (کے دین) کی مدد و نصرت کریں گے اور اس نور کی پیروی کریں گے جو ان کے ساتھ اتارا گیا ہے وہی لوگ فلاح پانے والے ہیں۔''

## ۹۔ سورۃ التوبة

يُرِيْدُوْنَ أَنْ يُّطْفِئُوا نُوْرَ اللهِ بِأَفْوَاهِهِمْ وَيَاْبَى اللهُ اِلَّآ أَنْ يُّتِمَّ نُوْرَهٗ وَ لَوْ كَرِهَ الْكَافِرُوْنَO (التوبہ، ۹:۳۲)

''وہ چاہتے ہیں کہ اللہ کا نور اپنی پھونکوں سے بجھا دیں اور اللہ (یہ بات) قبول نہیں فرماتا مگر یہ (چاہتا ہے) کہ وہ اپنے نور کو کمال تک پہنچادے اگرچہ کفار (اسے) ناپسند ہی کریں۔''

لَا تَقُمْ فِيْهِ أَبَدًاؕ لَمَسْجِدٌ أُسِّسَ عَلَى التَّقْوٰى مِنْ اَوَّلِ يَوْمٍ أَحَقُّ أَنْ تَقُوْمَ فِيْهِؕ فِيْهِ رِجَالٌ يُّحِبُّوْنَ أَنْ يَّتَطَهَّرُوْا وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُطَّهِّرِيْنَO (التوبہ، ۹: ۱۰۸)

''(اے حبیب!) آپ اس (مسجد کے نام پر بنائی گئی عمارت) میں کبھی بھی کھڑے نہ ہوں۔ البتہ وہ مسجد جس کی بنیاد پہلے ہی دن سے تقویٰ پر رکھی گئی ہے حقدار ہے کہ آپ اس میں قیام فرما ہوں۔ اس میں ایسے لوگ ہیں جو (ظاہراً و باطناً) پاک رہنے کو پسند کرتے ہیں اور اللہ طہارت شعار لوگوں سے محبت فرماتا ہےo''

## ۱۰۔ سورۃ القصص

فَلَمَّا قَضٰى مُوْسَى الْأَجَلَ وَ سَارَ بِأَهْلِهٖٓ اٰنَسَ مِنْ جَانِبِ الطُّوْرِ نَارًاۚ قَالَ لِاَهْلِهِ امْكُثُوْٓا إِنِّيْٓ اٰنَسْتُ نَارًا لَّعَلِّيْٓ اٰتِيْكُمْ مِّنْهَا

بِخَبَرٍ أَوْ جَذْوَةٍ مِّنَ النَّارِ لَعَلَّكُمْ تَصْطَلُوْنَ ۝ فَلَمَّآ أَتٰهَا نُوْدِيَ مِنْ شَاطِئِ الْوَادِ الْاَيْمَنِ فِي الْبُقْعَةِ الْمُبٰرَكَةِ مِنَ الشَّجَرَةِ أَنْ يّٰمُوْسٰٓى إِنِّيْٓ اَنَا اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ (القصص، ۲۸: ۲۹۔۳۰)

’’پھر جب موسیٰ نے مقررہ مدت پوری کرلی اور اپنے گھر والوں کو لے کر چلے تو کوہِ طور کی طرف سے ایک آگ دیکھی (وہ مانوس سا شعلہ محبت جو کسی اور کو نظر نہ آیا اور) اپنے گھر والوں سے کہا: ذرا ٹھہرو، میں نے ایک آگ دیکھی ہے۔ شاید میں تمہارے پاس وہاں سے کوئی خبر لاؤں (کہ ہم کہاں ہیں اور کدھر جا رہے ہیں) یا آگ کا ایک انگارہ ہی لے آؤں تاکہ تم (اس سردی کی رات میں ہاتھ) سینکو o پھر جب اس (روشنی) کے قریب پہنچے تو (پہلی قربت کی علامت یہ تھی کہ) میدان کے داہنی جانب ایک مبارک مقام میں ایک درخت سے یہ آواز آئی کہ اے موسیٰ میں ہی اللہ ہوں سب جہانوں کا پالنے والا o‘‘

## ۱۱۔ سورة الأحزاب

إِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَ يُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا ۝ (الاحزاب، ۳۳: ۳۳)

’’اے (نبی کے) گھر والو اللہ چاہتا ہے کہ تم سے (ہر طرح کی) آلودگی دور کر دے اور تم کو خوب پاک و صاف کر دے۔ o‘‘

هُوَ الَّذِيْ يُصَلِّيْ عَلَيْكُمْ وَ مَلٰٓئِكَتُهٗ لِيُخْرِجَكُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ

اِلَى النُّوْرِ ط وَكَانَ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَحِيْمًاo (الاحزاب، ۳۳:۴۳)

''وہی تو ہے جو تم پر اپنی رحمت بھیجتا ہے اور اس کے فرشتے بھی (دعائے مغفرت کرتے ہیں) تاکہ اللہ تعالیٰ تم کو تاریکیوں سے نور کی طرف لے آئے (ایمان کے بعد عالم انوار میں تم کو رواں دواں لے جائے تاکہ کسی ایک مقام میں ٹھہر جانے سے بھی ظلمت نہ آئے) اور اللہ مؤمنوں پر (آخرت میں بھی) بہت رحم فرمانے والا ہے (وہ ان کے گناہ بخشے گا انہیں بلند سے بلند تر مقام عطا فرمائے گا)o''

## ۱۲۔ سورۃ الزمر

أَفَمَنْ شَرَحَ اللّٰهُ صَدْرَهٗ لِلْإِسْلَامِ فَهُوَ عَلٰى نُوْرٍ مِّنْ رَّبِّهٖ ط فَوَيْلٌ لِّلْقَاسِيَةِ قُلُوْبُهُمْ مِّنْ ذِكْرِ اللّٰهِ ط أُولٰـئِكَ فِيْ ضَلَالٍ مُّبِيْنٍ o

(الزمر، ۳۹:۲۲)

''بھلا جس کا سینہ اللہ نے اسلام کے لیے کشادہ کر دیا ہو وہ تو اپنے رب کی طرف سے نور پر ہے (سر تا پا ہدایت بن جاتا ہے، سراپا نور ہو جاتا ہے، اس کا اس کافر سے کیا مقابلہ جو مبتلائے کفر ہے)، پس خرابی ہے ان کے لیے جن کے دل اللہ کی یاد کی طرف سے سخت ہوگئے ہیں، یہی لوگ صریح گمراہی میں ہیںo''

## ۱۳۔ سورۃ الشوریٰ

وَ كَذٰلِكَ أَوْحَيْنَآ إِلَيْكَ رُوْحًا مِّنْ أَمْرِنَا ط مَا كُنْتَ تَدْرِيْ مَا الْكِتَابُ وَلَا الْإِيْمَانُ وَلٰـكِنْ جَعَلْنَاهُ نُوْرًا نَّهْدِيْ بِهٖ مَنْ

نَّشَآءُ مِنْ عِبَادِنَاط وَ إِنَّکَ لَتَهْدِیْٓ اِلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ○

(الشوریٰ، ۴۲:۵۲)

''اور اسی طرح (اے حبیب!) ہم نے آپ کی طرف ایک جاں فزا حقیقت (یعنی قرآن) کو اپنے حکم سے بھیجا، (وہ کتاب جو تمام کتب سماویہ کا نچوڑ ہے) اور آپ (تو جمال الٰہی کے شیدائی تھے، آپ) نہ یہ جانتے تھے کہ کتاب (اللہ) کیا ہے اور نہ آپ کو یہ خبر تھی کہ (کمالِ) ایمان کیا ہے (تفصیلات میں اس کے انوار کی لذت کیا ہے) لیکن (اے حبیب) ہم نے اس (کتاب) کو نور (و انوار کا خزینہ) بنا دیا ہے اور اس کے ذریعہ ہم اپنے بندوں میں سے جس کو چاہتے ہیں ہدایت دیتے ہیں (آپ جسے چاہیں نور و نورانیت میں لا کر راہ ہدایت دکھا سکتے ہیں) اور اس میں کچھ شبہ نہیں کہ آپ راہِ حق کی ہدایت کر رہے ہیںo''

## ۱۴۔ سورۃ الحدید

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ○

یَوْمَ تَرَی الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ یَسْعٰی نُوْرُهُمْ بَیْنَ أَیْدِیْهِمْ وَ بِأَیْمَانِهِمْ بُشْرَاکُمُ الْیَوْمَ جَنّٰتٌ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهٰرُ خَالِدِیْنَ فِیْهَاط ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ ○ یَوْمَ یَقُوْلُ الْمُنَافِقُوْنَ وَالْمُنَافِقَاتُ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوا انْظُرُوْنَا نَقْتَبِسْ مِنْ نُّوْرِکُمْج قِیْلَ ارْجِعُوْا وَرَآءَکُمْ فَالْتَمِسُوْا نُوْرًاط فَضُرِبَ

بَيْنَهُمْ بِسُوْرٍ لَّهٗ بَابٌ ط بَاطِنُهٗ فِيْهِ الرَّحْمَةُ وَ ظَاهِرُهٗ مِنْ قِبَلِهِ الْعَذَابُ ط ○ (الحدید، ۵۷:۱۲،۱۳)

’’جس دن آپ (اپنے) مؤمن مردوں اورمؤمن عورتوں کو دیکھیں گے کہ ان کے آگے (آگے) اور ان کے داہنے جانب ان کا نور دوڑتا ہوا چلا جا رہا ہو گا (جو ان کے ماحول کو روشن کیے ہو گا یہ ان کے ایمان اورعمل صالح کا نور ہوگا۔ ان سے کہا جائے گا: لو) آج تم کو بشارت ہے ایسے باغوں کی جن کے نیچے نہریں بہ رہی ہیں جہاں تم ہمیشہ رہوگے (اور اس جنت کا مل جانا اور پا جانا) یہی بڑی کامیابی ہے○ (اس روز منافق اس روشنی کی تمنا کریں گے جس سے آج یہ منہ پھیر رہے ہیں۔) اس روز منافق مرد اور منافق عورتیں اہل ایمان سے کہیں گے کہ ذرا ٹھہروتو (کیسی تیزی سے جا رہے ہو ذرا ہم کوبھی ساتھ لے لو) کہ ہم بھی تمہارے نور سے کچھ روشنی حاصل کرلیں، ان سے کہا جائے گا: (حصولِ نور کی جگہ، دنیا تھی، ہو سکےتو) تم پیچھے لوٹ جاؤ پھر (وہاں) روشنی تلاش کرو پھر ان کے (اور اہل ایمان کے) درمیان ایک دیوارکھڑی کردی جائے گی جس میں ایک دروازہ ہوگا، اس کے اندر کی جانب رحمت ہوگی اور اس کے سامنے باہر کی طرف (جدھر منافق،کافر ہوں گے) عذاب ہوگا○‘‘

## ۱۵۔سورۃ التحریم

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا تُوْبُوْٓا اِلَى اللهِ تَوْبَةً نَّصُوْحًا ط عَسٰى رَبُّكُمْ اَنْ يُّكَفِّرَ عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ وَ يُدْخِلَكُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا

الْاَنْهٰرُ یَوْمَ لَا یُخْزِی اللّٰهُ النَّبِیَّ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ ج نُوْرُهُمْ یَسْعٰی بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَ بِاَیْمَانِهِمْ یَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اَتْمِمْ لَنَا نُوْرَنَا وَ اغْفِرْلَنَا ج اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ○ (التحریم، ٦٦:٨)

’’اے ایمان والو! اللہ کے آگے سچے دل سے توبہ کرلو (یعنی گناہ کا خیال بھی نہ آئے اس میں کوئی لذت ہی باقی نہ رہے) امید ہے کہ تمہارا رب (معاف فرما کر) تمہارے گناہ تم سے دور کردے گا اور تم کو جنتوں میں داخل کرے گا جن کے نیچے نہریں بہتی ہوں گی (یہ وہ دن ہوگا) جس دن اللہ اپنے نبی کو اور ان لوگوں کو جو آپ کے ساتھ ایمان لائے رسوا نہ کرے گا (اس روز) ان کا نورِ (ایمان) ان کے آگے اور ان کے داہنی طرف دوڑتا چلا جاتا ہوگا، وہ دعا کرتے ہوں گے: اے ہمارے رب! ہمارا نور ہمارے لیے مکمل فرما دے (عرش سے فرش تک منور ہوجائے سب نظر آئے) اور ہم کو بخش دے، بیشک تو ہر بات پر قادر ہےo‘‘

## ۱۶۔ سورۃ المدثر

یٰٓاَیُّهَا الْمُدَّثِّرُ○ قُمْ فَاَنْذِرْ○ وَ رَبَّكَ فَكَبِّرْ ○ وَ ثِیَابَكَ فَطَهِّرْ○ (المدثر، ۷۴: ۱۔۴)

’’اے کپڑے میں لپٹنے والے (محبوب ﷺ!)o اٹھیے (اور پھر) لوگوں کو خدا کا خوف دلایئے (تاکہ وہ اپنے اعمالِ بد کے نتائج سے ڈریں)o اور اپنے پروردگار کی بڑائی (اور عظمت) بیان فرمایئےo اور اپنا لباس پاک رکھیےo‘‘

# دوسری نسبت

## ﴿نسبتِ طاعت﴾

اسے نسبتِ سکینہ بھی کہتے ہیں۔

## نسبتِ طاعت کے حصول کے وظائف

نسبتِ طاعت کے تین شعبہ جات ہیں:

۱۔ حلاوتِ مناجات

۲۔ شمولِ رحمت

۳۔ انوارِ اسمائے الٰہیہ

### ۱۔ حلاوتِ مناجات

اس کیلئے درج ذیل وظائف کا کثرت سے کرنا نہایت مفید ہے۔

**۱۔** کثرتِ نماز وعبادت

**۲۔** کثرتِ اذکار وتسبیحات

**۳۔** کثرتِ دعا اور کثرتِ توبہ و استغفار

**۴۔** کثرتِ مناجات

**۵۔** کثرتِ تعوذات

**نوٹ:** مناجات پر مشتمل بعض مجرب اَوراد اِسی کتاب کے حصہ چہارُم میں دیئے جارہے ہیں۔

## ۲۔ شمولِ رحمت

کثرت سے امور خیر اور اعمالِ صالحہ کی انجام دہی اور اخلاق حسنہ سے اس نسبت کا حصول بآسانی ممکن ہو جاتا ہے:

**مثلاً** i۔ مجالس ذکر میں کثرت سے شرکت کرنا

ii۔ مجالس وعظ وعلم میں کثرت سے شرکت کرنا

iii۔ صدقہ وخیرات کثرت سے کرنا

iv۔ قربانی، سخاوت، ایثار کثرت سے کرنا

v۔ عیادت مریض، نماز جنازہ کا معمول رکھنا

vi۔ غرباء و مساکین کی امداد اور دلجوئی کرنا

vii۔ کعبۃ اللہ کی زیارت اور طواف وغیرہ کے اعمال کا ادا کرنا

## ۳۔ انوارِ اسمائے الٰہی

اس کے حصول کے لئے دلجمعی اور قلبی شوق و محبت کے ساتھ درج ذیل اسماء اور آیات کا بطورِ وظیفہ کثرت سے پڑھنا مفید ہے:

۱۔ سب سے زیادہ مؤثر ذکر **اللہ** کا ہے۔

تازہ وضو کر کے اسم **اللہ** کا ذکر ایک نشست میں **ایک ہزار (۱۰۰۰)** مرتبہ کیا جائے۔ درمیانی ''لام'' کی شد (ّ) پر زور دینا لازمی ہے۔ آخر میں درود شریف

حسبِ توفیق پڑھا جائے۔

۲۔ اَلْقُدُّوْسُ الرَّءُ وْفُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْغَفَّارُ الْوُدُوْدُ الْهَادِیُ الرَّزَّاقُ الْوَهَّابُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ الْبَاقِیْ الْاَوَّلُ الْاٰخِرُ الظَّاهِرُ الْبَاطِنُ التَّوَّابُ الْحَیُّ الْقَيُّوْمُ الْحَقُّ السَّلَامُ وغیرھا کی طرح تمام اسمائے صفات کا کثرت سے ورد کرنا اس نسبت کا حصول اور تحقق آسان کر دیتا ہے۔

## ۳۔ آیۃ الکرسی کی بکثرت تلاوت

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَیُّ الْقَيُّوْمُ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّ لَا نَوْمٌ ط لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ط مَنْ ذَا الَّذِیْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ط يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَ مَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا يَؤُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَ هُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِيْمُ○ (البقرة، ۲: ۲۵۵)

’’اللہ اس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہمیشہ زندہ رہنے والا ہے، (سارے عالم کو اپنی تدبیر سے) قائم رکھنے والا ہے نہ اس کو اونگھ آتی ہے اور نہ نیند، جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے سب اسی کا ہے، کون ایسا شخص ہے جو اس کے حضور

اس کے اذن کے بغیر سفارش کر سکے، جو کچھ مخلوقات کے سامنے (ہو رہا ہے یا ہو چکا) اور جو کچھ ان کے بعد (ہونے والا) ہے (وہ) سب جانتا ہے اور وہ اس کی معلومات میں سے کسی چیز کا بھی احاطہ نہیں کر سکتے مگر جو وہ چاہے اور اس کی کرسی (سلطنت و قدرت) تمام آسمانوں اور زمین کو محیط ہے اور اس پر ان دونوں (یعنی زمین و آسمان) کی حفاظت ہرگز دشوار نہیں وہی سب سے بلند رتبہ بڑی عظمت والا ہےo‘‘

## ۴۔ سورۃ ص

رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا الْعَزِيْزُ الْغَفَّارُ۝

(ص، ۳۸:۶۶)

’’(وہی) آسمانوں اور زمین کا اور جو اس کے درمیان ہے سب کا پروردگار ہے بڑا زبردست، بڑا بخشنے والا ہےo‘‘

## ۵۔ سورۃ الزمر

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۝

أَمَّنْ هُوَ قَانِتٌ اٰنَآءَ الَّيْلِ سَاجِدًا وَّ قَآئِمًا يَّحْذَرُ الْاٰخِرَةَ وَ يَرْجُوْا رَحْمَةَ رَبِّهٖ ط قُلْ هَلْ يَسْتَوِي الَّذِيْنَ يَعْلَمُوْنَ وَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ ط إِنَّمَا يَتَذَكَّرُ أُولُو الْأَلْبَابِ۝ قُلْ يَا عِبَادِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوْا رَبَّكُمْ ط لِلَّذِيْنَ اَحْسَنُوْا فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا حَسَنَةٌ ط وَ اَرْضُ اللهِ وَاسِعَةٌ ط اِنَّمَا يُوَفَّى الصّٰبِرُوْنَ أَجْرَهُمْ بِغَيْرِ حِسَابٍ۝ قُلْ

إِنِّیْٓ أُمِرْتُ أَنْ أَعْبُدَ اللّٰہَ مُخْلِصًا لَّهُ الدِّیْنَ ۝ وَ اُمِرْتُ لِاَنْ اَکُوْنَ اَوَّلَ الْمُسْلِمِیْنَ ۝ (الزمر، ۳۹: ۹-۱۲)

''بھلا جو شخص بندگی میں لگا ہوا ہے رات کی گھڑیوں میں (بارگاہِ رب العزت میں) مصروف سجدہ اور قیام ہے۔ خوفِ آخرت رکھتا ہے۔ اپنے رب کی رحمت کا امید وار ہے (بھلا اس بندہ مومن کا اور کافر کا کیا مقابلہ) آپ فرما دیجئے کہ سمجھ والے اور بے سمجھ کہیں برابر ہوتے ہیں (لیکن یہ بات تو) وہی سوچتے ہیں (اور سمجھتے ہیں) جو صاحب عقل ہیں (وہی حصول علم میں کوشاں اور معرفت الٰہی کے جویا ہیں)o آپ (میری طرف سے) فرما دیجئے کہ اے میرے بندو جو ایمان لے آئے ہو اپنے رب سے ڈرتے رہو۔ (یاد رکھو کہ) جن لوگوں نے اس دنیا میں نیک کام کئے ان کے لئے (آخرکار) بھلائی ہے اور اللہ کی زمین (ان کے لئے) کشادہ ہے (وہ صبر سے حالات کا مقابلہ کریں یا ہجرت کریں بہرصورت) بلاشبہ صبر کرنے والوں ہی کو ان کے صبر کا پورا (اور) بے شمار اجر ملے گا۔ (اس دنیا میں تھوڑے صبر کا بڑا اجر ہے۔ اللہ خود صبر کرنے والوں کے ساتھ ہوتا ہے)o آپ فرما دیجئے کہ مجھے تو حکم ملا ہے کہ میں خلوص کے ساتھ اللہ کی عبادت محض اس کے لئے کروںo اور یہ بھی حکم ملا ہے کہ سب سے پہلے مسلمان میں ہوںo''

قُلْ یَا عِبَادِیَ الَّذِیْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰٓی أَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰہِ ط إِنَّ اللّٰہَ یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ جَمِیْعًا ط إِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ

الرَّحِيْمُ○ (الزمر، ۳۹: ۵۳)

’’آپ فرما دیجئے (میری طرف سے لوگوں سے کہہ دیجئے) اے میرے بندو جنہوں نے (کچھ الٹے سیدھے کام کرکے) اپنے آپ پر زیادتیاں کی ہیں (حد سے گزر رہے ہیں) اللہ کی رحمت سے نا امید مت ہو۔ بیشک اللہ سب گناہ بخش دے گا بیشک وہ بڑا بخشنے (اور) بڑا رحم فرمانے والا ہےo‘‘

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

وَ سِيْقَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا رَبَّهُمْ اِلَى الْجَنَّةِ زُمَرًا ؕ حَتّٰۤى اِذَا جَآءُوْهَا
وَ فُتِحَتْ اَبْوَابُهَا وَ قَالَ لَهُمْ خَزَنَتُهَا سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ
فَادْخُلُوْهَا خٰلِدِيْنَ○ وَ قَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ صَدَقَنَا وَعْدَهٗ
وَ اَوْرَثَنَا الْاَرْضَ نَتَبَوَّاُ مِنَ الْجَنَّةِ حَيْثُ نَشَآءُ ۚ فَنِعْمَ اَجْرُ
الْعَامِلِيْنَ○ وَ تَرَى الْمَلٰٓئِكَةَ حَآفِّيْنَ مِنْ حَوْلِ الْعَرْشِ
يُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ وَ قُضِىَ بَيْنَهُمْ بِالْحَقِّ وَ قِيْلَ الْحَمْدُ
لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ○ (الزمر، ۳۹: ۷۳-۷۵)

’’اور جو لوگ اللہ سے ڈرتے رہے وہ جنت کی طرف (ذوق و شوق سے) گروہ در گروہ لے جائے جائیں گے۔ یہاں تک کہ جب وہ اس کے پاس پہنچیں گے اور اس کے دروازے کھول دیئے جائیں گے (تو ان کا خیر مقدم کیا جائے گا) اور اس کے محافظ (فرشتے) کہیں گے تم پر سلام ہو تم پاکیزہ لوگ ہو پس اس میں ہمیشہ رہنے

کے لیے داخل ہو جاؤo اور وہ کہیں گے اللہ کا شکر ہے جس نے ہم سے اپنا وعدہ سچا کیا اور ہم کو اس زمین کا وارث بنایا کہ ہم جنت میں جہاں چاہیں رہیں (جنت میں بھی خاکساری پیشِ نظر رہی ارض کا ذکر کیا) پس (دنیا میں نیک) عمل کرنے والوں کا کیا خوب بدلہ ہےo اور آپ (اس دن) فرشتوں کو دیکھیں گے کہ عرش کے گرد حلقہ باندھے ہوئے اپنے پروردگار کی حمد و ثنا کی ساتھ پاکی بیان کرتے ہوں گے اور (اس دن) لوگوں کے درمیان انصاف کے ساتھ فیصلہ کر دیا جائے گا اور (ہر طرف سے یہی صدا آئے گی، یہی) کہا جائے گا کہ تمام تعریف اللہ ہی کے لیے ہے جو سارے جہانوں کا پروردگار ہےo‘‘

## ۶۔ سورۃ حم السجدة

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِO

إِنَّ الَّذِیۡنَ قَالُوۡا رَبُّنَا اللّٰہُ ثُمَّ اسۡتَقَامُوۡا تَتَنَزَّلُ عَلَیۡھِمُ الۡمَلٰٓئِکَةُ اَلَّا تَخَافُوۡا وَلَا تَحۡزَنُوۡا وَ اَبۡشِرُوۡا بِالۡجَنَّةِ الَّتِیۡ کُنۡتُمۡ تُوۡعَدُوۡنَO نَحۡنُ أَوۡلِیَآؤُکُمۡ فِی الۡحَیَاةِ الدُّنۡیَا وَ فِی الۡاٰخِرَةِ ۚ وَلَکُمۡ فِیۡھَا مَا تَشۡتَھِیۡۤ أَنۡفُسُکُمۡ وَلَکُمۡ فِیۡھَا مَا تَدَّعُوۡنَO نُزُلًا مِّنۡ غَفُوۡرٍ رَّحِیۡمٍO

(حم السجدہ، ۴۱: ۳۰۔۳۲)

’’بیشک جن لوگوں نے اقرار کیا کہ ہمارا پروردگار اللہ ہے پھر (اس پر) قائم رہے ان پر فرشتے اترتے ہیں (جو ان سے کہتے ہیں:) تم مت ڈرو، اور غم نہ کھاؤ اور تم جنت

کی خوشخبری سنو جس کا تم سے وعدہ کیا گیا تھاo اور ہم تمہارے دنیا میں رفیق ہیں اور آخرت میں اور تمہارے لیے وہاں وہ سب موجود ہے جو تمہارا جی چاہے اور تمہارے لیے وہ سب بھی جو تم مانگو موجود ہےo یہ مہمانی ہے بخشنے والے، رحم فرمانے والے (پروردگار) کی طرف سےo‘‘

## ۷۔ سورۃ الذاریات

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِo

اٰخِذِيْنَ مَآ اٰتٰهُمْ رَبُّهُمْ ط إِنَّهُمْ كَانُوْا قَبْلَ ذٰلِكَ مُحْسِنِيْنَ o كَانُوْا قَلِيْلًا مِّنَ الَّيْلِ مَا يَهْجَعُوْنَo وَ بِالْأَسْحَارِ هُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَo وَ فِيْٓ أَمْوَالِهِمْ حَقٌّ لِّلسَّآئِلِ وَالْمَحْرُوْمِo وَ فِي الْأَرْضِ اٰيٰتٌ لِّلْمُوْقِنِيْنَo وَ فِيْٓ أَنْفُسِكُمْ ط اَفَلَا تُبْصِرُوْنَo

(الذاریات، ۵۱:۱۶۔۲۱)

’’اپنے پروردگار کی عطاؤں سے سرفراز ہوں گے، بیشک یہ لوگ اس سے قبل نیکو کار تھےo وہ رات کو بہت کم سویا کرتے تھےo اور صبح کے وقتوں میں (اپنے رب سے) بخشش طلب کیا کرتے تھےo اور ان کے مال میں ہر مانگنے ولے اور نہ مانگنے والے کا حق ہوتا تھاo اور (یوں تو) یقین رکھنے والوں کے لیے زمین میں (بے شمار) نشانیاں ہیںo اور (اے لوگو!) خود تمہارے نفسوں میں بھی (اللہ کی قدرت کی نشانیاں ہیں) پھر کیا تم غور نہیں کرتےo‘‘

اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ○ (الذاريات، ۵۱: ۵۸)

''یقیناً اللہ ہی روزی دینے والا بڑا زور آور (قادر اور) توانا ہےo''

## ۸۔ سورۃ الحدید

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَ هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ○ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يُحْيٖ وَ يُمِيْتُ وَ هُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ○ هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَ الظَّاهِرُ وَ الْبَاطِنُ وَ هُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ○ هُوَ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ط يَعْلَمُ مَا يَلِجُ فِي الْاَرْضِ وَ مَا يَخْرُجُ مِنْهَا وَ مَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَآءِ وَ مَا يَعْرُجُ فِيْهَا ط وَ هُوَ مَعَكُمْ اَيْنَ مَا كُنْتُمْ ط وَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ○ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط وَ اِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ○ يُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَ يُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ ط وَ هُوَ عَلِيْمٌ م بِذَاتِ الصُّدُوْرِ○ (الحدید، ۵۷: ۱۔۶)

'' اللہ ہی کی تسبیح کرتے ہیں جو بھی آسمانوں اور زمین میں ہیں اور وہی زبردست (اور) حکمت والا ہے (یہ بھی اس کی قدرت کاملہ کا نتیجہ ہے کہ اس نے اپنی مخلوق کو

تسبیح و حمد و ثنا کے آداب ان کے حال و مقام کے مطابق سکھا دیئے)o اسی کے لئے آسمانوں اور زمین کی حکومت ہے (سب اسی کے قبضہ قدرت و اختیار میں ہیں) وہی جلاتا اور مارتا ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہےo وہ (سب سے) پہلا اور (سب سے) آخر اور (اپنی قدرت کے اعتبار سے) ظاہر اور (اپنی ذات کے اعتبار سے) پوشیدہ ہے اور (اس سے اول و آخر، ظاہر و باطن کی کوئی بات پوشیدہ نہیں) وہ سب کچھ خوب جاننا ہےo وہی تو ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو چھ دن میں (بتدریج مختلف منازل میں یا چھ ادوار میں) پیدا کیا پھر اپنے تخت (قدرت وحکمت) پر قیام فرمایا (تمام کائنات کو ایک مقصد کے تحت ایک نظام میں منظّم فرمایا) وہ جانتا ہے جو کچھ زمین میں داخل ہوتا ہے اور جو کچھ اس سے نکلتا ہے اور جو کچھ آسمان سے اترتا ہے اور جو کچھ اس کی طرف چڑھتا ہے (غرض زمین و آسمان کی کوئی شے اس کے اندر ہو یا باہر ہو اوپر ہو یا نیچے ایسی نہیں جو اس کے احاطہ علمی میں نہ ہو) اور (حقیقت تو یہ ہے کہ) وہ تمہارے ساتھ ہے جہاں بھی تم ہو (اس کی معیت، علم و قدرت سے عموماً اور فضل و رحمت سے خصوصاً اپنے بندے کے ساتھ ہے) اور جو کچھ تم کرتے ہو اللہ اسے دیکھ رہا ہےo اور آسمانوں اور زمین کی حکومت اسی کی ہے اور اسی کی طرف سب امور رجوع ہوتے ہیں (آخر کار سب کام اسی کی طرف لوٹ جائیں گے اور قیامت کے دن کا فیصلہ وہیں سے ہو گا)o (وہی) رات کو دن میں داخل کرتا ہے اور دن کو رات میں داخل کرتا ہے اور جو کچھ سینوں میں (پوشیدہ) ہے وہ اس سے بھی باخبر ہےo‘‘

## ۹۔ سورۃ الحشر

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ○

هُوَ اللّٰهُ الَّذِیۡ لَاۤ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الۡغَيۡبِ وَ الشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحۡمٰنُ الرَّحِيۡمُ○ هُوَ اللّٰهُ الَّذِیۡ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلۡمَلِكُ الۡقُدُّوۡسُ السَّلٰمُ الۡمُؤۡمِنُ الۡمُهَيۡمِنُ الۡعَزِيۡزُ الۡجَبَّارُ الۡمُتَكَبِّرُ ؕ سُبۡحَانَ اللهِ عَمَّا يُشۡرِكُوۡنَ○ هُوَ اللّٰهُ الۡخَالِقُ الۡبَارِئُ الۡمُصَوِّرُ لَهُ الۡاَسۡمَآءُ الۡحُسۡنٰی ؕ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ وَ هُوَ الۡعَزِيۡزُ الۡحَكِيۡمُ○ (سورۃ الحشر، ۵۹:۲۲۔۲۴)

’’اللہ وہی تو ہے جس کے سوا کوئی معبود نہیں (وہی) چھپے اور کھلے کا جاننے والا ہے وہ بے حد مہربان نہایت رحم والا ہےo اللہ وہی ہے جس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ (سب کا) بادشاہ ہے پاک ہے (ہر عیب و نقص سے، خود سلامت اور عالم کو) سلامتی دینے والا ہے امن دینے والا، نگہبانی کرنے والا، زبردست (اور شکستہ قلوب کو) جوڑنے والا صاحبِ عظمت ہے (اس کی ذات، صفات، افعال میں شرکت کا کیا سوال) اللہ لوگوں کے شرک سے پاک ہےo وہی اللہ (تمام مخلوقات کا) پیدا کرنے والا (بے نمونہ کے عالم کو) بنانے والا (ہر مخلوق کو مناسب) صورت عطا کرنے والا ہے، اچھے اچھے نام اسی کے ہیں (اور) جو کچھ آسمانوں میں اور زمین میں ہے سب اسی کی تسبیح کرتے ہیں اور وہی زبردست حکمت والا ہے (یہ کارخانہ خدا کی اسی

قدرت وحکمت کاملہ سے چل رہا ہے اور اس کے حکم اور اذن کے بموجب یہ قافلہ ہستی رواں دواں ہے)o‘‘

## ۱۰۔ سورۃ البروج

إِنَّهُ هُوَ يُبْدِئُ وَ يُعِيْدُO وَ هُوَ الْغَفُوْرُ الْوَدُوْدُO ذُو الْعَرْشِ الْمَجِيْدُO فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُO (البروج، ۸۵: ۱۳۔۱۶)

’’بیشک وہی پہلی بار پیدا فرماتا ہے اور وہی دوبارہ پیدا فرمائے گاo اور وہ بڑا بخشنے والا بہت محبت فرمانے والا ہے o مالک عرش بڑی شان والا ہےo وہ جو بھی ارادہ فرماتا ہے (اسے) خوب کر دینے والا ہےo ‘‘

## ۱۱۔ سورۃ الیل

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِO

وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰىO وَ النَّهَارِ إِذَا تَجَلّٰىO وَ مَا خَلَقَ الذَّكَرَ وَ الْأُنْثٰىO إِنَّ سَعْيَكُمْ لَشَتّٰىO فَأَمَّا مَنْ أَعْطٰى وَ اتَّقٰىO وَ صَدَّقَ بِالْحُسْنٰىO فَسَنُيَسِّرُهٗ لِلْيُسْرٰىO وَ أَمَّا مَنْۢ بَخِلَ وَ اسْتَغْنٰىO وَ كَذَّبَ بِالْحُسْنٰىO فَسَنُيَسِّرُهٗ لِلْعُسْرٰىO وَ مَا يُغْنِيْ عَنْهُ مَالُهٗ إِذَا تَرَدّٰىO إِنَّ عَلَيْنَا لَلْهُدٰىO وَ إِنَّ لَنَا لَلْاٰخِرَةَ وَالْأُوْلٰىO فَأَنْذَرْتُكُمْ نَارًا تَلَظّٰىO (الیل، ۹۲: ۱۔۲۱)

’’رات کی قسم جب وہ چھا جائے (اور ہر چیز کو اپنی تاریکی میں چھپا لے)o اور دن کی قسم جب وہ چمک اٹھے o اور اس ذات کی (قسم) جس نے (ہر چیز میں) نر اور مادہ کو پیدا فرمایاo بیشک تمہاری کوشش مختلف (اور جدا گانہ) ہے o پس جس نے (اپنا مال اللہ کی راہ میں) دیا اور پرہیز گاری اختیار کیo اور اس نے (انفاق و تقویٰ کے ذریعے) اچھائی (یعنی دین حق اور آخرت) کی تصدیق کیo تو ہم عنقریب اسے آسانی (یعنی رضائے الٰہی) کے لئے سہولت فراہم کر دیں گے o اور جس نے بخل کیا اور بے پرواہ رہاo اور اس نے (یوں) اچھائی (یعنی دین حق اور آخرت) کو جھٹلایاo تو ہم عنقریب اسے سختی (یعنی عذاب کی طرف بڑھنے) کے لئے سہولت فراہم کر دیں گے o اور اس کا مال اس کے کسی کام نہیں آئے گا جب وہ ہلاکت (کے گڑھے) میں گرے گا o بیشک راہ (حق) کو دکھانا ہمارے ذمہ ہے o اور بیشک ہم ہی آخرت اور دنیا کے مالک ہیںo سو میں نے تمہیں (دوزخ کی) آگ سے ڈرا دیا ہے جو بھڑک رہی ہے o‘‘

## ۱۲۔ سورۃ البیّنۃ

وَ مَآ اُمِرُوْا اِلَّا لِيَعْبُدُوا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ حُنَفَآءَ وَ يُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَ يُؤْتُوا الزَّكَاةَ وَ ذٰلِكَ دِيْنُ الْقَيِّمَةِ○

(البینۃ، ۹۸:۵)

’’اور انہیں فقط یہی حکم دیا گیا تھا کہ صرف اسی کے لیے اپنے دین کو خالص کرتے ہوئے اللہ کی عبادت کریں (ہر باطل سے جدا ہو کر) حق کی طرف یکسوئی پیدا کریں اور نماز قائم کریں اور زکوٰۃ دیا کریں اور یہی سیدھا اور مضبوط دین ہےo‘‘

## ۱۳۔ سورۃ الاخلاص

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ○ اَللّٰهُ الصَّمَدُ○ لَمْ يَلِدْ ۙ وَ لَمْ يُوْلَدْ○ وَ لَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ○ (الاخلاص، ۱۔۴)

’’(اے نبی مکرم) آپ فرما دیجئے وہ اللہ ہےo جو یکتا ہے اللہ سب سے بے نیاز، سب کی پناہ اور سب پر فائق ہےo نہ اس سے کوئی پیدا ہوا ہے اور نہ ہی وہ پیدا کیا گیا ہےo اور نہ ہی اس کا کوئی ہمسر ہےo‘‘

# تیسری نسبت

## ﴿نسبتِ اویسیہ﴾

## نسبتِ اویسیہ کے حصول کے وظائف

اس کے حصول اور پختگی کے لئے اولیاءِ کاملین اور مشائخِ صالحین کے ساتھ محبت، ان میں سے کسی کی طرف **غیر معمولی رغبت، روحانی توجہ** اور ان کے **’’روحانی تصور کا مراقبہ‘‘** کرنا نہایت مفید وظیفہ ہے۔ **مثلاً**

**۱۔** حضور نبی اکرم ﷺ کی صورتِ مثالیہ یا آپ ﷺ کی قبر انور کا تصور اور مراقبہ

**۲۔** امام الاولیاء سیدنا علی المرتضی رضی اللہ عنہ کی طرف روحانی توجہ اور مراقبہ

**۳۔** سیدنا غوث الاعظم شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ کی طرف روحانی توجہ اور مراقبہ۔

مذکورہ بالا تینوں ذواتِ مقدسہ کی ارواح مبارکہ حسبِ ترتیب توجہ اور فیض رسانی میں جمیع ارواح میں سب سے زیادہ قوی الاثر ہیں۔

۴۔ دیگر اکابر اولیاء کرام جو بانیانِ سلاسل اور پیشوایانِ طرق ہیں ان کی طرف روحانی توجہ **مثلاً**

**حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیری رضی اللہ عنہ**

بطورِ خاص سلسلہ چشتیہ کے مریدین کے لئے

**حضرت شہاب الدین عمر سہروردی رضی اللہ عنہ**

بطورِ خاص سلسلہ سہروردیہ کے مریدین کے لئے

**حضرت خواجہ بہاء الدین شاہِ نقشبند رضی اللہ عنہ**

بطورِ خاص سلسلہ نقشبندیہ کے مریدین کے لئے

**حضرت شیخ ابوالحسن شاذلی رضی اللہ عنہ**

بطورِ خاص سلسلہ شاذلیہ کے مریدین کے لئے

**حضرت شیخ سید احمد رفاعی رضی اللہ عنہ**

بطورِ خاص سلسلہ رفاعیہ کے مریدین کے لئے

علاوہ ازیں پاک و ہند میں

**حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رضی اللہ عنہ**

**حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رضی اللہ عنہ**

**حضرت بابا فرید الدین گنج شکر رضی اللہ عنہ**

**حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی رضی اللہ عنہ**

ایسے دیگر مشائخ عظام کے مزارات کی زیارت، مراقبہ اور ان کی ارواح کے ساتھ روحانی توجہ بھی نسبتِ اویسیہ کے حصول کے لئے ممد و معاون ہے۔

الغرض اپنے سلسلہ طریقت میں بھی جن مشائخ کاملین سے زیادہ قلبی رغبت اور روحانی محبت ہو ان کی طرف **''توجہ''** کے ذریعے بھی نسبت پیدا کرنا مفید ہو سکتا ہے۔

**وظیفہ:** اس نسبت کے حصول کے لئے جس بھی روح کی طرف روحانی توجہ مرکوز کی جائے اور اس کا مراقبہ کیا جائے اس دوران **سورۃ القدر** کا ورد کثرت سے کرنا نہایت مفید ہے۔

❁ اس وظیفہ کا عدد ۱۲ مرتبہ یا ۴۰ مرتبہ بوقتِ مراقبہ ہے۔

## سورة القدر

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

اِنَّآ أَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ○ وَ مَآ أَدْرٰكَ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ ○ لَيْلَةُ الْقَدْرِ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ○ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَ الرُّوْحُ فِيْهَا بِإِذْنِ رَبِّهِمْ مِّنْ كُلِّ أَمْرٍ○ سَلٰمٌ قف هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ○

(القدر، ۹۸: ۱۔۵)

''بیشک ہم نے اس (قرآن) کو شب قدر میں اتارا ہے○ اور آپ کیا سمجھتے ہیں (کہ) شب قدر کیا ہے؟○ شب قدر (فضیلت و برکت اور اجر و ثواب میں) ہزار مہینوں سے بہتر ہے○ اس (رات) میں فرشتے اور روح الامین (جبرئیل) اپنے رب کے حکم سے (خیر و برکت کے) ہر امر کے ساتھ اترتے ہیں○ یہ (رات) طلوع فجر تک (سراسر) سلامتی ہے○''

## چوتھی نسبت

### ﴿نسبتِ یادداشت﴾

### نسبتِ یادداشت کے حصول کے وظائف

اس نسبت کے حصول و تحقق کیلئے **’’دوام مراقبہ‘‘** نہایت مفید ہے جس کا وظیفہ درج ذیل ہے۔

**لَا مَطْلُوْبَ اِلَّا اللّٰہُ**

**لَا مَحْبُوْبَ اِلَّا اللّٰہُ**

**لَا مَقْصُوْدَ اِلَّا اللّٰہُ**

**لَا مَوْجُوْدَ اِلَّا اللّٰہُ**

ان مراقبات کے ذریعے دل کو **’’مقامِ بے نشانی‘‘** کی طرف مائل کرنا ہی اس وظیفہ کا مقصد ہے۔

## پانچویں نسبت

### ﴿نسبتِ توحید﴾

### نسبتِ توحید کے حصول کے وظائف

اس نسبت کے حصول کیلئے **’’ذکر اللہ اور تفکر فی خلق اللہ‘‘** خاص وظائف ہیں۔

اس مقصد کے حصول کے لئے کثرت سے دلجمعی اور قلبی شوق و محبت کے ساتھ درج ذیل اسماء اور آیات کا بطورِ وظیفہ پڑھنا مفید ہے:

## وظیفۂ ذکر کے لئے اسماء اور آیات

۱۔ یَا اَحَدُ یَا وَاحِدُ

۲۔ یَا صَمَدُ یَا حَقُّ

۳۔ یَا مُحْیِی یَا مُمِیْتُ

۴۔ یَا اوَّلُ یَا آخِرُ

۵۔ یَا اَللّٰہُ یَا خَالِقُ

۶۔ یَا بَارِئُ یَا مُصَوِّرُ

۷۔ یَا مُبْدِئُ یَا مُعِیْدُ

## ۸۔ سورۃ اٰل عمران

إِنَّ اللّٰهَ رَبِّیْ وَ رَبُّكُمْ فَاعْبُدُوْهُ ؕ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيْمٌ○

(آل عمران، ۳:۵۱)

’’بیشک اللہ میرا رب ہے اور تمہارا بھی (وہی) رب ہے پس اسی کی عبادت کرو، یہی سیدھا راستہ ہےo‘‘

## ۹۔ سورۃ الأنفال

وَ إِنْ تَوَلَّوْا فَاعْلَمُوْٓا أَنَّ اللّٰهَ مَوْلَاكُمْ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَ نِعْمَ

النَّصِیْرُO (الانفال، ۸: ۴۰)

’’اور اگر انہوں نے (اطاعت حق سے) روگردانی کی، تو جان لو کہ بیشک اللہ ہی تمہارا مولیٰ (یعنی حمایتی) ہے (وہی) بہتر حمایتی اور بہتر مدد گار ہےo‘‘

## ۱۰۔ سورۃ التوبۃ

قُلْ لَّنْ یُّصِیْبَنَآ اِلَّا مَا کَتَبَ اللّٰهُ لَنَا هُوَ مَوْلٰنَا وَ عَلَی اللّٰهِ فَلْیَتَوَکَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَO (التوبہ، ۹: ۵۱)

’’(اے حبیب ﷺ) آپ فرما دیجئے کہ ہمیں ہرگز (کچھ) نہیں پہنچے گا مگر وہی کچھ جو اللہ نے ہمارے لئے لکھ دیا ہے وہی ہمارا کارساز ہے اور اللہ ہی پر ایمان والوں کو بھروسہ کرنا چاہئےo‘‘

## ۱۱۔ سورۃ یونس

وَ اِنْ یَّمْسَسْکَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا کَاشِفَ لَهٗٓ اِلَّا هُوَ وَ اِنْ یُّرِدْکَ بِخَیْرٍ فَلَا رَآدَّ لِفَضْلِهٖ ط یُصِیْبُ بِهٖ مَنْ یَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ ط وَ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُO (یونس، ۱۰: ۱۰۷)

’’اور اگر اللہ تمہیں کوئی تکلیف پہنچائے تو اس کے سوا کوئی اسے دور کرنے والا نہیں اور اگر وہ تمہارے ساتھ بھلائی کا ارادہ فرمائے تو کوئی اس کے فضل کو رد کرنے والا نہیں وہ اپنے بندوں میں سے جسے چاہتا ہے اپنا فضل پہنچاتا ہے اور وہ بڑا بخشنے والا نہایت مہربان ہےo‘‘

## ۱۲۔ سورۃ ھود

مَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌۢ بِنَاصِيَتِهَا ؕ اِنَّ رَبِّىْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ○ (ھود، ۱۱:۵۶)

’’اور کوئی چلنے والا (جاندار) ایسا نہیں مگر وہ اسے اس کی چوٹی سے پکڑے ہوئے ہے (یعنی مکمل طور پر اس کے قبضہ قدرت میں ہے) بیشک میرا رب (حق و عدل میں) سیدھی راہ پر (چلنے سے ملتا) ہےo‘‘

## ۱۳۔ سورۃ الأسراء

وَ قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّ لَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِى الْمُلْكِ وَ لَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِىٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَ كَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا ○

(بنی اسرائیل، ۱۷:۱۱۱)

’’ اور فرمایئے کہ سب تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں جس نے نہ تو (اپنے لئے) کوئی بیٹا بنایا اور نہ ہی (اس کی) سلطنت وفرمانروائی میں کوئی شریک ہے اور نہ کمزوری کے باعث اس کا کوئی مددگار ہے(اے حبیب) آپ اسی کو بزرگ ترجان کر اس کی خوب بڑائی (بیان) کرتے رہیئےo‘‘

## ۱۴۔ سورۃ مریم

رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَ مَا بَيْنَهُمَا فَاعْبُدْهُ وَ اصْطَبِرْ

لِعِبَادَتِهٖ ط هَلْ تَعْلَمُ لَهٗ سَمِيًّا ○ (مریم، ۱۹: ٦٥)

’’(وہ) آسمانوں اور زمین کا اور جو کچھ اس کے درمیان ہے (سب) کا رب ہے پس اس کی عبادت کیجئے اور اس کی عبادت میں ثابت قدم رہیئے کیا آپ اس کا کوئی ہم نام جانتے ہیں؟ ○‘‘

## ۱۵۔ سورۃ طٰـهٰ

إِنَّمَآ إِلٰـهُكُمُ اللهُ الَّذِىْ لَآ إِلٰـهَ إِلَّا هُوَ ط وَسِعَ كُلَّ شَىْءٍ عِلْمًا ○ (طٰہٰ، ۲۰: ۹۸)

’’(لوگو!) تمہارا معبود صرف (وہی) اللہ ہے جس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ ہر چیز کو (اپنے) علم کے احاطہ میں لئے ہوئے ہے ○‘‘

## ۱٦۔ سورۃ الأنبياء

لَوْ كَانَ فِيْهِمَآ اٰلِهَةٌ إِلَّا اللهُ لَفَسَدَتَا فَسُبْحَانَ اللهِ رَبِّ الْعَرْشِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ○ (الانبیاء، ۲۱: ۲۲)

’’اور اگر ان دونوں (زمین و آسمان) میں اللہ کے سوا اور (بھی) معبود ہوتے تو یہ دونوں تباہ ہو جاتے پس اللہ جو عرش کا مالک ہے ان (باتوں) سے پاک ہے جو یہ (مشرک) بیان کرتے ہیں ○‘‘

## ۱۷۔ سورۃ القصص

وَلَا تَدْعُ مَعَ اللهِ اِلٰـهًا اٰخَرَ م لَآ إِلٰـهَ إِلَّا هُوَ كُلُّ شَىْءٍ هَالِكٌ

إِلَّا وَجْهَهُ ط لَهُ الْحُكْمُ وَ إِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ○ (القصص، ۲۸: ۸۸)

’’اور تم اللہ کے ساتھ کسی دوسرے (خود ساختہ) معبود کو نہ پکارو، اس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، اس کی ذات کے سوا ہر چیز فانی ہے حکم اسی کا ہے اور تم (سب) اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے ○‘‘

## ۱۸۔ سورۃ فاطر

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اَنْتُمُ الْفُقَرَآءُ اِلَى اللهِ وَاللهُ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ ○

(فاطر، ۳۵: ۱۵)

’’اے لوگو (اللہ تمہاری عبادت کا محتاج نہیں) تم ہی اللہ کے محتاج ہو، اور اللہ ہی بے نیاز اور سزاوارِ حمد (و ثنا) ہے ○‘‘

## ۱۹۔ سورۃ الزمر

اَللهُ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ وَّ هُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ وَّكِيْلٌ ○

(الزمر، ۳۹: ۶۲)

’’(جنت و دوزخ، آسمان و زمین، یہ کائنات اللہ کی تخلیق ہے) اللہ ہی ہر چیز کا پیدا کرنے والا ہے اور وہی ہر شے کا نگہبان ہے ○‘‘

## ۲۰۔ سورۃ الجاثیۃ

فَلِلّٰهِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَ رَبِّ الْاَرْضِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ وَلَهُ الْكِبْرِيَآءُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَ هُوَ الْعَزِيْزُ

الْحَكِيْمُo (الجاثیۃ، ۴۵: ۳۶، ۳۷)

’’پس تمام خوبیاں اللہ ہی کے لئے ہیں جو آسمانوں کا رب ہے اور زمین کا رب ہے (اور وہی) سب جہانوں کا پروردگار ہےo اور اسی کے لئے بڑائی ہے آسمانوں میں اور زمین میں اور وہی زبردست حکمت والا ہےo‘‘

## ۲۱۔ سورة الرحمٰن

كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍo وَّ يَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلٰلِ وَالْإِكْرَامِo (الرحمٰن، ۵۵: ۲۶، ۲۷)

’’جو کچھ بھی زمین پر ہے سب فنا ہو جانے والا ہےo اور صرف آپ کے پروردگار کی ذات باقی رہ جائے گی جو نہایت بزرگی اور عظمت والی ہےo‘‘

## ۲۲۔ سورة الملك

أَلَا يَعْلَمُ مَنْ خَلَقَ وَ هُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُo (الملک، ۶۷: ۱۴)

’’بھلا جس نے پیدا کیا، کیا وہ نہ جانے گا (اس کو تو اپنے بندوں کی ہر بات کی خبر ہے) اور وہ تو بڑا باریک بیں (خوش تدبیر، باطن سے آگاہ اور ظاہر و باطن سے) بڑا باخبر ہےo‘‘

## ۲۳۔ سورة المزمل

وَ اذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ وَ تَبَتَّلْ إِلَيْهِ تَبْتِيْلًا oرَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ إِلٰهَ إِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًاo (المزمل، ۷۳: ۸، ۹)

’’اور آپ اپنے رب کے نام کا ذکر کرتے رہیے اور سب کو چھوڑ کر (سب سے الگ ہوکر) اسی کے ہو جایئےo (وہی آپ کا رب) مشرق و مغرب کا مالک ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں تو (پھر) اسی کو آپ اپنا کارساز بنائے رکھئےo‘‘

## ۲۴۔ سورۃ الدھر

وَمَا تَشَآؤُوْنَ اِلَّآ اَنْ یَّشَآءَ اللّٰہُ ط اِنَّ اللّٰہَ کَانَ عَلِیْمًا حَکِیْمًاo

(الدھر، ۷۶: ۳۰)

’’اور (لوگو) تم کچھ بھی نہیں چاہ سکتے بجز اس کے جو خدا ہی کو منظور ہو، بیشک اللہ (سب کچھ) جاننے والا، بڑا حکمت والا ہےo‘‘

## وظیفۂ مراقبہ کے لئے آیات

نسبتِ توحید کے حصول کے لئے درج ذیل آیات کی تلاوت اور ان کے معنی و معارف میں مراقبات نہایت مفید ہیں۔

## ۲۵۔ سورۃ اٰل عمران

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِo

اِنَّ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ الَّیْلِ وَالنَّهَارِ لَاٰیٰتٍ لِّاُولِی الْاَلْبَابِo الَّذِیْنَ یَذْکُرُوْنَ اللّٰہَ قِیَامًا وَّ قُعُوْدًا وَّ عَلٰی جُنُوْبِهِمْ وَ یَتَفَکَّرُوْنَ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ رَبَّنَا

مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا سُبْحَانَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ○

(آل عمران، ۳: ۱۹۰۔۱۹۱)

’’بیشک آسمانوں اور زمین کی تخلیق میں اور شب و روز کی گردش میں عقلِ سلیم والوں کے لئے (اللہ کی قدرت کی) نشانیاں ہیںo یہ وہ لوگ ہیں جو (سراپا نیاز بن کر) کھڑے اور (سراپا ادب بن کر) بیٹھے اور (ہجر میں تڑپتے ہوئے) اپنی کروٹوں پر (بھی) اللہ کو یاد کرتے رہتے ہیں اور آسمانوں اور زمین کی تخلیق (میں کارفرما اس کی عظمت اور حسن کے جلوؤں) میں فکر کرتے رہتے ہیں (پھر اسکی معرفت سے لذت آشنا ہو کر پکار اٹھتے ہیں) اے ہمارے رب! تو نے یہ (سب کچھ) بے حکمت اور بے تدبیر نہیں بنایا تو (سب کوتاہیوں اور مجبوریوں سے) پاک ہے، ہمیں دوزخ کے عذاب سے بچا لےo‘‘

## ۲۶۔ سورۃ حم السجدۃ

سَنُرِيْهِمْ اٰيٰتِنَا فِي الْاٰفَاقِ وَ فِيْٓ أَنْفُسِهِمْ حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَهُمْ أَنَّهُ الْحَقُّ ○ (حم السجدہ، ۴۱: ۵۳)

’’عنقریب ہم انہیں اپنی (قدرت کی) نشانیاں دکھائیں گے (عالم کے) اطراف میں اور ان کے نفسوں میں یہاں تک کہ ان پر ظاہر ہو جائے کہ یقیناً وہی (قرآن) حق ہے۔‘‘

## ۲۷۔ سورۃ الدھر

هَلْ اَتٰى عَلَى الْاِنْسَانِ حِيْنٌ مِّنَ الدَّهْرِ لَمْ يَكُنْ شَيْئًا

مَّذْكُوْرًا○ (الدہر، ۷۶:۱)

''یقیناً انسان پر زمانے میں ایک ایسا وقت بھی آ چکا ہے جس میں وہ قابل ذکر چیز نہ تھا۔''

## ۲۸۔ سورۃ المرسلات

أَلَمْ نَخْلُقْكُّم مِّنْ مَّآءٍ مَّهِيْنٍ○ فَجَعَلْنَاهُ فِيْ قَرَارٍ مَّكِيْنٍ○ إِلٰى قَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ○ فَقَدَرْنَا فَنِعْمَ الْقَادِرُوْنَ○ (المرسلات، ۷۷: ۲۰۔۲۳)

''کیا ہم نے تمہیں ایک بے قدر پانی سے پیدا نہیں فرمایاo پھر ہم نے اسے ایک محفوظ جگہ (رحم مادر) میں رکھاo ایک معلوم و معین انداز سے (مدت) تکo پھر ہم نے (اگلے ہر ہر مرحلے کے لئے) اندازہ فرمایا۔ پس ہم کیا ہی اچھے قادر ہیںo''

## ۲۹۔ سورۃ الإنفطار

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

يَآ أَيُّهَا الْإِنْسَانُ مَا غَرَّكَ بِرَبِّكَ الْكَرِيْمِ ○ الَّذِیْ خَلَقَكَ فَسَوَّاكَ فَعَدَلَكَ ○فِيْ أَيِّ صُوْرَةٍ مَّا شَآءَ رَكَّبَكَ ○

(الانفطار، ۸۲: ۶۔۸)

''اے انسان تجھے اپنے بزرگی والے رب سے کس چیز نے سرکش کر دیاo جس نے تجھے تخلیق کیا پھر تیرا تسویہ کیا (یعنی تجھے بالکل ٹھیک حالت پر لایا) پھر اس نے تیری تعدیل کی (یعنی تجھے جسمانی اعضاء کے تناسب کے ذریعے ہموار کیا)o پھر جس صورت میں چاہا تجھے ترکیب دیاo''

## ۳۰۔ سورۃ الأعلٰی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْأَعْلَى ○ الَّذِیْ خَلَقَ فَسَوّٰی○ وَالَّذِیْ قَدَّرَ فَهَدٰی ○ وَالَّذِیْٓ أَخْرَجَ الْمَرْعٰی ○ فَجَعَلَهٗ غُثَآءً أَحْوٰی○ (الاعلٰی، ۸۷:۱۔۵)

’’اپنے رب کے نام کی تسبیح کریں جو سب سے بلند ہےo جس نے (کائنات کی ہر چیز کو) پیدا کیا پھر اسے (جملہ تقاضوں کی تکمیل کے ساتھ) درست توازن دیاo اور جس نے (ہر ہر چیز کیلئے) قانون مقرر کیا پھر (اسے اپنے اپنے نظام کے مطابق رہنے اور چلنے کا) راستہ بتایاo اور جس نے (زمین سے) چارہ نکالاo پھر اسے سیاہی مائل خشک کر دیاo‘‘

## چھٹی نسبت

### ﴿نسبتِ عشق﴾

### نسبتِ عشق کے حصول کے وظائف

اس نسبت کے حصول کے لئے دلجمعی اور قلبی شوق و محبت کے ساتھ درج ذیل آیات بطور وظیفہ کثرت سے پڑھنا مفید ہے:

## ۱۔ سورۃ البقرۃ

وَ لِلّٰہِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ فَأَیْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْہُ اللّٰہِ إِنَّ اللّٰہ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ ○ (البقرۃ، ۲: ۱۱۵)

’’ اور مشرق و مغرب (سب) اللہ ہی کا ہے، پس تم جدھر بھی رخ کرو ادھر ہی اللہ کی توجہ ہے (یعنی ہر سمت ہی اللہ کی ذات جلوہ گر ہے) بیشک اللہ بڑی وسعت والا سب کچھ جاننے والا ہے○‘‘

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

وَ مِنَ النَّاسِ مَنْ یَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ أَنْدَادًا یُّحِبُّوْنَھُمْ کَحُبِّ اللّٰہِ ط وَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا أَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ ط وَلَوْ یَرَی الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا إِذْ یَرَوْنَ الْعَذَابَ أَنَّ الْقُوَّۃَ لِلّٰہِ جَمِیْعًا وَّ أَنَّ اللّٰہَ شَدِیْدُ الْعَذَابِ ○

(البقرۃ، ۲: ۱۶۵)

’’ اور لوگوں میں بعض ایسے بھی ہیں جو اللہ کے غیروں کو اللہ کا شریک ٹھہراتے ہیں اور ان سے ’’اللہ سے محبت‘‘ جیسی محبت کرتے ہیں، اور جو لوگ ایمان والے ہیں وہ (ہر ایک سے بڑھ کر) اللہ سے بہت ہی زیادہ محبت کرتے ہیں، اور اگر یہ ظالم (وہ وقت دنیا ہی میں دیکھ لیتے) کہ جب (اخروی) عذاب ان کی آنکھوں کے سامنے ہوگا (تو جان لیتے) کہ ساری قوتوں کا مالک اللہ ہے (تو کبھی شرک نہ کرتے) اور بیشک اللہ سخت عذاب دینے والا ہے○‘‘

## ۲۔ سورة المائدة

وَ إِذَا سَمِعُوْا مَآ أُنْزِلَ إِلَى الرَّسُوْلِ تَرٰى أَعْيُنَهُمْ تَفِيْضُ مِنَ الدَّمْعِ مِمَّا عَرَفُوْا مِنَ الْحَقِّ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اٰمَنَّا فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ ○ (المائدہ، ۵:۸۳)

’’اور (یہی وجہ ہے کہ ان میں سے بعض سچے عیسائی) جب اس (قرآن) کو سنتے ہیں جو رسول کی طرف اتارا گیا ہے تو آپ ان کی آنکھوں کو اشک ریز دیکھتے ہیں (یہ آنسوؤں کا چھلکنا) اس حق کے باعث (ہے) جس کی انہیں معرفت (نصیب) ہوگئی ہے (ساتھ یہ عرض کرتے ہیں:) اے ہمارے رب! ہم (تیرے بھیجے ہوئے حق پر) ایمان لے آئے ہیں سو تو ہمیں (بھی حق کی) گواہی دینے والوں کے ساتھ لکھ لےo‘‘

## ۳۔ سورة الأعراف

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

وَلَمَّا جَآءَ مُوْسٰى لِمِيْقَاتِنَا وَ كَلَّمَهٗ رَبُّهٗ قَالَ رَبِّ أَرِنِيْٓ أَنْظُرْ إِلَيْكَ ؕ قَالَ لَنْ تَرَانِيْ وَلٰكِنِ انْظُرْ إِلَى الْجَبَلِ فَإِنِ اسْتَقَرَّ مَكَانَهٗ فَسَوْفَ تَرَانِيْ فَلَمَّا تَجَلّٰى رَبُّهٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَهٗ دَكًّا وَّ خَرَّ مُوْسٰى صَعِقًا ۚ فَلَمَّآ أَفَاقَ قَالَ سُبْحَانَكَ تُبْتُ إِلَيْكَ وَ أَنَا أَوَّلُ الْمُؤْمِنِيْنَ○ (الاعراف، ۷:۱۴۳)

''اور جب موسیٰ ہمارے (مقرر کردہ) وقت پر حاضر ہوا اور اس کے رب نے اس سے کلام فرمایا تو (کلام ربانی کی لذت پا کر دیدار کا آرزو مند ہوا اور) عرض کرنے لگا اے رب! مجھے (اپنا جلوہ) دکھا کہ میں تیرا دیدار کرلوں ارشاد ہوا تم مجھے (براہ راست) ہرگز دیکھ نہ سکو گے مگر پہاڑ کی طرف نگاہ کرو پس اگر وہ اپنی جگہ ٹھہرا رہا تو عنقریب تم میرا جلوہ کرلو گے پھر جب اس کے رب نے پہاڑ پر (اپنے حسن کا) جلوہ فرمایا تو (شدت انوار سے) اسے ریزہ ریزہ کردیا اور موسیٰ بے ہوش ہوکر گر پڑا پھر جب اسے افاقہ ہوا تو عرض کیا تیری ذات پاک ہے میں تیری بارگاہ میں توبہ کرتا ہوں اور میں سب سے پہلا ایمان لانے والا ہوں o''

## ۴۔ سورة الأنفال

إِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ إِذَا ذُكِرَ اللّٰهُ وَجِلَتْ قُلُوْبُهُمْ وَ إِذَا تُلِيَتْ عَلَيْهِمْ اٰيٰتُهٗ زَادَتْهُمْ إِيْمَانًا وَّ عَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ۝

(الانفال، ۸:۲)

''ایمان والے (تو) صرف وہی لوگ ہیں کہ جب (ان کے سامنے) اللہ کا ذکر کیا جاتا ہے (تو) ان کے دل (اس کی عظمت وجلال کے تصور سے) خوفزدہ ہو جاتے ہیں اور جب ان پر اسکی آیات تلاوت کی جاتی ہیں تو وہ (کلام محبوب کی لذت انگیز اور حلاوت آفریں باتیں) ان کے ایمان میں زیادتی کر دیتی ہیں اور وہ (ہر حال میں) اپنے رب پر توکل (قائم) رکھتے ہیں (اور کسی غیر کی طرف نہیں تکتے) o''

## ۵۔ سورۃ بنی اسرائیل

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

قُلْ اٰمِنُوْا بِهٖٓ اَوْلَا تُؤْمِنُوْا ؕ اِنَّ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ مِنْ قَبْلِهٖٓ اِذَا يُتْلٰى عَلَيْهِمْ يَخِرُّوْنَ لِلْاَذْقَانِ سُجَّدًا○ وَّ يَقُوْلُوْنَ سُبْحَانَ رَبِّنَآ اِنْ كَانَ وَعْدُ رَبِّنَا لَمَفْعُوْلًا○ وَ يَخِرُّوْنَ لِلْاَذْقَانِ يَبْكُوْنَ وَ يَزِيْدُهُمْ خُشُوْعًا○ (بنی اسرائیل، ۱۷: ۱۰۷۔۱۰۹)

’’فرما دیجئے تم اس پر ایمان لاؤ یا ایمان نہ لاؤ بیشک جن لوگوں کو اس سے قبل علم (کتاب) عطا کیا گیا تھا جب یہ (قرآن) انہیں پڑھ کر سنایا جاتا ہے وہ ٹھوڑیوں کے بل سجدہ میں گر پڑتے ہیں○ اور کہتے ہیں ہمارا رب پاک ہے بیشک ہمارے رب کا وعدہ پورا ہو کر ہی رہنا تھا○ اور ٹھوڑیوں کے بل گرتے ہیں، گریہ و زاری کرتے ہیں اور یہ (قرآن) ان کے خشوع و خضوع میں مزید اضافہ کرتا چلا جاتا ہے○‘‘

## ۶۔ سورۃ الکھف

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

وَاصْبِرْ نَفْسَكَ مَعَ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدَاةِ وَالْعَشِيِّ يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهٗ وَلَا تَعْدُ عَيْنَاكَ عَنْهُمْ تُرِيْدُ زِيْنَةَ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَلَا تُطِعْ مَنْ اَغْفَلْنَا قَلْبَهٗ عَنْ ذِكْرِنَا وَ اتَّبَعَ هَوَاهُ وَ كَانَ

أَمْرُهٗ فُرُطًا ○ (الکہف، ۱۸: ۲۸)

’’(اے میرے بندے) تو اپنے آپ کو ان لوگوں کی سنگت میں جمائے رکھا کر جو صبح و شام اپنے رب کو یاد کرتے ہیں اس کی رضا کے طلبگار رہتے ہیں تیری (محبت اور توجہ کی) نگاہیں ان سے نہ ہٹیں، کیا تو (ان فقیروں سے دھیان ہٹا کر) دنیوی زندگی کی آرائش چاہتا ہے اورتو اس شخص کی اطاعت (بھی) نہ کر جس کے دل کو ہم نے اپنے ذکر سے غافل کر دیا ہے اور وہ اپنی ہوائے نفس کی پیروی کرتا ہے اوراس کا حال حد سے گزر گیا ہےo‘‘

## ۷۔ سورة الحج

فَاِلٰـهُكُمْ اِلٰـهٌ وَّاحِدٌ فَلَهٗٓ اَسْلِمُوْا ؕ وَ بَشِّرِ الْمُخْبِتِيْنَ ○ الَّذِيْنَ اِذَا ذُكِرَ اللّٰهُ وَجِلَتْ قُلُوْبُهُمْ وَالصّٰبِرِيْنَ عَلٰى مَآ اَصَابَهُمْ وَالْمُقِيْمِي الصَّلٰوةِ وَ مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ○ (الحج، ۲۲: ۳۴۔ ۳۵)

’’سو تمہارا معبود ایک (ہی) معبود ہے پس تم اسی کے فرمانبردار بن جاؤ اور (اے حبیب) عاجزی کرنیوالوں کو خوشخبری سنادیںo (یہ) وہ لوگ ہیں کہ جب اللہ کا ذکر کیا جاتا ہے (تو) ان کے دل ڈرنے لگتے ہیں اور جو مصیبتیں انہیں پہنچتی ہیں ان پر صبر کرتے ہیں اورنماز قائم رکھنے والے ہیں اور جو کچھ ہم نے انہیں عطا فرمایا ہے اس میں سے خرچ کرتے ہیںo‘‘

## ۸۔ سورۃ العنکبوت

مَنْ كَانَ يَرْجُوْا لِقَآءَ اللهِ فَإِنَّ أَجَلَ اللهِ لَاٰتٍ ؕ وَ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ (العنکبوت، ۲۹:۵)

''جو شخص اللہ سے ملاقات کی امید رکھتا ہے تو بیشک اللہ کا مقرر کردہ وقت ضرور آنے والا ہے اور وہی سننے والا جاننے والا ہے ۝''

## ۹۔ سورۃ السجدۃ

فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَّآ أُخْفِيَ لَهُمْ مِّنْ قُرَّةِ أَعْيُنٍ جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝ (السجدہ، ۳۲:۱۷)

''پس کوئی نفس نہیں جانتا کہ ان کے لیے کیسی آنکھوں کی ٹھنڈک چھپا کر رکھی گئی ہے (ہم نے کس کے لیے کیا چھپا کر رکھا ہے یہ وہ چیزیں ہیں جن کا وہ تصور ہی نہیں کر سکتے) یہ ان کے (نیک) اعمال کا صلہ ہے ۝''

## ۱۰۔ سورۃ ص

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

وَاذْكُرْ عَبْدَنَآ أَيُّوبَ ۘ إِذْ نَادٰى رَبَّهٗٓ أَنِّيْ مَسَّنِيَ الشَّيْطَانُ بِنُصْبٍ وَّ عَذَابٍ ۝ اُرْكُضْ بِرِجْلِكَ هٰذَا مُغْتَسَلٌ ۢ بَارِدٌ وَّ شَرَابٌ ۝ وَّ وَهَبْنَا لَهٗٓ اَهْلَهٗ وَ مِثْلَهُمْ مَّعَهُمْ رَحْمَةً مِّنَّا وَ ذِكْرٰى لِاُولِي

الْأَلْبَابِ○ وَ خُذْ بِيَدِكَ ضِغْثًا فَاضْرِبْ بِّهٖ وَلَا تَحْنَثْ ؕ إِنَّا
وَجَدْنَاهُ صَابِرًا ؕ نِعْمَ الْعَبْدُ ؕ إِنَّهٗٓ أَوَّابٌ○ وَاذْكُرْ عِبَادَنَآ إِبْرَاهِيْمَ
وَ إِسْحٰقَ وَ يَعْقُوْبَ اُولِي الْأَيْدِيْ وَالْأَبْصَارِ○ إِنَّآ أَخْلَصْنَاهُمْ
بِخَالِصَةٍ ذِكْرَى الدَّارِ ○ وَ إِنَّهُمْ عِنْدَنَا لَمِنَ الْمُصْطَفَيْنَ
الْأَخْيَارِ○ وَاذْكُرْ إِسْمَاعِيْلَ وَالْيَسَعَ وَذَا الْكِفْلِ ؕ وَ كُلٌّ مِّنَ
الْأَخْيَارِ○ هٰذَا ذِكْرٌ ؕ وَ إِنَّ لِلْمُتَّقِيْنَ لَحُسْنَ مَاٰبٍ○

(ص، ۳۸: ۴۱۔۴۹)

’’اور ہمارے بندے ایوب (کے واقعہ) کا ذکر کیجئے جب انہوں نے اپنے رب کو پکارا کہ (اے میرے رب) مجھ کو شیطان نے ایذا اور تکلیف پہنچائی ہےo (چنانچہ حکم ہوا) زمین پر ٹھوکر مارو (یہ دیکھو ایک چشمہ پھوٹ نکلا) یہ ٹھنڈا پانی نہانے اور پینے کا ہےo اور (ان کی جملہ تکلیفیں بھی دور کر دی گئیں) ہم نے ان کو ان کا کنبہ (جو چھت سے دب کر مر گیا تھا) عطا کیا اور ان کے ساتھ (گنتی میں) ان کے برابر اور بھی (دیئے) اپنے لطف خاص کے سبب اور عقلمندوں کے واسطے یادگار رہنے کے باعثo اور اپنے ہاتھ میں ایک مٹھا سینکوں کا لے لو پھر اس سے (بی بی کو) مارو اور قسم نہ توڑو۔ بیشک ہم نے ان کو (ہر تکلیف اور ہر حال میں) ثابت قدم پایا (اور) وہ بہت خوب بندہ تھا درحقیقت وہ (ہر حال میں ہماری طرف) رجوع رہنے والا تھاo اور ہمارے بندے ابراہیم و اسحٰق اور یعقوب کا ذکر کیجئے جو ہاتھوں اور آنکھوں (یعنی

قوت عملیہ وقوت نظریہ) کے مالک تھے (اللہ کی بندگی بھی کرتے اور صاحب بصیرت بھی تھے)o ہم نے ان (تمام انبیاء) کو بالخصوص (آخرت کے) گھر کی یاد کے لئے چن لیا تھاo اور وہ (سب) ہماری بارگاہ میں منتخب اور نیک لوگوں میں سے تھےo اور (اسی طرح) اسمٰعیل اور الیسع اور ذوالکفل کا ذکر کیجئے اور یہ سبھی نیک لوگوں میں سے تھےo اور یہ (واقعات جن کا بیان کیا گیا ہے بذات خود) نصیحت ہیں اور (اس بات کی شہادت ہیں کہ) بیشک پرہیزگاروں کے لئے بہت اچھا ٹھکانا ہےo‘‘

## ۱۱۔ سورۃ الزمر

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

اَللّٰہُ نَزَّلَ أَحۡسَنَ الۡحَدِیۡثِ کِتَابًا مُّتَشَابِهًا مَّثَانِیَ تَقۡشَعِرُّ مِنۡهُ جُلُوۡدُ الَّذِیۡنَ یَخۡشَوۡنَ رَبَّهُمۡ ثُمَّ تَلِیۡنُ جُلُوۡدُهُمۡ وَ قُلُوۡبُهُمۡ اِلٰی ذِکۡرِ اللّٰہِ ؕ ذٰلِكَ هُدَی اللّٰہِ یَهۡدِیۡ بِهٖ مَنۡ یَّشَآءُ ؕ وَ مَنۡ یُّضۡلِلِ اللّٰہُ فَمَا لَهٗ مِنۡ هَادٍ○ (الزمر، ۳۹ : ۲۳)

’’اللہ نے اتارا بہترین کلام (ایسی) کتاب جس کی سب باتیں آپس میں ایک جیسی ہیں باربار دہرائی ہوئی اس سے رونگٹے کھڑے ہوجاتے ہیں ان لوگوں کے جسموں پر جو اپنے رب سے ڈرتے ہیں پھر ان کی کھالیں اور ان کے دل نرم ہوجاتے ہیں اللہ کے ذکر کی طرف، یہ اللہ کی ہدایت ہے جسے چاہے اس کے ذریعے رہنمائی فرماتا ہے اور جسے اللہ گمراہ کردے تو اسے کوئی ہدایت دینے والا نہیںo‘‘

## ۱۲۔ سورة ق

نَحْنُ أَقْرَبُ إِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيْدِ ○ (ق، ۵۰:۱۶)

’’ہم تو اس کی رگِ جان سے بھی زیادہ قریب ہیں ○‘‘

## ۱۳۔ سورة الحديد

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

أَلَمْ يَأْنِ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْآ أَنْ تَخْشَعَ قُلُوْبُهُمْ لِذِكْرِ اللهِ وَمَا نَزَلَ مِنَ الْحَقِّ وَلَا يَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ أُوْتُوا الْكِتَابَ مِنْ قَبْلُ فَطَالَ عَلَيْهِمُ الْأَمَدُ فَقَسَتْ قُلُوْبُهُمْ ط وَ كَثِيْرٌ مِّنْهُمْ فَاسِقُوْنَ ○

(الحدید، ۵۷: ۱۶)

’’کیا وہ وقت نہیں آیا ایمان والوں کیلئے کہ ان کے دل جھک جائیں اللہ کی یاد اور اس حق کے لیے جو نازل ہوا اور ان کی طرح نہ ہوں جنہیں (اس سے) پہلے کتاب دی گئی پھر ان پر ایک طویل زمانہ گزر گیا تو ان کے دل (انتہائی) سخت ہو گئے اور ان میں بہت سے لوگ نافرمان ہیں ○‘‘

## ۱۴۔ سورة القيامة

وُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ نَّاضِرَةٌ ○ إِلٰى رَبِّهَا نَاظِرَةٌ ○ (القیامۃ، ۷۵: ۲۲۔۲۳)

’’کتنے چہرے اس روز تر و تازہ ہوں گے اپنے پروردگار کے دیدار میں محو ہوں گے ○‘‘

## ۱۵۔ سورۃ عبس

وُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ مُّسْفِرَةٌ ○ضَاحِكَةٌ مُّسْتَبْشِرَةٌ○(عبس، ۸۰: ۳۸۔۳۹)

''اس دن بہت سے چہرے چمک رہے ہوں گےo(وہ) مسکراتے ہنستے (اور) خوشیاں مناتے ہوں گےo''

## ۱۶۔ سورۃ الفجر

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

يٰٓ أَيَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ○ ارْجِعِىْٓ اِلٰى رَبِّكِ رَاضِيَةً مَّرْضِيَّةً○ فَادْخُلِىْ فِىْ عِبَادِىْ○ وَادْخُلِىْ جَنَّتِىْ○

(الفجر، ۸۹: ۲۷۔۳۰)

''اے اطمینان پا جانے والے نفسo تو اپنے رب کی طرف اس حال میں لوٹ آ کہ تو اس کی رضا کا طالب بھی ہو اور اس کی رضا کا مطلوب بھیo پس تو میرے (کامل) بندوں میں شامل ہو جاoاور میری جنت (قربت و دیدار) میں داخل ہو جاo''

## ۱۷۔ سورۃ الروم

نمازِ فجر کے بعد روزانہ درج ذیل تین آیات کی تین تین مرتبہ تلاوت کریں۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

فَسُبْحَانَ اللهِ حِيْنَ تُمْسُوْنَ وَ حِيْنَ تُصْبِحُوْنَ○ وَلَهُ الْحَمْدُ فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَ عَشِيًّا وَّ حِيْنَ تُظْهِرُوْنَ○ يُخْرِجُ

الْحَیَّ مِنَ الْمَیِّتِ وَ یُخْرِجُ الْمَیِّتَ مِنَ الْحَیِّ وَ یُحْیِی الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَاط وَ كَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ ○ (الروم، ۳۰: ۱۷۔۱۹)

’’پس (اللہ سے کیوں غافل ہو؟) پاک اللہ کو یاد کیا کرو جب (صبح سے) شام کرو اور جب (شام سے) صبح کرو (یا جب صبح ہوجائے اور جب شام ہوجائے)o اور آسمانوں اور زمین میں سب تعریف اسی کی ہے اور تیسرے پہر اور ظہر کے وقت (تم بھی اللہ کی حمد کیا کرو)o وہ (اللہ ہی ہے جو) زندہ کو مردے سے نکالتا ہے اور (وہی) مردہ کو زندہ سے نکالتا ہے اور (خشک) زمین کو اس کے مردہ ہونے کے بعد زندہ (سرسبز وشاداب) کرتا ہے اور اسی طرح (ایک دن اپنی اپنی جگہوں سے) تم نکالے جاؤ گے (یہ اللہ کا وعدہ ہے جو ہوکر رہے گا)o‘‘

## ۱۸۔ سورۃ النبا

بعد نماز عصر **’’سورہ نباء‘‘** کی تلاوت پانچ (۵) مرتبہ روزانہ کریں۔ اس سے نسبتِ عشق نصیب ہوگی۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ○

عَمَّ یَتَسَآءَلُوْنَ ○ عَنِ النَّبَاِ الْعَظِیْمِ○ الَّذِیْ هُمْ فِیْهِ مُخْتَلِفُوْنَ○ كَلَّا سَیَعْلَمُوْنَ○ ثُمَّ كَلَّا سَیَعْلَمُوْنَ○ اَلَمْ نَجْعَلِ الْاَرْضَ مِهٰدًا ○ وَّالْجِبَالَ اَوْتَادًا○ وَّ خَلَقْنٰكُمْ اَزْوَاجًا○ وَّ جَعَلْنَا نَوْمَكُمْ سُبَاتًا○ وَّ جَعَلْنَا الَّیْلَ لِبَاسًا○ وَّ

جَعَلْنَا النَّهَارَ مَعَاشًا۝ وَّ بَنَيْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعًا شِدَادًا۝ وَّ جَعَلْنَا سِرَاجًا وَّهَّاجًا۝ وَّ أَنْزَلْنَا مِنَ الْمُعْصِرَاتِ مَآءً ثَجَّاجًا۝ لِّنُخْرِجَ بِهٖ حَبًّا وَّ نَبَاتًا۝ وَّ جَنَّاتٍ أَلْفَافًا۝ إِنَّ يَوْمَ الْفَصْلِ كَانَ مِيْقَاتًا۝ يَّوْمَ يُنفَخُ فِي الصُّوْرِ فَتَأْتُوْنَ أَفْوَاجًا۝ وَّ فُتِحَتِ السَّمَآءُ فَكَانَتْ أَبْوَابًا۝ وَّ سُيِّرَتِ الْجِبَالُ فَكَانَتْ سَرَابًا۝ إِنَّ جَهَنَّمَ كَانَتْ مِرْصَادًا۝ لِّلطَّاغِيْنَ مَاٰبًا۝ لّٰبِثِيْنَ فِيهَآ أَحْقَابًا۝ لَا يَذُوْقُوْنَ فِيْهَا بَرْدًا وَّلَا شَرَابًا۝ إِلَّا حَمِيْمًا وَّ غَسَّاقًا۝ جَزَآءً وِّفَاقًا۝ إِنَّهُمْ كَانُوْا لَا يَرْجُوْنَ حِسَابًا۝ وَّ كَذَّبُوْا بِاٰيَاتِنَا كِذَّابًا۝ وَ كُلَّ شَيْءٍ أَحْصَيْنَاهُ كِتَابًا۝ فَذُوْقُوْا فَلَنْ نَّزِيْدَكُمْ إِلَّا عَذَابًا۝ إِنَّ لِلْمُتَّقِيْنَ مَفَازًا۝ حَدَآئِقَ وَ أَعْنَابًا۝ وَّ كَوَاعِبَ أَتْرَابًا۝ وَّ كَأْسًا دِهَاقًا۝ لَا يَسْمَعُوْنَ فِيْهَا لَغْوًا وَّلَا كِذَّابًا۝ جَزَآءً مِّنْ رَّبِّكَ عَطَآءً حِسَابًا۝ رَّبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا الرَّحْمٰنِ لَا يَمْلِكُوْنَ مِنْهُ خِطَابًا۝ يَوْمَ يَقُوْمُ الرُّوْحُ وَالْمَلآئِكَةُ صَفًّا لَّا يَتَكَلَّمُوْنَ إِلَّا مَنْ أَذِنَ لَهُ الرَّحْمٰنُ وَ قَالَ صَوَابًا۝ ذٰلِكَ

الْيَوْمُ الْحَقُّ فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ مَاٰبًا○ إِنَّآ أَنْذَرْنَاكُمْ عَذَابًا قَرِيبًا يَّوْمَ يَنْظُرُ الْمَرْءُ مَا قَدَّمَتْ يَدَاهُ وَ يَقُوْلُ الْكَافِرُ يَالَيْتَنِى كُنْتُ تُرَابًا○ (النباء، ۷۸:۱۔۴۰)

’’یہ لوگ آپس میں کس چیز سے متعلق سوال کرتے ہیں ؟o( کیا) اس عظیم خبر سے متعلق (پوچھ گچھ کررہے ہیں) oجس کے بارے میں وہ اختلاف کرتے ہیںo ہرگز (وہ خبر لائق انکار) نہیں وہ عنقریب (اس حقیقت کو) جان جائیں گےo (ہم) پھر ( کہتے ہیں اختلاف وانکار) ہرگز (درست) نہیں وہ عنقریب جان جائیں گےo کیا ہم نے زمین کو (زندگی کے) قیام اور کسب وعمل کی جگہ نہیں بنایا oاور (کیا) پہاڑوں کو (اس میں) ابھار کر کھڑا (نہیں) کیاoاور (غور کرو) ہم نے تمہیں جوڑا جوڑا پیدا فرمایا (ہے)o اور ہم نے تمہاری نیند کو (جسمانی) راحت (کا سبب) بنایا (ہے)o اور ہم نے رات کو (اس کی تاریکی کے باعث) پردہ پوش بنایا (ہے)o اور ہم نے دن کو (کسب) معاش (کا وقت) بنایا (ہے)o اور ہم نے تمہارے اوپر سات مضبوط (طبقات) بنائے oاور ہم نے (سورج کو) روشنی اور حرارت کا (زبردست) منبع بنایاo اور ہم نے بھرے بادلوں سے موسلا دھار پانی برسایاo تاکہ ہم اس (بارش) کے ذریعے (زمین سے) اناج اور سبزہ نکالیںo اور گھنے گھنے باغات (اگائیں)o بیشک فیصلہ کا دن (قیامت بھی) ایک مقررہ وقت ہےo جس دن صور پھونکا جائے گا تو تم گروہ در گروہ (اللہ کے حضور) چلے آؤ گےo اور آسمان (کے طبقات) پھاڑ دیئے جائیں گے تو (پھٹنے کے باعث) (گویا) وہ دروازے ہی

دروازے ہو جائیں گےo اور پہاڑ (غبار بنا کر فضا میں) اڑا دیئے جائیں گے سو وہ سراب کی طرح (کالعدم) ہو جائیں گےo بیشک دوزخ ایک گھات ہےo (وہ) سرکشوں کا ٹھکانا ہےo (وہ) ختم نہ ہونے والی پے در پے مدتیں اسی میں پڑے رہیں گےo نہ وہ اس میں (کسی قسم کی) ٹھنڈک کا مزہ چکھیں گے اور نہ کسی پینے کی چیز کاo سوائے کھولتے ہوئے گرم پانی اور (دوزخیوں کے زخموں سے) بہتے ہوئے پیپ کےo (یہی ان کی سرکشی کے) موافق بدلہ ہے o اس لئے کہ وہ قطعاً حساب (آخرت) کا خوف نہیں رکھتے تھےo اور وہ ہماری آیتوں کو خوب جھٹلایا کرتے تھےo اور ہم نے ہر (چھوٹی بڑی) چیز کو لکھ کر محفوظ کر رکھا ہےo (اے منکرو!) اب تم (اپنے کئے کا) مزہ چکھو اب ہم تم پر عذاب ہی کو بڑھاتے جائیں گےo بے شک پرہیزگاروں کے لئے کامیابی ہےo (ان کے لئے) باغات اور انگور (ہوں گے)o اور جواں سال ہم عمر دوشیزائیں (ہوں گی)o اور (شرابِ طہور کے) چھلکتے ہوئے جام (ہوں گے)o وہاں یہ (لوگ) نہ کوئی بے ہودہ بات سنیں گے اور نہ (ایک دوسرے کو) جھٹلانا (ہوگا)o یہ آپ کے رب کی طرف سے صلہ ہے جو (اعمال کے حساب سے) کافی (بڑی) عطا ہےo (وہ) آسمانوں اور زمین کا اور جو کچھ ان دونوں کے درمیان ہے (سب) کا پروردگار ہے بڑی ہی رحمت والا ہے اس سے بات کرنے کا (مخلوقات میں سے) کسی کو (بھی) یارا نہ ہوگاo جس دن جبریل (روح الامین) اور (تمام) فرشتے صف بستہ کھڑے ہونگے کوئی لب کشائی نہ کرے گا سوائے اس شخص کے جسے خدائے رحمان نے اذن (شفاعت) دے رکھا تھا اور اس نے (زندگی میں تعلیمات اسلام کے مطابق) بات بھی درست کہی تھیo یہ روزِ

حق ہے پس جو شخص چاہے اپنے رب کے حضور (رحمت و قربت کا) ٹھکانا بنا لےo بلا شبہ ہم نے تمہیں عنقریب آنے والے عذاب سے ڈرا دیا ہے اس دن ہر آدمی ان (اعمال) کو جو اس نے آگے بھیجے، دیکھ لے گا اور (ہر) کافر کہے گا اے کاش میں مٹی ہوتا (اور اس عذاب سے بچ جاتا)o“

# ساتویں نسبت

## ﴿نسبتِ وجد﴾

### نسبت وجد کے حصول کے وظائف

اس نسبت کے حصول کیلئے درج ذیل وظائف و معمولات مفید ہیں۔

۱۔ درد و سوز اور مؤثر لحن کے ساتھ بکثرت تلاوت قرآن کرنا، سننا اور اس سے ذوق پیدا کرنا۔

۲۔ محافل میلاد اور مجالس نعت میں نعتیہ اور عارفانہ کلام کا سننا اور اس سے ذوقی کیفیت حاصل کرنا۔

۳۔ آداب کے ساتھ محفل سماع میں شرکت کرنا۔ اور اس سے وجدانی کیفیت حاصل کرنا۔

۴۔ رقت آمیز احادیث، انبیاء، اولیاء اور صالحین کی ایسی حکایات اور تذکروں کا پڑھنا جو دل پر اثر انداز ہوں اور روحانی کیفیت پیدا کریں۔

۵۔ کتب تصوف سے احوال صوفیاء کے جذب انگیز مضامین کا مطالعہ کرنا۔

۶۔ سمندروں، دریاؤں، جھیلوں، پہاڑوں، سرسبز وادیوں اور چشموں وغیرہ کو دیکھنا اور ان خوبصورت مناظر، فطرت کے نظاروں سے قلب و روح میں تازگی، روحانی جوش اور وجد انگیز کیفیات کا پیدا کرنا۔

اس سلسلے میں بطورِ خاص

۷۔ قرآن مجید میں بخشش و رحمت اور انعاماتِ اخروی کے پراثر اور پرکیف مقامات کی تلاوت کرنا نہایت مفید ہے۔

۸۔ جنت و دوزخ کے اثر آفریں مقامات کی تلاوت کرنا اور ان کے معانی و مطالب کی تاثیرات، تصورات اور کیفیات میں کھوجانا۔ اس نسبت کے حصول کے لئے درج ذیل آیات بطور وظیفہ کثرت سے دلجمعی اور قلبی شوق و محبت کے ساتھ پڑھنا مفید ہے۔

**چند آیات درج ذیل ہیں:**

## ۱۔ سورۃ الصافات

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

وَمَا تُجْزَوْنَ إِلَّا مَا كُنتُمْ تَعْمَلُوْنَ○ إِلَّا عِبَادَ اللهِ الْمُخْلَصِيْنَ○ أُولٰئِكَ لَهُمْ رِزْقٌ مَّعْلُوْمٌ ○ فَوَاكِهُ وَ هُمْ مُّكْرَمُوْنَ○ فِيْ جَنَّاتِ النَّعِيْمِ○ عَلٰى سُرُرٍ مُّتَقَابِلِيْنَ○ يُطَافُ عَلَيْهِمْ بِكَأْسٍ مِّن مَّعِيْنٍ○ بَيْضَآءَ لَذَّةٍ لِّلشَّارِبِيْنَ○ لَا فِيْهَا

غَوْلٌ وَّلَا هُمْ عَنْهَا يُنْزَفُوْنَO وَ عِنْدَهُمْ قَاصِرَاتُ الطَّرْفِ عِيْنٌO كَأَنَّهُنَّ بَيْضٌ مَّكْنُوْنٌO (الصافات، ۳۷:۳۹۔۴۹)

’’اورتم کو بدلہ ویسا ہی ملے گا جیسا کہ تم (دنیا میں) عمل کیا کرتے تھےo مگر جو اللہ کے مخلص بندے ہیں (ان پراللہ کے انعامات اورنوازشیں ہوں گی)o یہ وہ لوگ ہیں جن کے واسطے (اللہ کے یہاں) روزی مقرر ہےo (ان کے لئے) میوے ہوں گے اور ان کی عزت (کے ساتھ مہمان نوازی) ہوگیo (وہ) نعمت کے باغوں میں (مقیم ہوں گے)o تختوں پر آمنے سامنے (جلوہ افروز ہوں گے)o شراب لطیف کا جام ان کے درمیان گردش میں ہوگاo (یہ) سفید (پرکیف شراب) پینے والوں کے لئے (عجیب) لذت بخشنے والی (ہوگی)o نہ اس کو پی کر سر چکرائے گا اور نہ اس کو پی کر لوگ بہکیں گےo اور ان کے پاس عورتیں ہوں گی نیچی نگاہ والی (اور) بڑی آنکھوں والیo (خوش رنگ) گویا وہ محفوظ انڈوں کی سی ہیں (جن کو اللہ نے خوش رنگ اور دلکش بنایا ہے اور جن کی دل کشی کا محافظ رہا ہے)o‘‘

## ۲۔ سورۃ ص

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِO

هٰذَا ذِكْرٌ ط وَ إِنَّ لِلْمُتَّقِيْنَ لَحُسْنَ مَاٰبٍO جَنّٰتِ عَدْنٍ مُّفَتَّحَةً لَّهُمُ الْأَبْوَابُ O مُتَّكِئِيْنَ فِيْهَا يَدْعُوْنَ فِيْهَا بِفَاكِهَةٍ كَثِيْرَةٍ وَّ شَرَابٍ O وَ عِنْدَهُمْ قَاصِرَاتُ الطَّرْفِ أَتْرَابٌ O هٰذَا مَا

تُوْعَدُوْنَ لِيَوْمِ الْحِسَابِ ○ إِنَّ هٰذَا لَرِزْقُنَا مَا لَهٗ مِنْ نَّفَادٍ○ هٰذَا وَ إِنَّ لِلطَّاغِيْنَ لَشَرَّ مَاٰبٍ○ جَهَنَّمَ يَصْلَوْنَهَا فَبِئْسَ الْمِهَادُ○ هٰذَا فَلْيَذُوْقُوْهُ حَمِيْمٌ وَّ غَسَّاقٌ○ وَّ اٰخَرُ مِنْ شَكْلِهٖٓ أَزْوَاجٌ○ (ص، ۳۸: ۴۹۔۵۸)

''اور یہ (واقعات جن کا بیان کیا گیا ہے بذات خود) نصیحت ہیں اور (اس بات کی شہادت ہیں کہ) بیشک پرہیزگاروں کے لئے بہت اچھا ٹھکانہ ہےo (ان کے لئے) ہمیشہ رہنے کے باغات ہیں جن کے دروازے ان کے لئے کھلے ہوں گےo وہ وہاں (اپنی مسندوں پر) تکیہ لگائے بیٹھے ہوں گے اور طرح طرح کے میوے اور مشروبات کا حکم کرتے ہوں گےo اور ان کے پاس نیچی نگاہوں والی (با حیا) کمسن (حوریں) ہوں گیo (اور تم دیکھ لو گے کہ) یہ وہی (نعمت) ہے جس کا تم سے روزِ حساب آنے پر وعدہ کیا گیا تھاo یہ ہمارا دیا ہوا رزق ہے جو (کبھی) ختم ہونے والا نہیںo یہ (تو ہوا متقیوں کا حال) اور بلاشبہ سرکشوں کے لئے برا ٹھکانہ ہےo (یعنی) دوزخ جس میں وہ ڈالے جائیں گے وہ تو بہت ہی بری جگہ ہےo (ان سے کہا جائے گا) یہ ہے (وہ) کھولتا ہوا پانی اور پیپ (جو تمہارے اعمال کا بدلہ ہے) اس کا مزہ چکھوo اور (اسی پر کیا منحصر ہے) دوسری بھی اسی قسم کی طرح طرح کی چیزیں (ان کے لئے دوزخ میں موجود ہوں گی)o''

## ۳۔ سورۃ الطور

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ○

إِنَّ الۡمُتَّقِیۡنَ فِیۡ جَنَّاتٍ وَّ نَعِیۡمٍ○ فَاكِهِیۡنَ بِمَآ اٰتَاهُمۡ رَبُّهُمۡ وَوَقَاهُمۡ رَبُّهُمۡ عَذَابَ الۡجَحِیۡمِ○ كُلُوۡا وَاشۡرَبُوۡا هَنِیۡٓئًا بِمَا كُنۡتُمۡ تَعۡمَلُوۡنَ○ مُتَّكِئِیۡنَ عَلٰى سُرُرٍ مَّصۡفُوۡفَةٍ وَّ زَوَّجۡنَاهُمۡ بِحُوۡرٍ عِیۡنٍ○ وَ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَاتَّبَعَتۡهُمۡ ذُرِّیَّتُهُمۡ بِإِیۡمَانٍ أَلۡحَقۡنَا بِهِمۡ ذُرِّیَّتَهُمۡ وَمَآ أَلَتۡنَاهُمۡ مِّنۡ عَمَلِهِمۡ مِّنۡ شَیۡءٍ ؕ كُلُّ امۡرِئٍ بِمَا كَسَبَ رَهِیۡنٌ ○ وَ أَمۡدَدۡنَاهُمۡ بِفَاكِهَةٍ وَّلَحۡمٍ مِّمَّا یَشۡتَهُوۡنَ○ یَتَنَازَعُوۡنَ فِیۡهَا كَأۡسًا لَّا لَغۡوٌ فِیۡهَا وَلَا تَأۡثِیۡمٌ○ وَ یَطُوۡفُ عَلَیۡهِمۡ غِلۡمَانٌ لَّهُمۡ كَأَنَّهُمۡ لُؤۡلُؤٌ مَّكۡنُوۡنٌ○ وَ أَقۡبَلَ بَعۡضُهُمۡ عَلٰى بَعۡضٍ یَّتَسَآءَلُوۡنَ○ قَالُوۡٓا إِنَّا كُنَّا قَبۡلُ فِیۡٓ أَهۡلِنَا مُشۡفِقِیۡنَ○ فَمَنَّ اللّٰهُ عَلَیۡنَا وَ وَقَانَا عَذَابَ السَّمُوۡمِ○ إِنَّا كُنَّا مِنۡ قَبۡلُ نَدۡعُوۡهُ ؕ إِنَّهٗ هُوَ الۡبَرُّ الرَّحِیۡمُ○ (الطّور، ۵۲: ۱۷۔۲۸)

’’بیشک اللہ سے ڈرنے والے جنتوں اور نعمتوں میں (شاداں) ہوں گےo ان کے پروردگار نے جو انہیں عطا فرمایا اس سے خوش ہوں گے اور (ان کے لیے سب سے زیادہ باعثِ مسرت یہ بات ہوگی کہ) ان کے رب نے ان کو جہنم کے عذاب سے

بچا لیاo (ان سے کہا جائے گا اب جو تمہارا دل چاہے) بڑے مزے سے کھاؤ پیو یہ بدلہ ہے تمہارے ان کاموں کا جو تم کیا کرتے تھےo (اور اہل جنت، جنت میں نہایت عزت و شان کے ساتھ) قطار سے بچھے ہوئے تختوں پر تکیہ لگائے بیٹھے ہوں گے اور بڑی (دلکش) آنکھوں والی حوروں کو ہم ان کی بیویاں بنائیں گےo اور وہ لوگ جو ایمان لائے اور ان کی اولاد نے ایمان کے ساتھ ان کی اتباع کی ہم جنت میں ان کی اولاد کو ان سے ملا دیں گے اور ہم ان کے اعمال (کی جزا) میں کچھ کمی نہ کریں گے (لیکن جہاں تک کافر اولاد کا تعلق ہے) ہر شخص اپنے اعمال کی پاداش میں گرفتار ہوگاo اور (جنت میں مہمان نوازیوں کا یہ عالم ہوگا کہ) ہم اہل جنت کو دم بدم میوے گوشت اور جو وہ چاہیں گے دیتے رہیں گےo (شرابِ طہور کے) جام (لطف و محبت کے ساتھ) ایک دوسرے سے بڑھ کر لیتے ہوں گے (وہ پاکیزہ جام) جس میں نہ بکواس ہوگی اور نہ فتورِ عقلo اور ان کے اردگرد خدمت گار لڑکے ہوں گے (جن کی صفائی اور پاکیزگی کا یہ حال ہوگا) گویا وہ موتی ہیں جو غلاف کے اندر رکھے ہیںo (اس خوشگوار اور پرلطف فضا میں اہل جنت ایک دوسرے سے ہم کلام ہوں گے۔) اور ایک دوسرے کی طرف متوجہ ہوکر پوچھیں گےo کہیں گے اس سے قبل ہم (بھی) اپنے گھر (یعنی دنیا) میں ڈرے (اور سہمے) رہتے تھے (کہ نہ معلوم مرنے کے بعد کیا ہو)o دراصل اللہ نے ہم پر بڑا احسان فرمایا اور ہم کو دوزخ کے عذاب سے بچا لیا (اس کی بھاپ تک نہ لگی)o بیشک ہم اس سے قبل (دنیا میں) اس (اللہ) سے دعائیں مانگا کرتے تھے (اس نے کرم فرمایا کہ ہماری التجا سن لی) بیشک

وہ بڑا احسان کرنے والا مہربان ہے (کہ اس لطف و کرم سے ہمیں رکھا ہے)o‘‘

## ۴۔ سورۃ الرحمٰن

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِo

وَلِمَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ جَنَّتَانِo فَبِأَيِّ الٰآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِo
ذَوَاتَآ أَفْنَانٍo فَبِأَيِّ الٰآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِo فِيْهِمَا عَيْنَانِ
تَجْرِيَانِ o فَبِأَيِّ الٰآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ o فِيْهِمَا مِنْ كُلِّ
فَاكِهَةٍ زَوْجَانِo فَبِأَيِّ الٰآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِo مُتَّكِئِيْنَ عَلٰى
فُرُشٍ م بَطَآئِنُهَا مِنْ إِسْتَبْرَقٍ ط وَجَنَا الْجَنَّتَيْنِ دَانٍo فَبِأَيِّ الٰآءِ
رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِo فِيْهِنَّ قَاصِرَاتُ الطَّرْفِ لَمْ يَطْمِثْهُنَّ إِنْسٌ
قَبْلَهُمْ وَلَا جَآنٌّo فَبِأَيِّ الٰآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِo كَأَنَّهُنَّ
الْيَاقُوْتُ وَالْمَرْجَانُ o فَبِأَيِّ الٰآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِo هَلْ
جَزَآءُ الْإِحْسَانِ إِلَّا الْإِحْسَانُ o فَبِأَيِّ الٰآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِo
وَمِنْ دُوْنِهِمَا جَنَّتَانِ o فَبِأَيِّ الٰآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ o
مُدْهَآمَّتَانِ o فَبِأَيِّ الٰآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِo فِيْهِمَا عَيْنَانِ

نَضَّاخَتَانِo فَبِأَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِo فِيْهِمَا فَاكِهَةٌ وَّ نَخْلٌ وَّ رُمَّانٌo فَبِأَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِo فِيْهِنَّ خَيْرَاتٌ حِسَانٌo فَبِأَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِo حُوْرٌ مَّقْصُوْرَاتٌ فِي الْخِيَامِo فَبِأَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِo لَمْ يَطْمِثْهُنَّ إِنْسٌ قَبْلَهُمْ وَلَا جَآنٌّo فَبِأَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِo مُتَّكِئِيْنَ عَلٰى رَفْرَفٍ خُضْرٍ وَّ عَبْقَرِيٍّ حِسَانٍo فَبِأَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِo تَبَارَكَ اسْمُ رَبِّكَ ذِي الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِo

(الرحمٰن، ۵۵: ۴۶۔۷۸)

’’اور جو شخص اپنے رب کے حضور (پیشی کے لئے) کھڑا ہونے سے ڈرتا ہے اُس کے لئے دو جنتیں ہیںo پس تم دونوں اپنے رب کی کِن کِن نعمتوں کو جھٹلاؤ گےo جو دونوں (سرسبز و شاداب) گھنی شاخوں والی (جنتیں) ہیںo پس تم دونوں اپنے رب کی کِن کِن نعمتوں کو جھٹلاؤ گےo ان دونوں میں دو چشمے بہہ رہے ہیںo پس تم دونوں اپنے رب کی کِن کِن نعمتوں کو جھٹلاؤ گےo ان دونوں میں ہر پھل (اور میوے) کی دو دو قسمیں ہیںo پس تم دونوں اپنے رب کی کِن کِن نعمتوں کو جھٹلاؤ گےo اہلِ جنت ایسے بستروں پر تکیئے لگائے بیٹھے ہوں گے جن کے استر نفیس اور دبیز ریشم (یعنی اطلس) کے ہوں گے، اور دونوں جنتوں کے پھل (اُن کے) قریب

جھک رہے ہوں گے ○ پس تم دونوں اپنے رب کی کِن کِن نعمتوں کو جھٹلاؤ گے ○ اور اُن میں نیچی نگاہ رکھنے والی (حوریں) ہوں گی جنہیں پہلے نہ کسی انسان نے ہاتھ لگایا اور نہ کسی جِن نے ○ پس تم دونوں اپنے رب کی کِن کِن نعمتوں کو جھٹلاؤ گے ○ گویا وہ (حوریں) یاقوت اور مرجان ہیں ○ پس تم دونوں اپنے رب کی کِن کِن نعمتوں کو جھٹلاؤ گے ○ نیکی کا بدلہ نیکی کے سوا کچھ نہیں ہے ○ پس تم دونوں اپنے رب کی کِن کِن نعمتوں کو جھٹلاؤ گے ○ اور (اُن کے لئے) اِن دو کے سوا دو اور بہشتیں بھی ہیں ○ پس تم دونوں اپنے رب کی کِن کِن نعمتوں کو جھٹلاؤ گے ○ وہ دونوں گہری سبز رنگت میں سیاہی مائل لگتی ہیں ○ پس تم دونوں اپنے رب کی کِن کِن نعمتوں کو جھٹلاؤ گے ○ اُن دونوں میں (بھی) دو چشمے ہیں جو خوب چھلک رہے ہوں گے ○ پس تم دونوں اپنے رب کی کِن کِن نعمتوں کو جھٹلاؤ گے ○ ان دونوں میں (بھی) پھل اور کھجوریں اور انار ہیں ○ پس تم دونوں اپنے رب کی کِن کِن نعمتوں کو جھٹلاؤ گے ○ ان میں (بھی) خوب سیرت وخوب صورت (حوریں) ہیں ○ پس تم دونوں اپنے رب کی کِن کِن نعمتوں کو جھٹلاؤ گے ○ ایسی حوریں جو خیموں میں پردہ نشین ہیں ○ پس تم دونوں اپنے رب کی کِن کِن نعمتوں کو جھٹلاؤ گے ○ انہیں پہلے نہ کسی انسان ہی نے ہاتھ سے چُھوا ہے اور نہ کسی جِن نے ○ پس تم دونوں اپنے رب کی کِن کِن نعمتوں کو جھٹلاؤ گے ○ (اہلِ جنت) سبز قالینوں پر اور نادر و نفیس بچھونوں پر تکیئے لگائے (بیٹھے) ہوں گے ○ پس تم دونوں اپنے رب کی کِن کِن نعمتوں کو جھٹلاؤ گے ○ آپ کے رب کا نام بڑی برکت والا ہے، جو صاحبِ عظمت و جلال اور صاحبِ

اِنعام واِکرام ہےo''

## ۵۔سورة الواقعة

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِo

إِذَا وَقَعَتِ الْوَاقِعَةُo لَيْسَ لِوَقْعَتِهَا كَاذِبَةٌo خَافِضَةٌ
رَّافِعَةٌo إِذَا رُجَّتِ الْأَرْضُ رَجًّاo وَّ بُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّاo
فَكَانَتْ هَبَآءً مُّنْبَثًّاo وَّ كُنْتُمْ أَزْوَاجًا ثَلٰثَةًo فَأَصْحَابُ
الْمَيْمَنَةِ مَآ أَصْحَابُ الْمَيْمَنَةِo وَ أَصْحَابُ الْمَشْأَمَةِ مَآ
أَصْحَابُ الْمَشْأَمَةِo وَالسَّابِقُوْنَ السَّابِقُوْنَo أُولٰئِكَ
الْمُقَرَّبُوْنَo فِيْ جَنَّاتِ النَّعِيْمِo ثُلَّةٌ مِّنَ الْأَوَّلِيْنَo وَ قَلِيْلٌ
مِّنَ الْاٰخِرِيْنَo عَلٰى سُرُرٍ مَّوْضُوْنَةٍo مُّتَّكِئِيْنَ عَلَيْهَا
مُتَقَابِلِيْنَo يَطُوْفُ عَلَيْهِمْ وِلْدَانٌ مُّخَلَّدُوْنَo بِأَكْوَابٍ وَّ
أَبَارِيْقَ وَ كَأْسٍ مِّنْ مَّعِيْنٍo لَّا يُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا وَلَا يُنْزِفُوْنَo
وَ فَاكِهَةٍ مِّمَّا يَتَخَيَّرُوْنَo وَلَحْمِ طَيْرٍ مِّمَّا يَشْتَهُوْنَo وَ
حُوْرٌ عِيْنٌo كَأَمْثَالِ اللُّؤْلُؤِ الْمَكْنُوْنِo جَزَآءً بِمَا كَانُوْا
يَعْمَلُوْنَo لَا يَسْمَعُوْنَ فِيْهَا لَغْوًا وَّلَا تَأْثِيْمًاo إِلَّا قِيْلًا

سَلَامًا سَلَامًا ○ وَ أَصْحَابُ الْيَمِيْنِ مَآ أَصْحَابُ الْيَمِيْنِ○
فِيْ سِدْرٍ مَّخْضُوْدٍ○ وَّطَلْحٍ مَّنْضُوْدٍ○ وَّ ظِلٍّ مَّمْدُوْدٍ○
وَّمَآءٍ مَّسْكُوْبٍ ○ وَّ فَاكِهَةٍ كَثِيْرَةٍ ○ لَّا مَقْطُوْعَةٍ وَّلَا
مَمْنُوْعَةٍ○ وَّ فُرُشٍ مَّرْفُوْعَةٍ ○ إِنَّآ أَنْشَأْنَاهُنَّ إِنْشَآءً○
فَجَعَلْنَاهُنَّ أَبْكَارًا○ عُرُبًا أَتْرَابًا ○ لِّأَصْحَابِ الْيَمِيْنِ○ ثُلَّةٌ
مِّنَ الْأَوَّلِيْنَ○ وَ ثُلَّةٌ مِّنَ الْاٰخِرِيْنَ○ وَ أَصْحَابُ الشِّمَالِ مَآ
أَصْحَابُ الشِّمَالِ○ فِيْ سَمُوْمٍ وَّ حَمِيْمٍ○ وَّ ظِلٍّ مِّنْ
يَّحْمُوْمٍ○ لَّا بَارِدٍ وَّلَا كَرِيْمٍ ○ إِنَّهُمْ كَانُوْا قَبْلَ ذٰلِكَ
مُتْرَفِيْنَ○ وَ كَانُوْا يُصِرُّوْنَ عَلَى الْحِنْثِ الْعَظِيْمِ○ وَ كَانُوْا
يَقُوْلُوْنَ أَئِذَا مِتْنَا وَ كُنَّا تُرَابًا وَّ عِظَامًا أَئِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ○ أَوَ
اٰبَآؤُنَا الْاَوَّلُوْنَ○ قُلْ إِنَّ الْأَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ○ لَمَجْمُوْعُوْنَ
اِلٰى مِيْقَاتِ يَوْمٍ مَّعْلُوْمٍ○ ثُمَّ إِنَّكُمْ أَيُّهَا الضَّآلُّوْنَ
الْمُكَذِّبُوْنَ○ لَاٰكِلُوْنَ مِنْ شَجَرٍ مِّنْ زَقُّوْمٍ○ فَمَالِؤُوْنَ مِنْهَا
الْبُطُوْنَ○ فَشَارِبُوْنَ عَلَيْهِ مِنَ الْحَمِيْمِ○ فَشَارِبُوْنَ شُرْبَ
الْهِيْمِ○ هٰذَا نُزُلُهُمْ يَوْمَ الدِّيْنِ○ نَحْنُ خَلَقْنَاكُمْ فَلَوْلَا
تُصَدِّقُوْنَ○ أَفَرَأَيْتُمْ مَّا تُمْنُوْنَ○ أَأَنْتُمْ تَخْلُقُوْنَهٗ أَمْ نَحْنُ

الْخَالِقُوْنَ ○ نَحْنُ قَدَّرْنَا بَيْنَكُمُ الْمَوْتَ وَمَا نَحْنُ بِمَسْبُوْقِيْنَ○ عَلٰى أَنْ نُّبَدِّلَ أَمْثَالَكُمْ وَ نُنْشِئَكُمْ فِيْ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ○ وَلَقَدْ عَلِمْتُمُ النَّشْأَةَ الْأُوْلٰى فَلَوْلَا تَذَكَّرُوْنَ○ أَفَرَأَيْتُمْ مَّا تَحْرُثُوْنَ○ أَ أَنْتُمْ تَزْرَعُوْنَهٗٓ أَمْ نَحْنُ الزَّارِعُوْنَ○ لَوْ نَشَآءُ لَجَعَلْنَاهُ حُطَامًا فَظَلْتُمْ تَفَكَّهُوْنَ○ إِنَّا لَمُغْرَمُوْنَ○ بَلْ نَحْنُ مَحْرُوْمُوْنَ○ أَفَرَأَيْتُمُ الْمَآءَ الَّذِيْ تَشْرَبُوْنَ○ أَ أَنْتُمْ أَنْزَلْتُمُوْهُ مِنَ الْمُزْنِ أَمْ نَحْنُ الْمُنْزِلُوْنَ○ لَوْ نَشَآءُ جَعَلْنَاهُ أُجَاجًا فَلَوْلَا تَشْكُرُوْنَ○ أَفَرَأَيْتُمُ النَّارَ الَّتِيْ تُوْرُوْنَ○ أَ أَنْتُمْ أَنْشَأْتُمْ شَجَرَتَهَآ أَمْ نَحْنُ الْمُنْشِؤُوْنَ○ نَحْنُ جَعَلْنَاهَا تَذْكِرَةً وَّ مَتَاعًا لِّلْمُقْوِيْنَ○ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ ○ فَلَآ أُقْسِمُ بِمَوَاقِعِ النُّجُوْمِ○ وَ إِنَّهٗ لَقَسَمٌ لَّوْ تَعْلَمُوْنَ عَظِيْمٌ○ إِنَّهٗ لَقُرْاٰنٌ كَرِيْمٌ○ فِيْ كِتَابٍ مَّكْنُوْنٍ○ لَّا يَمَسُّهٗٓ إِلَّا الْمُطَهَّرُوْنَ○ تَنْزِيْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعَالَمِيْنَ○ أَفَبِهٰذَا الْحَدِيْثِ أَنْتُمْ مُّدْهِنُوْنَ○ وَ تَجْعَلُوْنَ رِزْقَكُمْ أَنَّكُمْ تُكَذِّبُوْنَ ○ فَلَوْلَآ إِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُوْمَ○ وَ أَنْتُمْ حِيْنَئِذٍ تَنْظُرُوْنَ○ وَ نَحْنُ أَقْرَبُ إِلَيْهِ مِنْكُمْ وَلٰكِنْ لَّا تُبْصِرُوْنَ○

فَلَوْ لَآ إِنْ كُنتُمْ غَيْرَ مَدِيْنِيْنَ○ تَرْجِعُوْنَهَآ إِنْ كُنتُمْ صَادِقِيْنَ○ فَأَمَّآ إِنْ كَانَ مِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ○ فَرَوْحٌ وَّ رَيْحَانٌ وَّ جَنَّةُ نَعِيْمٍ○ وَ أَمَّآ إِنْ كَانَ مِنْ أَصْحَابِ الْيَمِيْنِ○ فَسَلَامٌ لَّكَ مِنْ أَصْحَابِ الْيَمِيْنِ ○ وَ أَمَّآ إِنْ كَانَ مِنَ الْمُكَذِّبِيْنَ الضَّآلِّيْنَ○ فَنُزُلٌ مِّنْ حَمِيْمٍ ○ وَّ تَصْلِيَةُ جَحِيْمٍ○ إِنَّ هٰذَا لَهُوَ حَقُّ الْيَقِيْنِ○ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ ○

(الواقعۃ، ۵٦: ۱۔۹٦)

’’(یاد رکھو کہ) جب قیامت واقع ہو جائے گیo (کہ) اس کے واقع ہونے میں کچھ بھی جھوٹ نہیں (تم اس کو آنکھوں سے دیکھ لو گے۔ شک و شبہ کی گنجائش نہ رہے گی)o (کسی کو) پست کرنے والی (اور کسی کو) بلند کرنے والی ہوگی (خود پرستوں کو پست کر دے گی خدا پرستوں کو بلند کر دے گی)o جب زمین کپکپا کر لرزنے لگے گی (یعنی زمین جلال الٰہی سے لرز رہی ہو گی)o اور پہاڑ ٹوٹ پھوٹ کر ریزہ ریزہ ہو جائیں گےo پھر غبار ہو کر اڑنے لگیں گےo اور تم لوگ (اس روز) تین قسموں میں بٹ جاؤ گےo یعنی (ایک) داہنے ہاتھ والے کیا کہنا ان داہنے ہاتھ والوں کا (یہ عرش عظیم کے داہنے جانب ہوں گے)o اور (دوسرے) بائیں ہاتھ واے (جو عرش عظیم کے بائیں جانب، بائیں ہاتھ میں اپنا نامہ اعمال لئے کھڑے ہوں گے) کیا برا حال ہو گا (ان) بائیں ہاتھ والوں کاo اور (تیسرے) سبقت لے جانے والے (یعنی جو ہر عمل صالح میں سبقت لے گئے۔ ہجرت کے لئے پہلے تیار ہوئے، جہاد

کے لئے پہلے نکل کھڑے ہوئے، اسلام قبول کرنے والوں کی صف اوّل میں رہے۔ ہر کار خیر میں آگے ہی بڑھتے رہے تو قیامت کے دن بھی وہ انعامات الٰہی میں بھی) سبقت ہی لے جانے والے ہوں گے (جنت میں بھی پہلے ہی داخل ہوں گے)o یہی مقرب بارگاہ ہیں (ان کو اللہ کا قرب حاصل ہو گا وہ سرکار دو عالم کے نزدیک ہوں گے)o (وہ) نعمتوں سے معمور جنتوں میں (ہوں گے)o ایک بڑا گروہ اگلوں میں سےo اور کچھ پچھلوں میں سے (ان جنتوں میں ہوں گے)o (یہ مقربین) سونے کے مرصع تختوں پرo ایک دوسرے کے آمنے سامنے تکیہ لگائے بیٹھے ہوں گےo نوجوان خدمت گار جو ہمیشہ ایک حالت پر رہیں گے ان کے درمیان لئے پھرتے ہوں گےo آبخورے اور آفتابے اور پاکیزہ شراب کے پیالےo جس سے نہ دردِ سر ہو گا اور نہ عقل ہی میں فتور آئے گا (کہ انسان ان کو پی کر فضول بکواس کرنے لگے، یہ تو لذت و سرور کے جام ہوں گے)o اور میوے جو وہ پسند کریںo اور پرندوں کا گوشت جس کی وہ خواہش کریںo اور حوریں کشادہ آنکھوں والیo جیسے (محفوظ) پوشیدہ رکھے ہوئے موتیo یہ اجر ہو گا ان کے (نیک) اعمال کاo اس (جنت) میں نہ وہ فضول بکواس سنیں گے اور نہ وہ گناہ کی باتیں (جو ان کے دل آزاری کا سبب بنیں)o بس ہر طرف سے سلام ہی سلام کی آواز آئے گیo اور داہنے (ہاتھ یا عرش عظیم کے داہنی جانب) والے کیا کہنا ان داہنے (ہاتھ) والوں کا (جن کے نامۂ اعمال ان کے داہنے ہاتھ میں ہوں گے)o بے خار بیریوں میں (جن کی ڈالیاں پھلوں کے بوجھ سے جھک رہی ہوں گی)o اور تہ بہ تہ کیلوں میںo اور لمبے لمبے سایوں میںo اور پانی کے جھرنوں میںo اور کثرت سے میووں کے

باغوں میں ہوں گےo جس کی نہ فصل ختم ہو گی اور نہ (وہاں کوئی) روک ٹوک ہو گیo اور اونچے (دبیز اور پرشکوہ) فرش ہوں گےo اور ان کی ہم جلیس وہ عورتیں ہوں گی کہ ہم نے ان کو خاص طور پر (حسین اور لطیف انداز پر) پیدا کیا ہےo یعنی ہم نے ان کو کنواریاں (ہی) بنایاo پیار دلانے والیاں ہم عمرo اصحاب یمین کے واسطے (کہ اہل جنت ان کو دیکھ کر اور وہ ان کو دیکھ کر خوش ہوں اور ان پر کیفیت فضاؤں میں ان کی مسرتوں میں ان کی شریک ہوں)o (اور ان داہنے ہاتھ والوں کا) ایک بڑا گروہ اگلوں میں سےo اور ایک بڑا گروہ پچھلوں میں سے ہو گاo اور بائیں ہاتھ والے (جن کے نامہ اعمال ان کے بائیں ہاتھ میں ہوں گے) کیسے برے حال میں ہوں گے یہ بائیں جانب والےo گرم ہوا اور کھولتے ہوئے پانی میںo اور سیاہ دھوئیں کے سائے میں ہوں گےo نہ اس میں ٹھنڈک ہو گی اور نہ وہ فرحت بخش (ہو گا)o بیشک وہ (اہل دوزخ) اس سے پہلے بڑے خوش حال لوگ تھے (ان کو طرح طرح کی نعمتیں حاصل تھیں لیکن انہوں نے ان نعمتوں کی قدر نہ کی)o اور وہ گناہ عظیم (یعنی شرک، کفر) پر مصر رہتے تھےo اور (یہی) کہا کرتے تھے کہ کیا جب ہم مرگئے اور مٹی اور ہڈیاں ہو گئے تو کیا ہم پھر زندہ کئے جائیں گےo (اور) کیا ہمارے آباؤ اجداد کو بھی (پھر زندہ کیا جائے گا جو بہت پہلے مر چکے یہ کیسے ہوسکتا ہے)o آپ فرما دیجئے کہ بیشک اگلوں کو بھی اور پچھلوں کو بھیo (یعنی) سب کو جمع کیا جائے گا ایک مقرر دن کے مقرر وقت پرo پھر اے جھٹلانے والے گمراہو تم کوo یقیناً تھوہڑ کے درخت سے کھانا ہو گاo پھر اسی سے پیٹ بھرنا ہو گاo پھر اس پر گرم پانی پینا ہو گاo پھر تم (اسے) ایسے پیو گے جیسے پیاس کا مارا ہوا اونٹ

(جو ایک سانس میں پانی چڑھاتا ہی چلا جاتا ہے)o یہ ہوگی قیامت کے دن ان کی مہمانی (اسی کے وہ مستحق تھے)o (سوچو) ہم ہی نے تم کو پیدا کیا (کیوں اس عذاب میں پڑنا چاہتے ہو) پھر کیوں اس (حیات بعد الممات) کو سچ نہیں سمجھتےo بھلا دیکھو جس نطفہ کو تم ٹپکاتے ہو (اس سے انسان کون بناتا ہے؟)o کیا اس کو تم (انسان) بناتے ہو یا اس کے بنانے والے ہم ہیںo ہم ہی نے تمہارے درمیان موت کو مقرر کیا ہے (جب جس کا وقت آتا ہے وہ اٹھتا جاتا ہے) اور ہم (اب بھی) عاجز نہیںo اس بات سے کہ (تم کو اس دنیا سے اٹھالیں اور) تمہاری طرح کے اور لوگ تمہاری جگہ لے آئیں اور تم کو ایسی حالت (صورت یا ایسے جہان) میں پیدا کریں جس کو تم نہیں جانتےo اور تم کو تو پہلی پیدائش کا علم ہے ہی (اس میں تو شک کی گنجائش نہیں) پھر تم کیوں نہیں سوچتے (آخرت پر یقین کیوں نہیں لاتے اللہ کو کیوں یاد نہیں کرتے)o بھلا دیکھو تو جو تم بوتے ہوo کیا تم اسے اگاتے ہو یا اس کے اگانے والے ہم ہیںo اگر ہم چاہیں تو اس (تمہاری کھیتی) کو چورا چورا کر ڈالیں پھر تم باتیں بناتے رہ جاؤo (یہی کہو کہ) ہم تو تاوان میں پڑ گئے (قرضدار بھی ہوئے اور کچھ نہ ملا)o بلکہ ہم تو محروم (اور بدنصیب) ہی رہےo بھلا (اس) پانی کو تو دیکھو جو تم پیتے ہوo کیا تم نے اس کو بادلوں سے اتارا ہے یا (اس کے) اتارنے والے ہم ہیںo اگر ہم چاہیں تو اسے کھاری بنا دیں پھر تم شکر کیوں ادا نہیں کرتےo بھلا آگ ہی کو دیکھو جس کو تم سلگاتے ہوo کیا اس کا درخت (جس سے تم آگ نکالتے ہو) تم نے پیدا کیا یا (اس کے) پیدا کرنے والے ہم ہیںo ہم ہی نے تو اس (درخت) کو (اپنی قدرت وحکمت کی) یاد دلانے والا اور مسافروں کے لئے نفع

کی چیز بنایاo پس آپ پروردگار کے نام کی پاکی بیان فرمایئے جو بڑی عظمت والا ہےo پس میں قسم کھاتا ہوں ستاروں کے ڈوبنے کی (یا منزلوں کی) o اور بیشک یہ ایک بڑی قسم ہے اگر تم سمجھوo بلا شبہ یہ قرآن کریم ہے (بڑی بزرگی بڑی عزت والا)o لوحِ محفوظ میں (لکھا ہوا ہے) o اسے دل و دماغ کی پاکی ہی سے پایا جا سکتا ہے اس کو وہی چھوتے ہیں (وہی اس کی لذت کو پاتے ہیں) جو پاک (دل، پاک صفات) ہیںo(یہ قرآن) پروردگارِ عالم کی طرف سے نازل کیا گیا ہےoاب کیا اس بات سے تم منکر ہوo اورتم نے (اس کی) تکذیب کو اپنا حصہ (اپنا نصیبہ) بنالیا ہےo پس جب (تمہاری جان) حلق تک آ پہنچتی ہےoاورتم اس وقت (یاس و نا امیدی سے) تکتے رہ جاتے ہو (تم کو اپنی مجبوری کا شدید احساس ہوتا ہے)oاور ہم (اس وقت بھی) تمہاری نسبت اس (مرنے والے) سے زیادہ قریب ہوتے ہیں لیکن تم نہیں دیکھتے (اورنہیں سمجھتے)oپس (سوچوکہ) اگرتم کسی کے اختیار میں نہیں (تو اپنے مرتے ہوئے عزیز کو دیکھ کر)o اس کی روح کو کیوں نہیں لوٹا لیتے، اگر تم (اپنے دعووں میں) سچے ہوo پس اگر وہ (اللہ کے) مقرب بندوں میں سے ہےo تو اس (کی روح) کے لیے روح (یعنی راحت اور وہ کیفیت مسرت ہے جو جملہ مسرتوں کا خلاصہ، تمام ظاہری اور باطنی مسرتوں کا نچوڑ ہے) اورخوشبودار کھانے اور نعمتوں والی جنت ہےo اور اگر وہ اصحابِ یمین (داہنے ہاتھ والوں) میں سے ہے (جن کے اعمال اللہ کے یہاں مقبول ہوگئے جن کی لغزشوں سے درگذرکیا گیا) تو (ان کی طرف سے بھی خاطر جمع رکھو۔ اس مرنے والے سے کہا جائے گا)o تیرے لیے سلامتی اور امن ہے کہ تو داہنے (ہاتھ) والوں میں سے ہےo اگر وہ جھٹلانے

والے گمراہوں میں سے ہےo تو کھولتے پانی سے اس کی مہمانی ہو گیo اور اس کو) دوزخ میں داخل ہونا ہوگاo بیشک یہ (جو کچھ مقربین، مسلمین اور مکذبین کے لیے بیان کیا گیا) یقیناً حق ہے (اس میں کسی قسم کے شبہ کی گنجائش نہیں) oاے حبیب! پس آپ اپنے رب کی پاکی بیان کرتے رہیے جو بڑی عظمت والا ہےo''

## ٦۔ سورة الحاقة

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِo

فَإِذَا نُفِخَ فِي الصُّوْرِ نَفْخَةٌ وَّاحِدَةٌo وَّ حُمِلَتِ الْأَرْضُ وَ الْجِبَالُ فَدُكَّتَا دَكَّةً وَّاحِدَةًo فَيَوْمَئِذٍ وَّقَعَتِ الْوَاقِعَةُo وَانْشَقَّتِ السَّمَآءُ فَهِيَ يَوْمَئِذٍ وَّاهِيَةٌo وَالْمَلَكُ عَلٰى أَرْجَآئِهَاط وَ يَحْمِلُ عَرْشَ رَبِّكَ فَوْقَهُمْ يَوْمَئِذٍ ثَمَانِيَةٌ o يَوْمَئِذٍ تُعْرَضُوْنَ لَا تَخْفٰى مِنْكُمْ خَافِيَةٌo فَأَمَّا مَنْ أُوْتِيَ كِتَابَهُ بِيَمِيْنِهٖ فَيَقُوْلُ هَآؤُمُ اقْرَءُوْا كِتَابِيَهْo إِنِّيْ ظَنَنْتُ أَنِّيْ مُلَاقٍ حِسَابِيَهْo فَهُوَ فِيْ عِيْشَةٍ رَّاضِيَةٍo فِيْ جَنَّةٍ عَالِيَةٍo قُطُوْفُهَا دَانِيَةٌ o كُلُوْا وَاشْرَبُوْا هَنِيْٓئًام بِمَآ أَسْلَفْتُمْ فِي الْأَيَّامِ الْخَالِيَةِo وَ أَمَّا مَنْ أُوْتِيَ كِتَابَهُ بِشِمَالِهٖ فَيَقُوْلُ يَا لَيْتَنِيْ لَمْ أُوْتَ كِتَابِيَهْo وَلَمْ أَدْرِ مَا حِسَابِيَهْo يَا لَيْتَهَا كَانَتِ

الْقَاضِيَةَ ۝ مَآ أَغْنٰى عَنِّىْ مَالِيَهْ ۝ هَلَكَ عَنِّىْ سُلْطَانِيَهْ ۝ خُذُوْهُ فَغُلُّوْهُ ۝ ثُمَّ الْجَحِيْمَ صَلُّوْهُ ۝ ثُمَّ فِىْ سِلْسِلَةٍ ذَرْعُهَا سَبْعُوْنَ ذِرَاعًا فَاسْلُكُوْهُ ۝ إِنَّهٗ كَانَ لَا يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ ۝ وَلَا يَحُضُّ عَلٰى طَعَامِ الْمِسْكِيْنِ ۝ فَلَيْسَ لَهُ الْيَوْمَ هَاهُنَا حَمِيْمٌ ۝ وَّلَا طَعَامٌ إِلَّا مِنْ غِسْلِيْنٍ ۝ لَا يَأْكُلُهٗٓ إِلَّا الْخَاطِئُوْنَ ۝ (الحاقة، ۶۹: ۱۳۔۳۷)

’’پھر جب صور میں ایک بار پھونک مار دی جائے گی (یعنی پہلی بار جب صور پھونکا جائے گا)o اور زمین اور پہاڑ اٹھائے جائیں گے پھر ایک بارگی (پٹک کر) ریزہ ریزہ کر دیئے جائیں گےo پس اسی وقت وہ جس کا ہونا یقینی ہے واقع ہو جائے گیo اور آسمان پھٹ جائے گا پھر اس دن وہ بالکل بودا (بے حقیقت) ہو جائے گاo اور (جب آسمان پھٹنا شروع ہو گا تو) فرشتے اس کے کناروں پر ہو جائیں گے اور آپ کے رب کے عرش (قدرت) کو اس دن آٹھ (فرشتے) اپنے اوپر اٹھائے ہوں گےo (لوگو) اس دن تم (اللہ کے روبرو) حاضر کئے جاؤ گے تمہاری کوئی پوشیدہ بات چھپی نہ رہے گیo پھر جس کو اس دن اس کا نامۂ اعمال داہنے ہاتھ میں دیا گیا تو وہ (دوسروں سے خوش ہو کر) کہے گا لو میرا نامہ اعمال پڑھو۔ (دیکھو اللہ نے کیسا فضل فرمایا، مجھ کو دنیا میں کیسی ہدایت دی)o مجھے (دنیا ہی میں) یقین تھا کہ ایک دن (میرا حساب و کتاب ہونے والا ہے) میرا نامہ اعمال مجھے ملے گاo پس (آخرت

میں) وہ خاطر خواہ زندگی بسر کرے گاo (یعنی) جنت کے عالی شان باغ میں ہو گاo جس کے میوے (پک کر) جھکے ہوئے ہوں گے (گویا توڑنے کی دعوت دے رہے ہوں گے اور اتنے قریب ہوں گے کہ آسانی سے توڑے جا سکیں)o (ان سے کہا جائے گا کہ اب جنت میں) خوب لطف سے کھاؤ پیو یہ ان اعمال کا صلہ ہے جو تم گزشتہ دنوں میں بھیج چکے ہوo اور جس کو اس کا نامہ اعمال بائیں ہاتھ میں دیا گیا تو وہ کہے گا کاش مجھے میرا نامہ اعمال دیا ہی نہ جاتاo اور مجھے خبر ہی نہ ہوتی کہ میرا حساب کیا ہےo اے کاش (میری) موت (ہمیشہ کے لئے) مجھے ختم کر گئی ہوتی (کہ یہ روز دیکھنا ہی نہ پڑتا)o (افسوس) میرا مال بھی میرے کچھ کام نہ آیاo مجھ سے میری حکومت بھی جاتی رہیo (حکم ہوگا) اس کو پکڑ لو پھر زنجیر میں جکڑ دوo پھر دوزخ (کی آگ) میں اسے جھونک دوo تو پھر (اس دوزخ میں بھی) ایک زنجیر سے جس کا طول ستر گز ہے اس کو جکڑ دوo کیونکہ وہ خدائے بزرگ و برتر پر ایمان نہیں رکھتا تھاo اور نہ محتاجوں کو کھانا کھلانے کی ترغیب دیتا تھا (نہ اس نے اللہ کے حقوق ادا کئے نہ اس کے بندوں سے ہمدردی کی)o پس آج اس کا بھی یہاں کوئی ہمدرد نہیںo اور اس کے لئے کوئی غذا بجز زخموں کے دھوون کے نہیںo جس کو سوائے گنہگاروں کے کوئی نہ کھائے گاo‘‘

## ۷۔ سورۃ المعارج

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ○

سَأَلَ سَآئِلٌ بِعَذَابٍ وَّاقِعٍ○ لِّلۡكَافِرِيۡنَ لَيۡسَ لَهٗ دَافِعٌ○ مِّنَ اللهِ

ذِی الْمَعَارِجِ۝ تَعْرُجُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَ الرُّوْحُ اِلَيْهِ فِیْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهٗ خَمْسِيْنَ أَلْفَ سَنَةٍ۝ فَاصْبِرْ صَبْرًا جَمِيْلًا۝ إِنَّهُمْ يَرَوْنَهٗ بَعِيْدًا۝ وَّ نَرٰاهُ قَرِيْبًا۝ يَوْمَ تَكُوْنُ السَّمَآءُ كَالْمُهْلِ۝ وَ تَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ۝ وَ لَا يَسْئَلُ حَمِيْمٌ حَمِيْمًا۝ يُّبَصَّرُوْنَهُمْ ؕ يَوَدُّ الْمُجْرِمُ لَوْ يَفْتَدِیْ مِنْ عَذَابِ يَوْمِئِذٍۭ بِبَنِيْهِ۝ وَ صَاحِبَتِهٖ وَ أَخِيْهِ۝ وَ فَصِيْلَتِهِ الَّتِیْ تُؤْيْهِ۝ وَ مَنْ فِی الْاَرْضِ جَمِيْعًا ثُمَّ يُنْجِيْهِ۝ كَلَّا ؕ إِنَّهَا لَظٰی۝ نَزَّاعَةً لِّلشَّوٰی۝ تَدْعُوْا مَنْ أَدْبَرَ وَ تَوَلّٰی۝ وَ جَمَعَ فَأَوْعٰی۝

(المعارج، ۷۰:۱۔۱۸)

”ایک طلب کرنے والے نے (سرکارِ دو عالم ﷺ سے ازراہِ انکار) اس عذاب کو طلب کیا جو واقع ہو کر رہے گاo (اور) جو منکروں کے واسطے ہے جس کو ٹالا نہ جا سکے گاo (وہ اس) اللہ کی طرف سے ہوگا جو بلندیوں کا مالک ہےo (یہ وہ وقت ہوگا جب) فرشتے اور جبریل اس کی طرف عروج کریں گے (اور یہ عذاب) اس دن (ہو گا) جس کا اندازہ (دنیا کے) پچاس ہزار سال ہےo (پس آپ ان کے سوال سے آزردہ خاطر نہ ہوں اور) صبر فرمائیں (وہ) صبرِ جمیل (جو آپ کی ذات کے ساتھ خاص ہے)o وہ ان لوگوں کی نگاہ میں دور ہےo اور ہماری نظر میں قریب ہےo (یہ وہ دن ہوگا) جس دن آسمان پگھلے ہوئے تانبے کی مانند ہوگاo اور پہاڑ رنگین اون

کے گالے کی طرح ہوں گے (ہلکے اور مختلف رنگ کے)o اور کوئی دوست کسی دوست کا پرسان حال نہ ہو گاo حالانکہ ایک دوسرے کو دیکھتے بھی ہوں گے (مگر کوئی کسی کا ہمدرد نہ ہو گا دوست ہو یا عزیز اور) گنہگار تمنا کرے گا کہ کسی طرح اس روز کے عذاب سے بچنے کے لئے (بدلے میں) اپنے بیٹے دے دےo اور اپنی بیوی اور اپنے بھائی کو بھیo اور اپنے (کل) خاندان کو جن میں وہ (دن رات) رہتا تھاo اور جو لوگ زمین میں ہیں (بس چلے تو) سب کو دے دے، پھر (کسی طرح) اپنے کو (اس عذاب الٰہی سے) بچا لےo (لیکن ایسا) ہرگز نہیں (ہوسکتا عذاب الٰہی سے اسے کوئی چیز نہیں بچا سکتی ان کے لئے) وہ بھڑکتی ہوئی آگ ہےo جو کھال ادھیڑ ڈالنے والی ہے (وہ اس میں جھونکے جائیں گے)o وہ ہر اس شخص کو پکارے گی جس نے (اللہ کے حکم سے دنیا میں) پیٹھ پھیری اور روگردانی کی ہو گیo اور (مال و دولت) جمع کیا اور اس کو سنبھال (سنبھال) کر رکھا ہو گاo‘‘

## ۸۔ سورۃ الدھر

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِO

إِنَّ الْأَبْرَارَ يَشْرَبُوْنَ مِنْ كَأْسٍ كَانَ مِزَاجُهَا كَافُوْرًاO عَيْنًا يَّشْرَبُ بِهَا عِبَادُ اللّٰهِ يُفَجِّرُوْنَهَا تَفْجِيْرًاO يُوْفُوْنَ بِالنَّذْرِ وَ يَخَافُوْنَ يَوْمًا كَانَ شَرُّهٗ مُسْتَطِيْرًاO وَ يُطْعِمُوْنَ الطَّعَامَ عَلٰى حُبِّهٖ مِسْكِيْنًا وَّ يَتِيْمًا وَّ أَسِيْرًا۝ إِنَّمَا نُطْعِمُكُمْ لِوَجْهِ اللّٰهِ لَا

نُرِيْدُ مِنْكُمْ جَزَآءً وَّلَا شُكُوْرًاo إِنَّا نَخَافُ مِنْ رَّبِّنَا يَوْمًا عَبُوْسًا قَمْطَرِيْرًاo فَوَقَاهُمُ اللّٰهُ شَرَّ ذٰلِكَ الْيَوْمِ وَ لَقّٰهُمْ نَضْرَةً وَّ سُرُوْرًاo وَ جَزَاهُمْ بِمَا صَبَرُوْا جَنَّةً وَّ حَرِيْرًاo مُّتَّكِئِيْنَ فِيْهَا عَلَى الْاَرَآئِكِ لَا يَرَوْنَ فِيْهَا شَمْسًا وَّلَا زَمْهَرِيْرًاo وَ دَانِيَةً عَلَيْهِمْ ظِلَالُهَا وَ ذُلِّلَتْ قُطُوْفُهَا تَذْلِيْلًاo وَ يُطَافُ عَلَيْهِمْ بِاٰنِيَةٍ مِّنْ فِضَّةٍ وَّ أَكْوَاب كَانَتْ قَوَارِيْرَاo قَوَارِيْرَا مِنْ فِضَّةٍ قَدَّرُوْهَا تَقْدِيْرًاo وَ يُسْقَوْنَ فِيْهَا كَأْسًا كَانَ مِزَاجُهَا زَنْجَبِيْلًاo عَيْنًا فِيْهَا تُسَمّٰى سَلْسَبِيْلًاo وَ يَطُوْفُ عَلَيْهِمْ وِلْدَانٌ مُّخَلَّدُوْنَ ج إِذَا رَأَيْتَهُمْ حَسِبْتَهُمْ لُؤْلُؤًا مَّنْثُوْرًاo وَ إِذَا رَأَيْتَ ثَمَّ رَأَيْتَ نَعِيْمًا وَّ مُلْكًا كَبِيْرًاo عٰلِيَهُمْ ثِيَابُ سُنْدُسٍ خُضْرٌ وَّ إِسْتَبْرَقٌ وَّ حُلُّوْآ أَسَاوِرَ مِنْ فِضَّةٍ ج وَ سَقَاهُمْ رَبُّهُمْ شَرَابًا طَهُوْرًاo إِنَّ هٰذَا كَانَ لَكُمْ جَزَآءً وَّ كَانَ سَعْيُكُمْ مَّشْكُوْرًاo (الدھر، ۷۶: ۵۔۲۲)

’’البتہ نیکوکار ایسے جام پئیں گے جس میں کافور کی آمیزش ہو گی (جس کی ٹھنڈک، نورانیت و فرحت اپنی مثال آپ ہو گی، وہ کافور کیا ہے؟)o ایک چشمہ ہے جس سے اللہ کے (خاص) بندے (جو اللہ نے ان کے لئے مقدر فرمایا ہے) پئیں گے (اور

دوسروں کو بھی اس میں سے پلائیں گے اور اپنی نظر التفات سے) جہاں چاہیں گے اسے بہا کر لے جائیں گےo اپنی منتوں کو پورا کرتے ہیں اور اس (قیامت کے) دن سے ڈرتے ہیں جس (دن) کی مصیبت پھیل پڑے گیo اور( یہ وہ لوگ ہیں جو) مسکین، یتیم اور قیدی کو اس کی (یعنی اللہ کی) محبت میں کھانا کھلاتے ہیںo (ان کا کہنا یہ ہوتا ہے کہ) ہم تم کو محض اللہ کی خوشنودی کے لئے کھانا کھلاتے ہیں نہ ہم تم سے کوئی معاوضہ چاہتے ہیں اور نہ شکریہo ہم تو اپنے پروردگار سے اس دن (کے بارے میں) ڈرتے ہیں جو نہایت اداس کرنے والا (اور) سخت ہو گاo پھر اللہ ان کو (ان کے اس خدشہ اور خوف کے باعث) اس دن کے شر سے بچالے گا اور ان کو (یعنی ان کے چہروں کو) شگفتگی اور (دلوں کو) سرور عطا فرمائے گاo اور ان کے صبر کے بدلے ان کو جنت اور ریشمی پوشاک عطا ہو گیo وہ لوگ اس میں تختوں پر تکیہ لگائے بیٹھے ہوں گے وہاں نہ تو وہ (گرمی کی) تپش محسوس کریں گے نہ (سردی کی) ٹھٹھرن (ایک خوشگوار موسم ہو گا)o اور اس کے (درختوں کے) سائے ان سے قریب ہوں گے اور میوؤں کے گچھے جھکے ہوئے لٹک رہے ہوں گے (کہ جس طرح چاہیں وہ ان سے لطف اندوز ہوں)o اور (خدام) ان کے اردگرد چاندی کے ظروف اور شیشے کے (سے صاف ستھرے) گلاس لئے پھرتے ہوں گےo اور شیشے بھی چاندی کے جن کو انہوں نے (خدام نے) ٹھیک انداز سے (اور ہر شخص کی خواہش کے مطابق) بھرا ہو گاo اور ان (جنتیوں) کو وہاں ایسے جام پلائے جائیں گے جن میں زنجبیل کی آمیزش ہو گی (جو اپنی لذت اور فرحت میں اپنی مثال آپ ہو گی اس کا قیاس دنیا کی زنجبیل اور جنجر پر نہ کرنا چاہئے)o (یہ تو جنت کا) ایک چشمہ ہے جس

کا نام سلسبیل ہےo اور ان کے پاس (پیارے پیارے) بچے آئیں جائیں گے جو ہمیشہ ویسے ہی رہیں گے اگر تو ان کو دیکھے تو سمجھے کہ (گویا) موتی ہیں جو بکھر گئے ہیںo اور (اے مخاطب اس کا حال یوں سمجھ کہ) اس میں تو (جدھر نظر اٹھا کر) دیکھے گا تجھے نعمت ہی نعمت اور بڑی بادشاہت نظر آئے گی (جو ہر جنتی کو نصیب ہو گی اور)o ان (جنتیوں) کے جسم پر باریک سبز ریشم اور دبیز ریشم کے کپڑے ہوں گے اور ان کو (بطور اعزاز خاص کے) چاندی کے کنگن پہنائے جائیں گے اور ان کا پروردگار انہیں پاکیزہ شراب پلائے گا (جو قلب کو منور سے منور تر کر دے)o (اور ان سے کہا جائے گا کہ اے اہل جنت) یہ ہے تمہارا صلہ اور تمہاری محنت (جو تم دنیا میں اللہ کو راضی کرنے کے لئے کیا کرتے تھے آج) ٹھکانے لگیo''

## ۹۔ سورة المرسلات

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِo

وَالۡمُرۡسَلٰتِ عُرۡفًا o فَالۡعٰصِفٰتِ عَصۡفًا o وَّ النّٰشِرٰتِ نَشۡرًا o فَالۡفٰرِقٰتِ فَرۡقًا o فَالۡمُلۡقِيٰتِ ذِكۡرًاo عُذۡرًا اَوۡ نُذۡرًا o اِنَّمَا تُوۡعَدُوۡنَ لَوَاقِعٌ o فَاِذَا النُّجُوۡمُ طُمِسَتۡo وَ اِذَا السَّمَآءُ فُرِجَتۡ o وَ اِذَا الۡجِبَالُ نُسِفَتۡo وَ اِذَا الرُّسُلُ اُقِّتَتۡ o لِاَىِّ يَوۡمٍ اُجِّلَتۡ o لِيَوۡمِ الۡفَصۡلِ o وَ مَا اَدۡرٰكَ مَا يَوۡمُ الۡفَصۡلِ o وَيۡلٌ يَّوۡمَئِذٍ لِّلۡمُكَذِّبِيۡنَ o اَلَمۡ نُهۡلِكِ

الْاَوَّلِيْنَ ○ ثُمَّ نُتْبِعُهُمُ الْاٰخِرِيْنَ ○ كَذٰلِكَ نَفْعَلُ
بِالْمُجْرِمِيْنَ ○ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ○ أَلَمْ نَخْلُقْكُّمْ مِّنْ مَّآءٍ
مَّهِيْنٍ ○ فَجَعَلْنٰهُ فِيْ قَرَارٍ مَّكِيْنٍ ○ إِلٰى قَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ ○ فَقَدَرْنَا
فَنِعْمَ الْقَادِرُوْنَ ○ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ○ أَلَمْ نَجْعَلِ
الْاَرْضَ كِفَاتًا ○ أَحْيَآءً وَّ أَمْوَاتًا ○ وَّ جَعَلْنَا فِيْهَا رَوَاسِيَ
شٰمِخٰتٍ وَّ أَسْقَيْنَاكُمْ مَّآءً فُرَاتًا ○ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ○
اِنْطَلِقُوْآ إِلٰى مَا كُنْتُمْ بِهٖ تُكَذِّبُوْنَ ○ اِنْطَلِقُوْآ إِلٰى ظِلٍّ ذِيْ
ثَلٰثِ شُعَبٍ ○ لَّا ظَلِيْلٍ وَّلَا يُغْنِيْ مِنَ اللَّهَبِ ○ إِنَّهَا تَرْمِيْ
بِشَرَرٍ كَالْقَصْرِ ○ كَأَنَّهٗ جِمٰلَتٌ صُفْرٌ ○ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ
لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ○ هٰذَا يَوْمُ لَا يَنْطِقُوْنَ ○ وَلَا يُؤْذَنُ لَهُمْ
فَيَعْتَذِرُوْنَ ○ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ○ هٰذَا يَوْمُ الْفَصْلِ
جَمَعْنَاكُمْ وَالْاَوَّلِيْنَ ○ فَإِنْ كَانَ لَكُمْ كَيْدٌ فَكِيْدُوْنِ ○ وَيْلٌ
يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ○ إِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ ظِلَالٍ وَّ عُيُوْنٍ ○ وَّ
فَوَاكِهَ مِمَّا يَشْتَهُوْنَ ○ كُلُوْا وَ اشْرَبُوْا هَنِيْٓئًا بِمَا كُنْتُمْ
تَعْمَلُوْنَ ○ إِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ○ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ
لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ○ كُلُوْا وَ تَمَتَّعُوْا قَلِيْلًا إِنَّكُمْ مُّجْرِمُوْنَ ○ وَيْلٌ

یَّوْمَئِذٍ لِّلْمُکَذِّبِیْنَ○ وَ إِذَا قِیْلَ لَھُمُ ارْکَعُوْا لَا یَرْکَعُوْنَ○ وَیْلٌ یَّوْمَئِذٍ لِّلْمُکَذِّبِیْنَ○ فَبِأَیِّ حَدِیْثٍ م بَعْدَہٗ یُؤْمِنُوْنَ○

(المرسلٰت، ۷۷)

’’قسم ہے ان نرم خوشگوار ہواؤں کی جو (انسان کے نفع اور فرحت کے لئے) بھیجی جاتی ہیں○ پھر (قسم ہے) تند و تیز ہواؤں کی (جو انتشار کا سبب بنتی ہیں)○ اور قسم ہے ان (ہواؤں) کی جو (بادلوں کو ہر طرف) پھیلا دیتی ہیں○ پھر ان کی جو (بادلوں کو) پھاڑ کر جدا جدا کر دیتی ہیں○ پھر قسم ہے ان فرشتوں کی جو وحی کو اتار کر لاتے ہیں○ حجت تمام کرنے یا ڈرانے کے لئے○ بیشک تم سے جو وعدہ کیا جاتا ہے وہ ضرور (پورا) ہو کر رہے گا (یعنی قیامت واقع ہو کر رہے گی)○ پھر (یہ وہ وقت ہوگا) جب تارے بے نور ہو جائیں گے○ اور جب آسمان پھٹ جائے گا○ اور جب پہاڑ (ریزہ ریزہ ہو کر) اڑتے پھریں گے○ اور جب رسولوں کو وقت معین پر جمع کیا جائے گا (کہ وہ ایک ترتیب سے اپنی اپنی امتوں کو لے کر رب العزت کے سامنے حاضر ہوں)○ (جانتے ہو کہ یہ سب کچھ) کس دن کے لئے ملتوی رکھا گیا ہے؟○ فیصلہ کے دن کے لئے (جو روز قیامت ہے)○ اور (اے مخاطب) تجھ کو کیا معلوم کہ وہ فیصلہ کا دن کیسا ہے○ اس دن جھٹلانے والوں کے لئے بڑی خرابی (سخت تباہی) ہے○ کیا ہم نے اگلوں کو (جنہوں نے حق کو جھٹلایا تھا) ہلاک نہیں کر ڈالا○ پھر ہم ان پچھلوں کو بھی (جو دین کی تکذیب پر مصر ہیں) انہیں کے پیچھے بھیج دیں گے (یہ بھی انہیں کے ساتھ رہیں گے)○ گنہگاروں کے ساتھ ہم ایسا ہی (سلوک) کیا کرتے ہیں○ (یقیناً) اس دن جھٹلانے والوں کے لئے بڑی خرابی ہے○ (لوگو تم اپنی پیدائش پر غور کیوں نہیں

کرتے؟) کیا ہم نے تم کو حقیر پانی (کی ایک بوند) سے پیدا نہیں کیاo پھر اس کو ایک محفوظ جگہ (رحم مادر) میں رکھاo ایک وقت معین تکo پھر ہم نے ایک اندازہ ٹھہرایا (کہ وقت مقررہ میں ایک پانی کے قطرہ سے بتدریج انسان بنے) پس ہم کیا خوب اندازہ ٹھہرانے والے ہیںo جھٹلانے والوں کے لئے اس دن سخت خرابی (سخت عذاب ہے)o (ذرا یہ لوگ زمین کی تخلیق ہی پر غور کریں) کیا ہم نے زمین کو سمیٹنے والی نہیں بنایاo زندوں کے لئے اور مردوں کے لئے (یعنی زندوں کے لئے یہی زمین بقائے زیست کا سامان لئے ہوئے ہے اور مردوں کے لئے گوشہ قبر)o اور ہم نے زمین پر اونچے اونچے پہاڑ رکھ دیئے اور (اسی زمین میں شیریں چشمے جاری کر دیئے اور) ہم نے تم کو میٹھا پانی پلایاo اس دن جھٹلانے والوں کے لئے بڑی تباہی ہےo (ان سے کہا جائے گا کہ اب) اس (عذاب) کی طرف چلو جسے تم جھٹلایا کرتے تھےo تم (دوزخ کے دھویں کے) اس سائے کی طرف چلو جس کے تین حصے ہیںo جس میں نہ (ٹھنڈا) سایہ ہوگا اور نہ وہ (آگ کی) لپٹ سے بچائے گاo (بلکہ) وہ (ایسے) انگارے برسائے گا (جس کی چنگاریاں اور شعلے اتنے بڑے ہوں گے) جیسے محل (تو اندازہ کرو کہ وہ دوزخ کیا ہوگی)o (ان شعلوں کو دیکھ کر ایسا معلوم ہوگا) گویا یہ زرد اونٹوں کی قطاریں ہیں (جن کو ان کفار نے اکثر دیکھا ہے لیکن آج ان پر یہ سواری کی تمنا نہ کریں گے)o (یاد رکھو کہ) جھٹلانے والوں کے لئے اس دن بڑی خرابی (سخت تباہی) ہےo یہ وہ دن ہوگا کہ نہ وہ بول ہی سکیں گےo اور نہ ان کو یہی اجازت ہوگی کہ عذر پیش کریںo (خوب سن لیں کہ) جھٹلانے والوں کے لئے اس دن بڑی تباہی ہےo (اے حق کی تکذیب کرنے والو) یہ فیصلہ کا دن ہے (جس

میں) ہم نے تم کو اور اگلوں کو جمع کر لیا ہے (تاکہ فیصلہ کے وقت سب کو ایک دوسرے کا حال معلوم ہو اور پھر سزا بھگتنے کے لئے اپنی اپنی جگہ پہنچ جائیں)o پھر اگر تمہارے پاس (عذاب سے بچنے کی) کوئی تدبیر ہو تو مجھ سے کر چلوo اس دن جھٹلانے والوں کے لئے بڑی خرابی ہےo بلاشبہ (اللہ سے) ڈرنے والے (اس کی رحمت کے) سایوں اور چشموں میں ہوں گے (ہر سمت رحمت ہی رحمت ہو گی)o اور (وہ) ان میووں میں ہوں گے جو وہ پسند کریںo (ان سے کہا جائے گا) اب مزے سے کھاؤ پیو ان اعمال کے صلہ میں جو تم کیا کرتے تھےo (اور) ہم نیکو کاروں کو یوں ہی صلہ دیا کرتے ہیںo (حق کی) تکذیب کرنے والوں کے لئے اس دن بڑی خرابی ہےo (اے حق سے انکار کرنے والو! اس دنیا میں) تم تھوڑے دن کھا (پی) لو اور فائدہ اٹھا لو بیشک تم مجرم ہوo اس دن جھٹلانے والوں کے لئے سخت تباہی ہےo اور (ان کفار کا تو یہ حال ہے کہ) جب ان سے کہا جاتا ہے کہ (اللہ کے سامنے) جھکو (اس کا حکم مانو، اس کی عبادت کرو تو) یہ نہیں جھکتےo اس دن جھٹلانے والوں کے لئے سخت عذاب ہے (دوزخ کا ایک مخصوص گڑھا ان کا منتظر ہے)o آخر اس (قرآن و حدیث) کے بعد کس بات پر ایمان لائیں گےo‘‘

## ۱۰۔ سورۃ النازعات

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ○

وَالنَّازِعَاتِ غَرۡقًا○ وَّ النَّاشِطَاتِ نَشۡطًا○ وَّ السَّابِحَاتِ سَبۡحًا○ فَالسَّابِقَاتِ سَبۡقًا○ فَالۡمُدَبِّرٰتِ أَمۡرًا○ يَوۡمَ تَرۡجُفُ

الرَّاجِفَةُ ○ تَتْبَعُهَا الرَّادِفَةُ ○ قُلُوبٌ يَوْمَئِذٍ وَّاجِفَةٌ ○ أَبْصَارُهَا خَاشِعَةٌ○ يَقُولُونَ أَئِنَّا لَمَرْدُودُونَ فِي الْحَافِرَةِ○ ءَ إِذَا كُنَّا عِظَامًا نَّخِرَةً○ قَالُوا تِلْكَ إِذًا كَرَّةٌ خَاسِرَةٌ ○ فَإِنَّمَا هِيَ زَجْرَةٌ وَّاحِدَةٌ○ فَإِذَا هُمْ بِالسَّاهِرَةِ○

(النازعات، ۷۹:۱۔۱۴)

''ان (فرشتوں) کی قسم جو (کافروں کی جان انکے جسموں کے ایک ایک انگ میں سے) نہایت سختی سے کھینچ لاتے ہیں ○ اوران (فرشتوں) کی قسم جو (مومنوں کی جان کے) بند نہایت نرمی سے کھول دیتے ہیں ○ اوران (فرشتوں) کی قسم جو (زمین و آسمان کے درمیان) تیزی سے تیرتے پھرتے ہیں ○ پھران (فرشتوں) کی قسم جو لپک کر (ایک دوسروں سے) آگے بڑھ جاتے ہیں ○ پھران (فرشتوں) کی قسم جو مختلف امور کی تدبیر کرتے ہیں ○ اس دن (کائنات کی) ہر متحرک چیز شدید حرکت میں آ جائے گی ○ پیچھے آنے والا ایک اور زلزلہ اس کے پیچھے آئے گا ○ اس دن (لوگوں کے) دل خوف واضطراب سے دھڑکتے ہوں گے ○ ان کی آنکھیں (خوف و ہیبت سے) جھکی ہوں گی ○ (کفار) کہتے ہیں کیا ہم پہلی زندگی کی طرف پلٹائے جائیں گے ○ کیا جب ہم بوسیدہ (کھوکھلی) ہڈیاں ہو جائیں گے (تب بھی زندہ کئے جائیں گے؟)○ وہ کہتے ہیں یہ (لوٹنا) تو اس وقت بڑے خسارے کا لوٹنا ہوگا ○ پھر تو یہ ایک ہی بار شدید ہیبت ناک آواز کے ساتھ (کائنات کے تمام اجرام کا) پھٹ جانا ہوگا ○ پھر وہ (سب لوگ) یکا یک کھلے میدان (حشر) میں آ موجود ہوں گے ○''

## ۱۱۔ سورۃ التکویر

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○
إِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ○ وَ إِذَا النُّجُوْمُ انْكَدَرَتْ○ وَ إِذَا
الْجِبَالُ سُيِّرَتْ○ وَ إِذَا الْعِشَارُ عُطِّلَتْ○ وَ إِذَا الْوُحُوْشُ
حُشِرَتْ○ وَ إِذَا الْبِحَارُ سُجِّرَتْ○ وَ إِذَا النُّفُوْسُ زُوِّجَتْ○
وَ إِذَا الْمَوْؤُدَةُ سُئِلَتْ○ بِأَيِّ ذَنْبٍ قُتِلَتْ○ وَ إِذَا الصُّحُفُ
نُشِرَتْ ○ وَ إِذَا السَّمَآءُ كُشِطَتْ ○ وَ إِذَا الْجَحِيْمُ
سُعِّرَتْ ○ وَ إِذَا الْجَنَّةُ أُزْلِفَتْ○ عَلِمَتْ نَفْسٌ مَّآ
أَحْضَرَتْ○ فَلَآ أُقْسِمُ بِالْخُنَّسِ○ الْجَوَارِ الْكُنَّسِ○ وَالَّيْلِ
إِذَا عَسْعَسَ○ وَ الصُّبْحِ إِذَا تَنَفَّسَ○ إِنَّهٗ لَقَوْلُ رَسُوْلٍ
كَرِيْمٍ○ ذِىْ قُوَّةٍ عِنْدَ ذِى الْعَرْشِ مَكِيْنٍ○ مُّطَاعٍ ثَمَّ أَمِيْنٍ○
وَ مَا صَاحِبُكُمْ بِمَجْنُوْنٍ○ وَلَقَدْ رَاٰهُ بِالْأُفُقِ الْمُبِيْنِ○ وَمَا هُوَ
عَلَى الْغَيْبِ بِضَنِيْنٍ○ وَ مَا هُوَ بِقَوْلِ شَيْطَانٍ رَّجِيْمٍ○ فَأَيْنَ
تَذْهَبُوْنَ○ إِنْ هُوَ إِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعَالَمِيْنَ○ لِمَنْ شَآءَ مِنْكُمْ أَنْ
يَّسْتَقِيْمَ○ وَ مَا تَشَآؤُوْنَ إِلَّا أَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ رَبُّ الْعَالَمِيْنَ○

(التکویر، ۸۱)

''جب سورج لپیٹ کر بے نور کر دیا جائے گاo اور جب ستارے (اپنی کہکشاؤں سے) گر پڑیں گےo اور جب پہاڑ (غبار بنا کر فضا میں) چلا دیئے جائیں گےo اور جب حاملہ اونٹنیاں بیکار چھوٹی پھریں گیo اور جب وحشی جانور (خوف کے مارے) جمع کر دیئے جائیں گے۔ جب سمندر اور دریا (سب) ابھار دیئے جائیں گےo اور جب روحیں (بدنوں سے) ملا دی جائیں گیo اور جب زندہ دفن کی ہوئی لڑکی سے پوچھا جائے گاo کہ وہ کس گناہ کے باعث قتل کی گئی تھیo اور جب اعمال نامے کھول دیئے جائیں گےo اور جب سماوی طبقات کو پھاڑ کر اپنی اپنی جگہوں سے ہٹا دیا جائے گاo اور جب دوزخ (کی آگ) بھڑکائی جائے گیo اور جب جنت قریب کر دی جائے گیo ہر شخص جان لے گا جو کچھ اس نے حاضر کیا ہےo تو میں قسم کھاتا ہوں ان (آسمانی کروں) کی جو (ظاہر ہونے کے بعد) پیچھے ہٹ جاتے ہیںo جو بلا روک ٹوک چلتے رہتے ہیں (پھر ظاہر ہو کر) چھپ جاتے ہیںo اور رات کی قسم جب اس کی تاریکی جانے لگےo اور صبح کی قسم جب اس کی روشنی آنے لگےo بیشک یہ (قرآن) بڑی عزت و بزرگی والے رسول کا (پڑھا ہوا) کلام ہےo جو قوت و ہمت والے ہیں (اور) مالک عرش کے حضور بڑی قدر و منزلت (اور جاہ و عظمت) والے ہیںo (تمام جہانوں کے لئے) واجب الاطاعت ہیں (کیونکہ ان کی اطاعت ہی اللہ کی اطاعت ہے) امانتدار ہیںo اور (اے لوگو!) یہ تمہیں اپنی صحبت سے نوازنے والے (محمد ﷺ) دیوانے نہیں (جو فرماتے ہیں وہ حق ہوتا ہے)o اور بیشک انہوں نے اس (مالک عرش کے حسن مطلق) کو (لامکان کے) روشن کنارے پر دیکھا ہےo

اور وہ (نبی اکرم) غیب (کے بتانے) پر بالکل بخیل نہیں ہیں (مالکِ عرش نے ان کے لئے کوئی کمی نہیں چھوڑی)o اور وہ (قرآن) ہرگز کسی شیطان مردود کا کلام نہیں ہےo پھر (اے بدبختو!) تم (اتنے بڑے خزانے کو چھوڑ کر) کدھر چلے جا رہے ہوo یہ (قرآن) تو تمام جہانوں کے لئے (صحیفہ) نصیحت ہےo تم میں سے ہر اس شخص کے لئے (اس چشمہ سے ہدایت میسر آ سکتی ہے) جو سیدھی راہ چلنا چاہےo اور تم وہی کچھ چاہ سکتے ہو جو اللہ چاہے جو تمام جہانوں کا رب ہےo‘‘

## ۱۲۔ سورۃ الإنفطار

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِo

إِذَا السَّمَآءُ انْفَطَرَتْo وَ إِذَا الْكَوَاكِبُ انْتَثَرَتْo وَ إِذَا الْبِحَارُ فُجِّرَتْ o وَ إِذَا الْقُبُوْرُ بُعْثِرَتْo عَلِمَتْ نَفْسٌ مَّا قَدَّمَتْ وَ أَخَّرَتْ o يٰٓأَيُّهَا الْإِنْسَانُ مَا غَرَّكَ بِرَبِّكَ الْكَرِيْمِo الَّذِىْ خَلَقَكَ فَسَوّٰكَ فَعَدَلَكَ o فِىْٓ أَيِّ صُوْرَةٍ مَّا شَآءَ رَكَّبَكَ o كَلَّا بَلْ تُكَذِّبُوْنَ بِالدِّيْنِ o وَ إِنَّ عَلَيْكُمْ لَحَافِظِيْنَ o كِرَامًا كَاتِبِيْنَo يَعْلَمُوْنَ مَا تَفْعَلُوْنَo إِنَّ الْاَبْرَارَ لَفِىْ نَعِيْمٍo وَ إِنَّ الْفُجَّارَ لَفِىْ جَحِيْمٍo يَّصْلَوْنَهَا يَوْمَ الدِّيْنِ o وَ مَا هُمْ عَنْهَا بِغَآئِبِيْنَo وَ مَآ أَدْرَاكَ مَا يَوْمُ الدِّيْنِ o ثُمَّ مَآ

اَدْرَاكَ مَا يَوْمُ الدِّيْنِ ○ يَوْمَ لَا تَمْلِكُ نَفْسٌ لِّنَفْسٍ شَيْئًا ط وَالْاَمْرُ يَوْمَئِذٍ لِّلّٰهِ ○ (الانفطار، ۸۲:۱۔۱۹)

’’جب (سب) آسمانی کرّے پھٹ جائیں گےo اور جب سیارے گر کر بکھر جائیں گےo اور جب سمندر (اور دریا) ابھر کر بہہ جائیں گےo اور جب قبریں زیر و زبر کر دی جائیں گیo تو ہر شخص جان لے گا کہ کیا عمل اس نے آگے بھیجا اور (کیا) پیچھے چھوڑ آیا تھاo اے انسان! تجھے کس چیز نے اپنے رب کریم کے بارے میں دھوکے میں ڈال دیاo جس نے تجھے پیدا کیا پھر اس نے تجھے درست اور سیدھا کیا پھر وہ تیری ساخت میں متناسب تبدیلی لایاo جس صورت میں بھی چاہا اس نے تجھے ترکیب دے دیاo حقیقت تو یہ ہے (اور) تم اس کے برعکس روز جزا کو جھٹلاتے ہوo حالانکہ تم پر نگہبان فرشتے مقرر ہیںo (جو) بہت معزز ہیں (تمہارے اعمال نامے) لکھنے والے ہیںo وہ ان (تمام کاموں) کو جانتے ہیں جو تم کرتے ہوo بیشک نیکو کار جنت نعمت میں ہوں گےo اور بیشک بدکار دوزخ (سوزاں) میں ہوں گےo وہ اس میں قیامت کے روز داخل ہوں گےo اور وہ اس (دوزخ) سے (کبھی بھی) غائب نہ ہو سکیں گےo اور آپ نے کیا سمجھا کہ روز جزا کیا ہے؟o پھر آپ نے کیا جانا کہ روز جزا کیا ہے؟o (یہ) وہ دن ہے جب کوئی شخص کسی کے لئے کسی چیز کا مالک نہ ہو گا اور حکم فرمائی اس دن اللہ ہی کی ہو گیo‘‘

## ۱۳۔ سورۃ المطففین

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

كَلَّآ إِنَّ كِتَابَ الْأَبْرَارِ لَفِيْ عِلِّيِّيْنَ○ وَ مَآ أَدْرَاكَ مَا عِلِّيُّوْنَ○ كِتَابٌ مَّرْقُوْمٌ○ يَّشْهَدُهُ الْمُقَرَّبُوْنَ○ إِنَّ الْأَبْرَارَ لَفِيْ نَعِيْمٍ○ عَلَى الْأَرَآئِكِ يَنْظُرُوْنَ ○ تَعْرِفُ فِيْ وُجُوْهِهِمْ نَضْرَةَ النَّعِيْمِ ○ يُسْقَوْنَ مِنْ رَّحِيْقٍ مَّخْتُوْمٍ ○ خِتَامُهُ مِسْكٌ ط وَ فِيْ ذٰلِكَ فَلْيَتَنَافَسِ الْمُتَنَافِسُوْنَ ○ وَ مِزَاجُهُ مِنْ تَسْنِيْمٍ○ عَيْنًا يَّشْرَبُ بِهَا الْمُقَرَّبُوْنَ○ (المطففين، ۸۳: ۱۸۔۲۸)

’’یہ (بھی) حق ہے کہ بیشک نیکوکاروں کا نوشتۂ اعمال عِلّیّین (یعنی دیوان خانۂ جنت) میں ہےo اور آپ نے کیا جانا کہ عِلّیّین کیا ہے؟o (یہ جنت کے اعلیٰ درجہ میں اس بڑے دیوان کے اندر) لکھی ہوئی (ایک) کتاب ہےo اس جگہ (اللہ کے) مقرب فرشتے حاضر رہتے ہیںo بیشک نیکوکار (راحت و مسرت سے) نعمتوں والی جنت میں ہوں گے o تختوں پر بیٹھے نظارے کر رہے ہوں گے o آپ ان کے چہروں سے ہی نعمت و راحت کی رونق اور شگفتگی معلوم کر لیں گے o انہیں سر بہ مہر بڑی لذیز شراب طہور پلائی جائے گی o اس کی مہک کستوری کی سی ہوگی اور (یہی وہ شراب ہے) جس کے حصول میں شائقین کو جلد کوشش کر کے سبقت لینی چاہئے o اور اس (شراب) میں آبِ تسنیم کی آمیزش ہوگی o (یہ تسنیم) ایک چشمہ ہے جہاں سے صرف اہلِ قربت پیتے ہیں o‘‘

## ۱۴۔ سورۃ الإنشقاق

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ○

إِذَا السَّمَآءُ انۡشَقَّتۡ○ وَ أَذِنَتۡ لِرَبِّهَا وَ حُقَّتۡ○ وَ إِذَا الۡاَرۡضُ مُدَّتۡ○ وَ أَلۡقَتۡ مَا فِيۡهَا وَ تَخَلَّتۡ○ وَ أَذِنَتۡ لِرَبِّهَا وَحُقَّتۡ○ يآَأَيُّهَا الۡإِنۡسَانُ إِنَّكَ كَادِحٌ إِلٰى رَبِّكَ كَدۡحًا فَمُلٰقِيۡهِ○ فَأَمَّا مَنۡ أُوۡتِيَ كِتَابَهٗ بِيَمِيۡنِهٖ○ فَسَوۡفَ يُحَاسَبُ حِسَابًا يَّسِيۡرًا○ وَّ يَنۡقَلِبُ إِلٰٓى أَهۡلِهٖ مَسۡرُوۡرًا○ وَ أَمَّا مَنۡ أُوۡتِيَ كِتَابَهٗ وَرَآءَ ظَهۡرِهٖ○ فَسَوۡفَ يَدۡعُوۡا ثُبُوۡرًا○ وَّ يَصۡلٰى سَعِيۡرًا○ إِنَّهٗ كَانَ فِيۡٓ أَهۡلِهٖ مَسۡرُوۡرًا○ إِنَّهٗ ظَنَّ أَنۡ لَّنۡ يَّحُوۡرَ○ بَلٰٓى إِنَّ رَبَّهٗ كَانَ بِهٖ بَصِيۡرًا○ (الانشقاق، ۸۴:۱۔۱۵)

''جب (سب) آسمانی کرّے پھٹ جائیں گے ○ اور اپنے رب کا حکم (انشقاق) بجا لائیں گے اور (یہی تعمیل امر) اس کے لائق ہے ○ اور جب زمین (ریزہ ریزہ کر کے) پھیلا دی جائے گی ○ اور جو کچھ اس کے اندر ہے وہ اسے نکال باہر پھینکے گی اور خالی ہو جائے گی ○ اور (وہ بھی) اپنے رب کا حکم (انشقاق) بجا لائے گی اور (یہی اطاعت) اس کے لائق ہے ○ اے انسان! تو اپنے رب تک پہنچنے میں سخت مشقتیں برداشت کرتا ہے بالآخر تجھے اسی سے جا ملنا ہے ○ پس جس شخص کا نامۂ اعمال اس کے داہنے ہاتھ میں دیا جائے گا ○ تو عنقریب اس سے آسان سا حساب لیا جائے گا ○ اور وہ اپنے اہل

خانہ کی طرف مسرور و شاداں پلٹے گاo اور البتہ وہ شخص جس کا نامۂ اعمال اس کی پیٹھ کے پیچھے سے دیا جائے گاo تو وہ عنقریب موت کو پکارے گاo اور دوزخ کی بھڑکتی ہوئی آگ میں داخل ہو گاo بیشک وہ (دنیا میں) اپنے اہلِ خانہ میں خوش و خرم رہتا تھاo بیشک اس نے یہ گمان کرلیا تھا کہ وہ حساب کے لئے (اللہ کے پاس) ہرگز لوٹ کر نہ جائے گاo کیوں نہیں بیشک اس کا رب اس کو خوب دیکھنے والا ہےo''

## ۱۵۔ سورۃ الغاشیۃ

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِo

هَلْ أَتَاكَ حَدِيْثُ الْغَاشِيَةِ o وُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ خَاشِعَةٌo عَامِلَةٌ نَّاصِبَةٌo تَصْلٰى نَارًا حَامِيَةًo تُسْقٰى مِنْ عَيْنٍ اٰنِيَةٍo لَيْسَ لَهُمْ طَعَامٌ إِلَّا مِنْ ضَرِيْعٍo لَّا يُسْمِنُ وَلَا يُغْنِيْ مِنْ جُوْعٍo وُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ نَّاعِمَةٌo لِّسَعْيِهَا رَاضِيَةٌo فِيْ جَنَّةٍ عَالِيَةٍo لَّا تَسْمَعُ فِيْهَا لَاغِيَةً o فِيْهَا عَيْنٌ جَارِيَةٌ o فِيْهَا سُرُرٌ مَّرْفُوْعَةٌ o وَّ أَكْوَابٌ مَّوْضُوْعَةٌo وَّ نَمَارِقُ مَصْفُوْفَةٌo وَّ زَرَابِيُّ مَبْثُوْثَةٌo (الغاشیۃ، ۸۸:۱۔۱۶)

''کیا آپ کو (ہر چیز پر) چھا جانے والی قیامت کی خبر پہنچی ہےo اس دن کتنے ہی چہرے ذلیل و خوار ہوں گےo (اللہ کو بھول کر دنیاوی) محنت کرنے والے (چند روزہ عیش و آرام کی خاطر سخت) مشقتیں جھیلنے والےo دہکتی ہوئی آگ میں جا گریں

گےo (اُنہیں) کھولتے ہوئے چشمہ سے (پانی) پلایا جائے گاo ان کے لئے خاردار خشک زہریلی جھاڑیوں کے سوا کچھ کھانا نہ ہو گاo (یہ کھانا) نہ فربہ کرے گا اور نہ بھوک ہی دور کرے گاo (اس کے برعکس) اس دن بہت سے چہرے (حسین) بارونق اور تروتازہ ہوں گےo اپنی (نیک) کاوشوں کے باعث خوش وخرم ہوں گےo عالیشان جنت میں (قیام پذیر) ہوں گےo اس میں کوئی لغویات نہ سنیں گےo اس میں بہتے ہوئے چشمے ہوں گےo اس میں اونچے (بچھے ہوئے) تخت ہوں گےo اور جام (بڑے قرینے سے) رکھے ہوئے ہوں گےo اور غالیچے اور گاؤ تکیے قطار در قطار لگے ہوں گےo اور نرم و نفیس قالین اور مسندیں بچھی ہوں گیo‘‘

## ۱۶۔ سورة القارعة

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِO

اَلۡقَارِعَةُO مَا الۡقَارِعَةُO وَ مَآ اَدۡرٰىكَ مَا الۡقَارِعَةُ O يَوۡمَ يَكُوۡنُ النَّاسُ كَالۡفَرَاشِ الۡمَبۡثُوۡثِ O وَ تَكُوۡنُ الۡجِبَالُ كَالۡعِهۡنِ الۡمَنۡفُوۡشِO فَاَمَّا مَنۡ ثَقُلَتۡ مَوَازِيۡنُهٗ O فَهُوَ فِىۡ عِيۡشَةٍ رَّاضِيَةٍO وَ اَمَّا مَنۡ خَفَّتۡ مَوَازِيۡنُهٗO فَاُمُّهٗ هَاوِيَةٌO وَ مَآ اَدۡرٰىكَ مَاهِيَهۡ O نَارٌ حَامِيَةٌO (القارعة، ۱۰۱:۱۔۱۱)

’’کھڑکھڑا دینے والا شدید جھٹکا اور کڑکo وہ (ہر شے کو) کھڑکھڑا دینے والا شدید جھٹکا اور کڑک کیا ہے؟o اور آپ کیا سمجھے ہیں کہ (ہر شے کو) کھڑکھڑا دینے والے شدید جھٹکے اور کڑک سے مراد کیا ہے؟o (اس سے مراد) وہ یوم قیامت ہے جس دن

(سارے) لوگ بکھرے ہوئے پروانوں کی طرح ہو جائیں گےo اور پہاڑ رنگ برنگی دھنکی ہوئی اون کی طرح ہو جائیں گےo پس وہ شخص کہ جس (کے اعمال) کے پلڑے بھاری ہوں گےo تو وہ خوشگوار عیش و مسرت میں ہوگاo اور جس شخص کے (اعمال کے) پلڑے ہلکے ہوں گےo تو اس کا ٹھکانہ ہاویہ (جہنم کا گڑھا) ہوگاo اور آپ کیا سمجھے ہیں کہ ہاویہ کیا ہے؟o (وہ جہنم کی) سخت دہکتی ہوئی آگ (کا انتہائی گہرا گڑھا) ہےo‘‘

باب چہارم

# وظائف

# النِسبةِ المحمدية ﷺ

(نسبتِ محمدی ﷺ کی پختگی کے وظائف)

# ﴿ ضروری ہدایت ﴾

اس باب میں **نسبتِ محمدی ﷺ کی پختگی اور زیارتِ نبوی ﷺ** کے لئے وظائف دیئے جا رہے ہیں جو کہ ۲۰ منزلوں پر مشتمل ہیں ہر منزل کی ابتداء کا طریقہ اور معمول لکھ دیا ہے۔ حسبِ اجازت اپنا وظیفہ جاری رکھیں، اگلی منزل کی اجازت ان شاءاللہ تعالیٰ ہر سال رمضان المبارک کے آخری عشرہ اعتکاف کے دوران ملا کرے گی۔

یہ دس روزہ اعتکاف پچھلی منزل کی تکمیل، اگلی منزل کی ابتداء اور اجازت کے لئے خلوت کا درجہ رکھتا ہے اس موقع پر نسبتِ محمدی ﷺ کی پختگی کی ریاضت خصوصی نگرانی میں کروائی جاتی ہے جب بھی پچھلی منزل کی تکمیل ہو گی تو اگلی منزل کی اجازت دی جائے گی جس کے بعد پچھلی منزل کے وظائف کو دہرانے کی ضرورت نہیں رہے گی۔

## پہلی منزل

صاف ستھرے کپڑے پہن کر اور خوشبو لگا کر نماز عشاء پڑھیں، اِس کے بعد سونے سے قبل تازہ وضو کرکے مصلّٰی پر قبلہ رُخ بیٹھیں اور آنکھیں بند کرکے مراقبہ میں حضور ﷺ کی صورتِ مثالیہ کا نورانی تصور جمائیں اگر یہ تصور قائم نہ ہو سکے تو قبرِ انور یا جالی مبارک کا تصور جما لیں اور اسی کا مراقبہ کریں پھر درج ذیل وظیفہ کریں:

سینے کی دائیں جانب — یَا اَحْمَدُ

سینے کی بائیں جانب — یَا مُحَمَّدُ

اور درمیان میں دِل کے مقام پر — یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ

❁ اس وظیفہ کا عدد ایک سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ ہے اور اگر فرصت ہوتو ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ پڑھیں۔

اس کے بعد درج ذیل درودشریف **سو(۱۰۰)** مرتبہ پڑھیں۔

**صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ**

بعدازاں حالتِ طہارت میں درود شریف پڑھتے ہوئے سو جائیں۔

❁ یہ وظیفہ پیر کی رات کو شروع کریں اور کم از کم چالیس (۴۰) دن جاری رکھیں یہ اس وظیفے کا عام معمول ہے ۱۰۰ دن کی بھی اجازت ہے، بعدازاں حسبِ سہولت پیر کی شب یا جمعہ کی شب دو میں سے کسی ایک کا ہفتہ وار معمول بنا لیں۔ اگلی اجازت تک اس منزل کو پابندی کے ساتھ جاری رکھیں اور ناغہ نہ ہونے دیں۔

❁ اِس وظیفہ کو نہایت محبت، ادب، اخلاص اور انہماک سے جاری رکھیں۔ اِنشاء اللہ نسبتِ محمدی ﷺ اور زیارت نبوی ﷺ کی خیرات نصیب ہوگی اور کثیر روحانی فیوضات، توجہات اور برکات عطا ہوں گی۔

## دوسری منزل

صاف ستھرے کپڑے پہن کر اور خوشبو لگا کر نمازِ عشاء پڑھیں، اِس کے بعد سونے سے قبل تازہ وضو کر کے حضور ﷺ کی طرف سے **دو(۲) رکعت** نماز نفل ادا کریں۔

لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۱۳۔ ﴿اَلْبَارِئُ ...... عدم سے وجود میں لانے والا﴾

## دنیوی و برزخی زندگی میں امن و راحت کا وظیفہ: یَا بَارِئُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کو پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ ہر طرح کی ظاہری و باطنی عیب سے بری کر دیتا ہے اور اسے جنت عطا فرماتا ہے، جو شخص **سات (۷)** دن مسلسل اس کا ورد کرے اللہ تعالیٰ اس کو امراض سے شفا اور آفات سے سلامتی عطا فرمائے گا۔ پس مرگ بھی اس کا جسم قبر میں سلامت رہے گا اور جس سے اسے محبت ہوتی ہے وہ اس کے پاس آتا رہے گا۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد **سو (۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۱۴۔ ﴿اَلْمُصَوِّرُ... شکل وصورت اور امتیازی شان عطا کرنے والا﴾

## نیک اولاد اور اعمال حسنہ کا وظیفہ: یَا مُصَوِّرُ

**فوائد و تاثیرات:** جو عورت بانجھ ہو وہ سات دن تک مسلسل روزے رکھے اور ہر روز غروب آفتاب کے بعد افطاری سے قبل **اکیس (۲۱)** مرتبہ اس وظیفہ کو پڑھ کر

پانی پر دم کر کے پیئے تو اللہ تعالیٰ اسے اولاد سے نوازے گا۔ اگر کوئی شخص **۱۰ بار** روزانہ اس کو پڑھے تو صالح اولاد سے نوازا جائے گا علاوہ ازیں اللہ تعالیٰ اس کے پڑھنے والے کا چہرہ روشن اور حسین کر دے گا اور اعمالِ صالحہ کی بجا آوری میں اس کی مدد کرے گا۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۱۵۔ ﴿ اَلْغَفَّارُ ...... بہت بخشنے والا ﴾

## وظیفہ برائے بخشش و مغفرت: یَا غَفَّارُ

**فوائد و تاثیرات**: اس اسم پاک کا وظیفہ کرنے والے کو اللہ تعالیٰ بخش دے گا، اس کے اعمالِ بد کی پردہ پوشی فرمانے کے ساتھ ان کو اپنے ظاہری جمال سے ڈھانپ دے گا۔ جو شخص جمعہ کے بعد اس وظیفہ کو اپنا معمول بنالے تو اس پر آثار مغفرت ظاہر ہو جائیں گے اور اگر کسی شخص پر غصہ کی کیفیت طاری ہو جائے تو اس وظیفہ کی برکت سے اس کا غصہ ٹھنڈا ہو جائے گا۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

# ۱۶۔ ﴿ اَلْقَهَّارُ ...... سب پر غالب ﴾

## وظیفہ برائے محبتِ الٰہی و خلاصیٔ شہوات: يَا قَهَّارُ

**فوائد و تاثیرات:** اس اسمِ پاک کا وظیفہ کرنے سے انسان کو دنیا کی محبت اور شہوات سے نجات ملتی ہے، خاتمہ بالخیر ہوتا ہے اور اللہ تعالیٰ کی محبت دل میں پیدا ہوتی ہے۔ جس شخص کو کوئی حاجت ہو وہ اپنے گھر یا مسجد میں اس کو پڑھے پھر جو مانگے گا اللہ تعالیٰ اس کی حاجت پوری فرمائے گا نیز اس کو پڑھنے سے اللہ تعالیٰ اسے محتاجی سے نجات عطا فرما دے گا۔

❁ اگر کوئی شخص طلوع آفتاب کے وقت اور نصف شب مندرجہ ذیل صیغہ کے ساتھ پڑھے تو اس کا دشمن اپنے جملہ عزائم میں ناکام و نامراد ہوگا:

**يَا جَبَّارُ يا قَهَّارُ، يَا ذَا الْبَطْشِ الشَّدِيْدِ** ایک سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھنے کے بعد آخر میں پڑھے **خُذْ حَقّي مِمَّنْ ظَلَمَنِیْ وَ عَدَا عَلَیَّ**۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۱۷۔ ﴿اَلْوَهَّابُ ...... بہت عطا فرمانے والا﴾

## فقر و فاقہ سے نجات کا وظیفہ: يَا وَهَّابُ

**فوائد و تاثیرات**: اس وظیفہ کی برکت سے اللہ تعالیٰ فقر و فاقہ سے ایسے نجات دیتا ہے جس کا انسان کو گمان بھی نہیں ہوتا۔

- نمازِ چاشت کے بعد سجدہ میں **۷ مرتبہ** اس وظیفہ کی برکت سے اللہ تعالیٰ غنائے قلب عطا کرتا ہے۔ نمازِ چاشت کے بعد سجدہ میں **۱۰۰ مرتبہ** اس کا ورد کرنے سے وسعت رزق نصیب ہوتی ہے۔

**عام معمول**: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد **سو (۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

- اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۱۸۔ ﴿اَلرَّزَّاقُ ...... رزاقِ مطلق﴾

## وظیفہ برائے وسعتِ رزق و خلاصیٔ قید: يَا رَزَّاقُ

**فوائد و تاثیرات**: اس وظیفہ کا معمول رکھنے والے کو اللہ تعالیٰ وسعتِ رزق سے نوازے گا اور وہ شخص فقر و فاقہ سے محفوظ رہے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کے پڑھنے والے کو ظاہری و باطنی نعمتوں سے نوازتا ہے۔

اس کی برکت سے قیدی کو خلاصی ملتی ہے اور مریض کو شفا۔

❁ جو شخص اس کو معمول کے مطابق **۲۰ مرتبہ** روزانہ بھوکے پیٹ پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کو ایسا ذہن عطا فرماتا ہے جس سے اسے چھپے رازوں کا فہم عطا ہو جاتا ہے۔ اگر **ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ** خلوت میں پڑھے گا تو حضرت خضر علیہ السلام کی زیارت ہوگی بشرطیکہ حلال روزی کھانے والا ہو۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۱۹۔ ﴿اَلْفَتَّاحُ... بڑا مشکل کشا، بند راستے کھولنے والا﴾

## وظیفہ برائے رفع حجاب و نزولِ انوار: یَا فَتَّاحُ

**فوائد و تاثیرات:** نمازِ فجر کے بعد یہ وظیفہ کرنے سے دل کا زنگ اتر جاتا ہے، دل پاک ہو جاتا ہے، اس کے معاملات آسان ہو جاتے ہیں رفعِ حجاب سے اس کا دل منور ہو جاتا ہے اور وہ اس قابل ہو جاتا ہے کہ ذاتِ حق کا دیدار کر سکے۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے

لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۲۰۔ ﴿ اَلْعَلِیْمُ ...... بہت جاننے والا ﴾

## وظیفہ برائے علم و معرفت: یَا عَلِیْمُ

**فوائد و تاثیرات:** اس اسم کا وظیفہ کرنے سے علم و معرفت نصیب ہوتی ہے۔ اس کا متواتر معمول رکھنے سے اللہ تعالیٰ علم کے دروازے کھول دیتا ہے۔

- ہر نماز کے بعد **''یَا عَالِمَ الْغَیْبِ وَ الشَّهَادَةِ''** کا **ایک سو (۱۰۰) بار** وظیفہ کرنے سے انسان صاحب کشف ہو جاتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد **سو (۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

- اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۲۱۔ ﴿ اَلْقَابِضُ ...... روزی تنگ کرنے والا ﴾

## فاقہ و افلاس اور عذابِ قبر سے نجات کا وظیفہ: یَا قَابِضُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کو کرنے سے عذاب قبر اور بھوک سے امن ملتا ہے۔ اس کے ورد سے داعی کو ظالموں کے شر سے بھی نجات ملتی ہے۔ اولیاء کرام نے کہا ہے کہ کوئی اس اسم کو اللہ تعالیٰ کے اسم ''اَلْبَاسِطُ'' کے ساتھ ملا کر اس طرح **یَا قَابِضُ یَا**

**بَاسِطُ** پڑھے تو اسے بہت سے فیوض و برکات حاصل ہوں گے۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

- اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۲۲۔ ﴿اَلْبَاسِطُ ...... روزی میں فراخی دینے والا﴾

## وظیفہ برائے کشادگی علم و رزق: یَا بَاسِطُ

فوائد و تاثیرات: اس وظیفہ کی برکت سے دوسروں کی محتاجی سے رہائی ملتی ہے۔

- نماز چاشت کے بعد **۱۰ مرتبہ** پڑھنے سے علم، جسم اور رزق میں کشادگی نصیب ہوتی ہے۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

- اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۲۳۔ ﴿اَلْخَافِضُ.... منکرین و متکبرین کو پست کرنے والا﴾

## وظیفہ برائے فتح و نصرت: یَا خَافِضُ

فوائد و تاثیرات: اس وظیفے کو **۵۰۰ مرتبہ** پڑھنے سے حاجتیں پوری ہو جاتی ہیں

اور مہمات آسان ہوجاتی ہیں نیز **۱۰۰۰ مرتبہ** پڑھنے سے تمام دشمنوں سے امن و سلامتی اور فتح و نصرت ملتی ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۲۴۔ ﴿ اَلرَّافِعُ ...... بلند کرنے والا ﴾

## وظیفہ برائے حصولِ قربِ الٰہی: یَا رَافِعُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کی برکت سے تونگری اور مخلوق سے بے نیازی ملتی ہے اور مقربین کا درجہ عطا ہوتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۲۵۔ ﴿ اَلْمُعِزُّ ......عزت دینے والا ﴾

## وظیفہ برائے عزت و خشیتِ الٰہی: یَا مُعِزُّ

**فوائد و تاثیرات:** پیر یا جمعہ کی شب اس اسم مبارک کا ورد کرنے سے مخلوق میں

رعب و عزت نصیب ہوگی، دل میں خوفِ خدا پیدا ہوگا اور دنیا و آخرت کی بھلائی نصیب ہو گی۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو (**۱۰۰**) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۲۶۔ ﴿ اَلْمُذِلُّ ...... ذلت دینے والا ﴾

## حاسد و ظالم کے شر سے حفاظت کا وظیفہ: یَا مُذِلُّ

**فوائد و تاثیرات:** اس اسم پاک کے وظیفے سے حاسد اور سرکش و ظالم کے شر سے نجات مل جاتی ہے اور دعا مقبول ہو جاتی ہے۔

اولیاء کرام فرماتے ہیں کہ درج بالا دونوں اسماء کو ملا کر **یَامُعِزُّ یَا مُذِلُّ** کا ذکر کرنا بہت سے فوائد و برکات کا موجب ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا وردسو (**۱۰۰**) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۲۷۔ ﴿ اَلسَّمِیْعُ ...... بہت زیادہ سننے والا﴾

## وظیفہ برائے قبولیتِ دعا وشفایابی سماعت: یَا سَمِیْعُ

فوائد و تاثیرات: اس وظیفہ سے دعا قبول ہوتی ہے۔ثقلِ سماعت کی شکایت دور ہو جاتی ہے۔

❁ جمعرات کے روز نماز چاشت کے بعد **۵۰۰ مرتبہ** پڑھنے سے فوائد و تاثیرات میں اضافہ ہو جاتا ہے۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۲۸۔ ﴿ اَلْبَصِیْرُ ......سب کچھ دیکھنے والا ﴾

## سماعت و بصارت کے علاج کا وظیفہ: یَا بَصِیْرُ

فوائد و تاثیرات: اس وظیفے سے اللہ تعالیٰ کی معیت کا احساس ہوتا ہے اور وظیفہ کرنے والے کی سماعت و بصارت ہر اس چیز کے ارتکاب سے باز آتی ہے جس سے اللہ تعالیٰ نے منع فرمایا ہے۔

❁ نماز جمعہ سے قبل **۱۰۰ مرتبہ** پڑھنے سے اللہ تعالیٰ اس کی بصارت کو کھول

دیتا ہے اور اسے نیک قول و عمل کی توفیق عطا فرماتا ہے۔

فجر کے وقت سنتوں اور فرضوں کے درمیان پڑھنے سے اللہ تعالیٰ خصوصی نظرِ عنایت فرماتا ہے۔

اگر کوئی شخص اس وظیفہ کے آخر میں ان الفاظ کے ساتھ دعا کرے:

**اَللّٰهُمَّ يَا سَمِيْعُ يَا بَصِيْرُ مَتِّعْنِيْ بِسَمْعِيْ وَ بَصَرِيْ وَ اجْعَلْهُمَا الوَارِثُ مِنِّيْ۔**

تو اللہ تعالیٰ اس کی نظر کی کمزوری دور کر دیتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا وِرد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۲۹۔ ﴿اَلْحَكَمُ ...... فیصلہ فرمانے والا﴾

## وظیفہ برائے حصولِ حکمت و اسرارِ الٰہی: يَا حَكَمُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کی برکت سے خوف الٰہی نصیب ہوتا ہے۔ کتاب و سنت سے علم و ہدایت نصیب ہوتی ہے اور جس نے کثرت کے ساتھ اس اسم کا ذکر کیا، اس کے دل میں حکمت کے چشمے پھوٹ پڑتے ہیں جس کا اظہار اس کی زبان سے ہوتا ہے۔ اسی طرح اس وظیفہ کو شبِ جمعہ کو کرنے سے اللہ تعالیٰ باطن کو اسرار و

رموز کا خزینہ بنا دیتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا وِرد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۳۰۔ ﴿اَلْعَدْلُ﴾ ...... خوب انصاف کرنے والا

## بچیوں کے لئے اچھے رشتوں کے حصول کا وظیفہ: یَا عَدْلُ

**فوائد و تاثیرات:** دو رکعت نماز پڑھ کر اس وظیفہ کی برکت سے فقر و فاقہ، غربت اور بیماری سے نجات ملے گی۔ نیز بیٹی کے رشتہ نہ ملنے کی صورت میں اللہ تعالیٰ اسباب مہیا فرما دے گا اور بیٹیوں کے خوش بخت نصیب سمیت جمیع امور میں اللہ اس شخص کی کفالت اپنے ذمہ لے لے گا۔

علاوہ ازیں اس کی برکت سے خشوع وخضوع نصیب ہوتا ہے اور اعمال خیر کی بجا آوری کی توفیق نصیب ہوتی ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا وِرد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۳۱۔ ﴿ اَللَّطِیْفُ ...... بہت لطف و کرم کرنے والا ﴾

## اخلاق حسنہ کا حصول اور خوف سے نجات کا وظیفہ: یَا لَطِیْفُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کی برکت سے طبیعت میں اللہ کے بندوں کے لئے نرمی و رقت پیدا ہوتی ہے اور اخلاق حسنہ نصیب ہوتے ہیں۔ نفس کے احوال سے آ گاہی نصیب ہوتی ہے۔ اس وظیفے کو پڑھنے والا اپنے قلب و نفس کو نواہی کے ارتکاب سے روک لیتا ہے، اسی طرح دیگر بہت سے روحانی اسرار کی معرفت نصیب ہوتی ہے اگر وظیفہ مکمل کر کے آخر میں درج ذیل الفاظ دہرائے جائیں تو خوف سے نجات ملتی ہے:

**لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ وَ هُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ وَ هُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ۔**

اورحصولِ شفاء کے لئے اس کے آخر میں آیات شفاء میں کوئی آیت ملا کر پڑھی جائے تو اللہ تعالیٰ شفا عطا فرماتا ہے جیسے: **یَا لَطِیْفُ الَّذِیْ هُوَ يُطْعِمُنِیْ وَ يَسْقِيْنِیْ وَ اِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ** علاوہ ازیں فتح مشکلات کے لئے بھی اس اسم پاک کا وظیفہ مفید ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا وردسو (**۱۰۰**) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے

لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۳۲۔ ﴿اَلْخَبِیْرُ ...... ہر چیز کی خبر رکھنے والا﴾

## وظیفہ برائے آ گاہی نفس و روحانی اسرار: یَا خَبِیْرُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کے ورد کا معمول احوالِ نفس سے آ گاہی عطا کرتا ہے اور بندہ اعمال صالحہ انجام دینے لگتا ہے۔ سات دن متواتر کرنے سے روحانی اسرار و رموز عطا ہوتے ہیں اور نفس امّارہ سے خلاصی ملتی ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۳۳۔ ﴿اَلْحَلِیْمُ ...... بردبار اور حلم والا﴾

## وظیفہ برائے حفاظت و شادابیٔ فصل: یَا حَلِیْمُ

**فوائد و تاثیرات:** اگر اس اسم پاک کو کاغذ پر لکھ کر اس کو دھویا جائے اور وہ پانی کھیت یا درخت پر ڈالے تو وہ آفتوں سے محفوظ رہے گا۔

علاوہ ازیں اس کی برکت سے اللہ تعالیٰ اس کی طبعیت میں حلم اور اس کے اخلاق میں اصلاح پیدا کرے گا۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا وِرد سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۳۴۔ ﴿اَلْعَظِیْمُ ...... عظمت و بزرگی کا مالک﴾

## وظیفہ برائے عزت و بزرگی: یَا عَظِیْمُ

فوائد و تاثیرات: اس وظیفہ کے کرنے والے کو اللہ تعالیٰ عزت، ہیبت اور وقار عطا کرتا ہے۔ جابر سلطان کے خوف سے اسے نجات مل جاتی ہے اور سکون نصیب ہوتا ہے۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا وِرد سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۳۵۔ ﴿اَلْغَفُوْرُ ...... بے انتہا بخشش و مغفرت فرمانے والا﴾

## بخار اور دردِ سر سے شفایابی کا وظیفہ: یَا غَفُوْرُ

فوائد و تاثیرات: اس وظیفہ کی برکت سے بخار اور درد سر وغیرہ سے شفا ملتی ہے۔ دلوں کی سیاہی دھلتی ہے۔ اس کا متواتر معمول اپنانے سے اللہ تعالیٰ بندے کو اپنی

رحمت سے ڈھانپتا ہے اور اس کے گناہوں کو بخش دیتا ہے خواہ وہ آسمان کے کناروں تک ہوں۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۳۶۔ ﴿اَلشَّكُوْرُ ......شکر کا بدلہ دینے والا﴾

## شکر کی بجا آوری اور معاشی تنگدستی سے نجات کا وظیفہ: یَا شَکُوْرُ

**فوائد و تاثیرات:** یہ اسم پاک بے شمار خیر و برکت کا باعث ہے۔ اس کے وظیفے سے انسان کے اندر اللہ کی نعمتوں اور والدین کے احسانات کا شکر بجا لانے کی ہدایت نصیب ہوتی ہے اور اسے اعمال صالحہ کی بجا آوری کی توفیق ملتی ہے۔

علاوہ ازیں معاشی تنگدستی سے نجات ملتی ہے اور ۴۰ روز تک متواتر اس کا معمول اپنانے سے دل، جسم اور آنکھوں کی بیماری سے شفایابی ہوتی ہے۔ نظر تیز ہو جاتی ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۳۷۔ ﴿اَلْعَلِیُّ ...... بہت بلند و برتر﴾

## وظیفہ برائے حصولِ علم و حکمت: یَا عَلِیُّ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفے سے درجات بلند ہوتے ہیں کہ انسان دنیا کے سامنے ذلیل و رسوا ہونے سے بچ جاتا ہے اور اسے علم و حکمت کی معرفت نصیب ہوتی ہے۔ یہ وظیفہ بالخصوص مشائخ علماء اور طلباء کے لئے اسرار و انوار کا باعث ہے اور اس کے ساتھ اسم **العلیم** ملانے سے یہ عظیم ذکر بن جاتا ہے۔ جیسے **یَا عَلِیُّ یَا عَلِیْمُ**

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۳۸۔ ﴿اَلْکَبِیْرُ ...... بہت بڑا﴾

## وظیفہ برائے حصولِ مقام و مرتبہ: یَا کَبِیْرُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کا معمول بنا لینے والے کو مقام و مرتبہ کی بلندی نصیب ہوتی ہے اور مہمات بخیر و عافیت سے سرانجام پاتی ہیں۔ حسب ضرورت سات (۷) روز مسلسل **۱۰۰۰ مرتبہ** روزانہ پڑھنے سے کھویا ہوا ظاہری و باطنی مقام دوبارہ مل جاتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ

روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۳۹۔ ﴿ اَلْحَفِیْظُ ...... محافظ ونگہبان ﴾

## وظیفہ برائے حفاظت جمیع امور: یَا حَفِیْظُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کی برکت سے ڈوبنے، جلنے کی اذیت، دیو پری اور شرِ نظر کے خوف سے نجات ملتی ہے۔ قلب و جوارح شیطانی وساوس اور شہواتِ نفس سے محفوظ ہو جاتے ہیں۔ یہ وظیفہ کثیر برکات کا باعث ہے حتی کہ اس کو پڑھنے والا اگر درندوں کے درمیان سو جائے تو بھی نقصان سے محفوظ رہے گا خصوصاً سفر کے دوران وحشت وخوف سے تحفظ کے لئے یہ بہت پرتاثیر ہے اگر کوئی شخص یہ وظیفہ پڑھ کر آخر میں تین دفعہ یَا حَفِیْظُ اِحْفَظْنِیْ اور پھر آیۃ الکرسی پڑھ کر سفر پر روانہ ہوجائے تو وہ پورے سفر میں اللہ رب العزت کے خصوصی حفظ وامان میں رہے گا۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۴۰۔ ﴿اَلْمُقِيْتُ...قوت دینے والا اور روزی عطا کرنے والا﴾

## وظیفہ برائے رفع خوف و وحشت: يَا مُقِيْتُ

**فوائد و تاثیرات:** اس اسم پاک کا ورد کرنے والے کو اللہ تعالیٰ غیبی مدد سے کھلائے گا اور پلائے گا اور اس کا دل معرفت اور نورِ علم سے بھر دے گا، اگر کوئی اس سے دم شدہ پانی سفر کے دوران پی لے تو وحشت دور ہو جائے گی۔ حصول معرفت و انوارِ الٰہیہ اور دوران سفر خوف و وحشت سے نجات کے لئے اس کے ساتھ صبح و شام سورہ قریش کی تلاوت بھی نہایت مؤثر ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۴۱۔ ﴿اَلْحَسِيْبُ......جمیع امور میں کفایت کرنے والا﴾

## وظیفہ برائے حفاظت از شرّ دشمناں: يَا حَسِيْبُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کی برکت سے انسان کو چور، حاسد، ہمسایہ یا دشمن کے شر سے نجات ملتی ہے اور کام درستگی کے ساتھ انجام پاتے ہیں۔ نیز اس سے دینی اور دنیوی کی مشکلات آسان ہو جاتی ہیں۔

❁ صبح طلوع آفتاب اور شام کو غروب آفتاب سے قبل **۷۷ مرتبہ** یا **۹۹ مرتبہ "حَسْبِیَ الحَسِیْبُ"** کے الفاظ پڑھنے سے اللہ رب العزت کی طرف سے ہفتوں پہلے خطرات سے امن نصیب ہوتا ہے اس طریقے سے پڑھنے کے لئے اس وظیفہ کو جمعرات کے دن نمازِ فجر کے بعد طلوع آفتاب سے قبل شروع کیا جائے۔ اس اسم پاک میں اسم اعظم کی تاثیر بیان کی گئی ہے۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۴۲۔ ﴿اَلْجَلِیْلُ ...... بلند مرتبہ اور بزرگی والا﴾

## وظیفہ برائے حصولِ حسن باطن و درستگی احوال: یَا جَلِیْلُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کا معمول بنانے والے کو باطن کا حسن نصیب ہوتا ہے، مخلوق کے دلوں میں اس کے لئے عزت و تکریم ہوتی ہے، اللہ تعالیٰ اس بندے کے باطنی احوال و اوصاف کو سنوارتا ہے اور اس کے درجات بلند فرماتا ہے۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے

لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۴۳۔ ﴿اَلْکَرِیْمُ ...... بہت کرم کرنے والا﴾

## وظیفہ برائے درستگی اخلاق و صفات: یَا کَرِیْمُ

**فوائد و تاثیرات:** یہ وظیفہ کرنے والا اللہ تعالیٰ کے ہاں اور مخلوق میں مکرّم و معزّز ہو جاتا ہے۔ اس کے ورد سے اللہ تعالیٰ بندے کے اخلاق کو سنوار کر اس کے اندر کرم، وفا اور عفو جیسی صفات ودیعت کرتا ہے۔ یہ اسم کسی کے نام کا حصہ ہو تو اس کے اندر سخاوت آ جاتی ہے اور اس کے اسباب و احوال میں اس کی برکت ظاہر ہوتی ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا وِرد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

- اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۴۴۔ ﴿اَلرَّقِیْبُ ...... بڑا نگہبان﴾

## خوف وخطر سے رہائی کا وظیفہ: یَا رَقِیْبُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کا معمول اپنانے والا اگر بیوی، بیٹے اور مال پر دم کرے تو اس سے تمام دشمنوں اور آفتوں سے بے خوفی نصیب ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ کی نگہبانی اور موجودگی کا احساس پیدا ہوتا ہے اور دل میں خشیتِ الٰہی پیدا ہوتی ہے

جس کی وجہ سے بندہ اللہ کی نافرمانیوں اور گناہوں سے بچ جاتا ہے۔

❁ یہ وظیفہ **سات (۷)** دفعہ پڑھنے سے حمل کی حفاظت بھی ہو جاتی ہے۔ اگر کوئی شخص سفر پر روانگی کے وقت اپنے اہل خانہ میں سے جس کے بارے میں اسے کسی قسم کے نقصان کا اندیشہ ہو تو گردن پر ہاتھ رکھ کر **۷ مرتبہ** یہ وظیفہ پڑھ کر دم کرے تو وہ اللہ کے اذن سے نقصان اور برائی کے ارتکاب سے بچا رہے گا۔ اگر اولاد نافرمان ہو تو وہ راہ راست پر آجائے گی۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد **سو (۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۴۵۔ ﴿اَلْمُجِیْبُ...... ہر ایک کی دعا کو قبول کرنے والا﴾

## وظیفہ برائے حاجت روائی وقبولیتِ دعا: یَا مُجِیْبُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کی برکت سے اللہ تعالیٰ کی طرف سے امان نصیب ہوتی ہے۔ اور مجبور حال لوگوں کی حاجت پوری کرنے کی توفیق مل جاتی ہے نیز طلوع آفتاب کے وقت پڑھنے کا معمول اپنانے سے دعا کی قبولیت ہوتی ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد **سو (۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۴۶۔ ﴿اَلْوَاسِعُ ...... وسعت و فراخی عطا کرنے والا﴾

## وظیفہ برائے حصولِ قناعت و برکت: یَا وَاسِعُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کی برکت سے اللہ تعالیٰ وظیفہ کرنے والے شخص کو قناعت و برکت کی دولت سے نوازے گا علاوہ ازیں علم و حکمت اور صحت عطا ہوگی، جو کوئی اسے کثرت سے جاری رکھے گا اسے وسعت صدر نصیب ہوگی، حرص و لالچ اور دھوکہ سے سلامتی ملے گی اور اس کے دیگر امور آسان کر دیئے جائیں گے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۴۷۔ ﴿اَلْحَکِیْمُ ......حکمت و تدبر والا﴾

## وظیفہ برائے کشادگی سینہ و اسرارِ حکمت: یَا حَکِیْمُ

**فوائد و تاثیرات:** اس اسم مبارک کا ورد کرنے والے کے ناممکن کام بخیر و عافیت سرانجام پاتے ہیں۔ جو شخص باوضو ہوکر اس اسم پاک کو ذوق و شوق کے ساتھ **۱۰۰ مرتبہ**

پڑھتا رہے حتیٰ کہ اس پر وجد کی کیفیت طاری ہو جائے تو اس کے باعث اللہ تعالیٰ اس کے باطن کو اپنے اسرار کی آماجگاہ بنا دے گا۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۴۸۔ ﴿اَلْوَدُوْدُ ...... بہت محبت کرنے والا﴾

### میاں بیوی کے درمیان الفت و محبت پیدا کرنے کا وظیفہ: یَا وَدُوْدُ

فوائد و تاثیرات: اس وظیفہ کی برکت سے میاں بیوی کے درمیان ناچاقی کا خاتمہ ہو جاتا ہے ان میں محبت و مودت پیدا ہوتی ہے اور مخلوقِ خدا کے دل میں اس اسم پاک کا ورد کرنے والے کی محبت ڈال دی جاتی ہے، اگر کوئی شخص کسی آفت و مصیبت میں گرفتار ہو تو اس کی برکت سے ان شاء اللہ مصیبت و پریشانی سے نجات مل جائے گی۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۴۹۔ ﴿اَلْمَجِیْدُ ...... عالی مرتبت اور بزرگی والا﴾

## موذی امراض سے نجات کا وظیفہ: یَا مَجِیْدُ

**فوائد و تاثیرات:** جزام (کوڑھ) یا برص زدہ مریض ایام بیض کے روزے رکھے اور افطار کے وقت اس وظیفہ کا ورد کرے تو وہ شفایاب ہوگا۔ اس سے عزت وتکریم بھی حاصل ہوتی ہے۔ اگر کوئی امراض قلب یا کسی لاعلاج مرض میں مبتلا ہو جائے تو اس سے شفاء کے لئے بھی یہ وظیفہ مفید ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰) مرتبہ** روزانہ کریں۔

- اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۵۰۔ ﴿اَلْبَاعِثُ ......موت کے بعد زندگی عطا کرنے والا﴾

## وظیفہ برائے احیائے قلب وحصولِ علم: یَا بَاعِثُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کی برکت سے مردہ دل زندہ ہوتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کے انوار وتجلیات کا نزول ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس وظیفہ کا معمول اپنانے والے کو لوگوں کے لئے ہادی و رہبر بناتا ہے۔ وہ لوگوں کو اندھیروں سے نکال کر نورِ حق کی طرف لاتا ہے اس طرح گویا وہ لوگوں کو زندہ کرتا ہے۔ اگر کوئی شخص سوتے وقت

اپنے سینے پر ہاتھ رکھ کر **ایک سو ایک (۱۰۱) دفعہ** اس کا ورد کرے تو اللہ تعالیٰ علم و حکمت کے انوار سے اس کا قلب بھر دیتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد **سو (۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۵۱۔ ﴿اَلشَّهِيْدُ ...... حاضر و موجود، اور مشاہدہ فرمانے والا﴾

## نافرمان اولاد کی اصلاح کا وظیفہ: يَا شَهِيْدُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کا ورد کرنے والا اگر نافرمان بیٹے یا غیر صالح بیٹی پر دم کرے تو اللہ تعالیٰ اس کو صالح بنا دیتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد **سو (۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۵۲۔ ﴿اَلْحَقُّ ...... سچا، سچائی اور حق کا مالک﴾

## گمشدہ اشیاء کی بازیابی کا وظیفہ: يَا حَقُّ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کی برکت سے گمشدہ مال و اسباب مل جاتے ہیں۔

قیدی پڑھے تو قید سے نجات مل جاتی ہے۔ وظیفے کا ورد کرنے والے کو حق بات کہنے کی توفیق مل جاتی ہے اور وہ حق و باطل میں تمیز کرنے لگتا ہے۔ اللہ تعالیٰ مخفی راز پر اسے مطلع کرتا ہے۔ درج ذیل الفاظ کے ساتھ ذکر کرنے سے فقر سے نجات ملتی ہے اور مہماتی امور میں آسانی نصیب ہوتی ہے: **لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ۔**

❁ روزانہ **ایک ہزار (۱۰۰۰)** مرتبہ پڑھنے سے طبیعت کی اصلاح ہو جاتی ہے اور اخلاق اچھے ہو جاتے ہیں۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد **سو (۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۵۳۔ ﴿اَلْوَكِيْلُ ...... جملہ امور میں کارساز﴾

## خطرات سے نجات و رفعِ خوف کا وظیفہ: يَا وَكِيْلُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفے کا ورد کرنے والے کو بجلی گرنے، طوفان، بادوباراں، پانی اور آگ وغیرہ کا خوف ہو تو اس اسم کی برکت سے وہ خوف دور ہو جاتا ہے، کسی خطرناک جگہ پر کثرت سے پڑھنا خوف سے نجات کا موجب بنتا ہے، اس کی برکت سے دل پر اللہ کی طرف سے سکینہ کا نزول ہوتا ہے اور مہمات میں ہر قسم کے شر سے نجات کے غیبی سامان مہیا ہو جاتے ہیں۔ اس اسم کو الحکیم کے ساتھ ملا کر اس طریقے

سے بھی پڑھ سکتے ہیں یَا وَکِیْلُ یَا حَکِیْمُ اس میں اسم اعظم کی تاثیر بھی پائی جاتی ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۵۴۔ ﴿ اَلْقَوِیُّ ...... بہت طاقتور ﴾

## مضبوط قوتِ ارادی کے حصول کا وظیفہ: یَا قَوِیُّ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کی برکت سے قوی دشمن کا شر جاتا رہتا ہے نیز اس سے نسیان کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ اگر کسی کے اندر جسمانی یا ارادے کی کمزوری ہو تو اس کے پڑھنے سے اسے قوت مل جاتی ہے۔ مظلوم پڑھے تو ظالم کے شر سے نجات مل جاتی ہے۔ اگر تنگدست ان الفاظ کے ساتھ پڑھے **اَللّٰهُ لَطِيْفٌ م بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَ هُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ** (الشوریٰ، ۴۲: ۱۹) تو اللہ تعالیٰ لطف و کرم فرماتے ہوئے اس پر خیر کے دروازے کھول دیتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا وردسو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۵۵۔ ﴿اَلْمَتِيْنُ...... بہت مضبوط اور شدید﴾

## ماں کا دودھ بڑھانے کیلئے وظیفہ: يَا مَتِيْنُ

فوائد و تاثیرات: اس وظیفہ کی برکت سے زچہ کا دودھ نقصان اور ضائع ہونے سے محفوظ ہو جاتا ہے۔ ماں کے دودھ میں اضافہ ہوتا ہے اور بچہ کا دودھ چھڑاتے وقت اس وظیفے کا دم کرنے سے اس کو صبر مل جاتا ہے۔

❁ اگر مذکورہ بالا دو اسماء يَا قَوِيُّ يَا مَتِيْنُ کو ملا کر **۱۰ مرتبہ** پڑھنے کے بعد کسی نافرمان لڑکے یا لڑکی پر دم کیا جائے تو اس کی برکت سے ان کی اصلاح ہوجاتی ہے اور وہ نافرمانی سے باز آجاتے ہیں۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۵۶۔ ﴿اَلْوَلِيُّ ...... دوست اور حمایت فرمانے والا﴾

## حصولِ حُبِّ اولیاء اور بدسیرت بیوی کی اصلاح کا وظیفہ: يَا وَلِيُّ

فوائد و تاثیرات: اس وظیفے کا بکثرت ورد کرنے سے اولیاء اللہ سے محبت، ان کے دشمنوں اور نفس و شیطان سے نفرت پیدا ہوتی ہے۔

❁ خصوصاً جو جمعہ کی رات **۱۰۰۰ مرتبہ** پڑھے تو اسے بلند روحانی مقام و مرتبہ نصیب ہوتا ہے اور اگر بیوی بدسیرت اور نافرمان ہو تو اس وظیفہ کی برکت سے اس کی اصلاح ہو جاتی ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۵۷۔ ﴿اَلْحَمِیْدُ ...... لائقِ تعریف، اچھی خوبیوں والا﴾

## فحش گوئی سے نجات و درستگی عادات کیلئے وظیفہ: یَا حَمِیْدُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کی کثرت سے اقوال و افعال کی اصلاح اور اخلاقِ حمیدہ پیدا ہوتے ہیں اور فحش گوئی و بدزبانی سے نجات ملتی ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۵۸۔ ﴿اَلْمُحْصِیْ... کائنات کی ہر شے کا شمار کرنے والا﴾

## عذابِ قبر سے نجات اور صدق لسانی کے حصول کے لئے وظیفہ: یَا مُحْصِیْ

**فوائد و تاثیرات:** شبِ جمعہ کو اس کا **ایک ہزار (۱۰۰۰)** **مرتبہ** ورد کرنے سے عذاب قبر سے نجات ملتی ہے۔ اس پر مداومت سے صدق لسانی کی نعمت نصیب ہو جاتی ہے۔ اگر اسم **المحیط** ملا کر **یَا مُحْصِیْ یَا مُحِیْطُ** پڑھا جائے تو علم میں اضافہ ہوتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد **سو (۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

- اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۵۹۔ ﴿اَلْمُبْدِئُ ...... پیدائش کی ابتداء کرنے والا﴾

## وظیفہ برائے حفاظتِ حمل: یَا مُبْدِئُ

**فوائد و تاثیرات:** اس اسم کو اپنا معمول بنانے کی برکت سے حمل کی حفاظت ہو جاتی ہے اور اسے کوئی ضرر نہیں پہنچتا۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد **سو (۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ٦٠۔ ﴿اَلْمُعِيْدُ...... دوبارہ پیدا کرنے والا﴾

## گمشدہ کی صحیح وسلامت بازیابی کے لئے وظیفہ: يَا مُعِيْدُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کے پڑھنے سے پریشانی دور ہوجاتی ہے۔ اگر اس کے ساتھ المبدیٔ ملا کر **يَا مُبْدِئُ يَا مُعِيْدُ** پڑھا جائے تو بھولی ہوئی چیز یاد آجاتی ہے اور مخفی امور اس پر ظاہر ہو جاتے ہیں۔

❁ اگر کوئی گھر سے غائب ہو جائے تو اس وظیفہ کو سات دن متواتر **۷۰ مرتبہ** روزانہ گھر کے چاروں طرف پڑھتے رہنے سے غائب ہونے والا صحیح سلامت واپس آ جائے گا یا اس کی اطلاع مل جائے گی، اسی طرح گمشدہ چیز بھی مل جاتی ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ٦١۔ ﴿اَلْمُحْيِي ...... زندگی دینے والا﴾

## وظیفہ برائے ازالۂ درد وغم: يَا مُحْيِي

**فوائد و تاثیرات:** اس اسم پاک کے ورد سے درد وغم سے نجات ملتی ہے اور کسی

عضو کے ضائع ہونے کا خوف زائل ہو جاتا ہے، دل نورِ الٰہی سے بھر جاتا ہے اور بدن میں قوت پیدا ہو جاتی ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۶۲۔ ﴿ اَلْمُمِيْتُ...... موت دینے والا ﴾

## شہوات اور نفسِ امارہ کے شر سے محافظت کا وظیفہ: يَا مُمِيْتُ

**فوائد و تاثیرات :** اس اسم کے ورد سے نفس زیر ہو کر تابع فرمان ہو جاتا ہے اور نفس امّارہ سے خلاصی حاصل ہوتی ہے، شہوات ختم ہوتی ہیں اور کثرت ذکر سے دشمن اپنے عزائم میں ناکام ہوتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا وردسو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۶۳۔ ﴿ اَلْحَیُّ …… ہمیشہ زندہ رہنے والا ﴾

## صحت یابی اور حصولِ شہادت کا وظیفہ: یَا حَیُّ

**فوائد و تاثیرات:** اس اسم کے بکثرت ورد سے بیماری کبھی قریب نہیں پھٹکتی، بیمار پر دم کیا جائے تو اسے صحت یابی اور درازیٔ عمر نصیب ہوتی ہے، زندگی پاکیزہ اور قوت روحانیہ میں اضافہ ہوتا ہے نیز شہادت کی موت نصیب ہوتی ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۶۴۔ ﴿ اَلْقَیُّوْمُ ……سب کو اپنی تدبیر سے قائم رکھنے والا ﴾

## وظیفہ برائے استغنائے قلب وتقویتِ حافظہ: یَا قَیُّوْمُ

**فوائد و تاثیرات:** اس اسم کے ورد سے استغنائے قلب عطا ہوتا ہے۔ خلوت میں پڑھنے سے بندہ عوارض نسیان سے محفوظ رہتا ہے۔ حافظہ قوی ہوتا ہے، نور قلب پیدا ہوتا ہے اور دل زندہ ہو جاتا ہے۔ یَاحَیُّ یَا قَیُّوْمُ یہ دونوں اسماء کثیر خیر و برکت کا باعث ہیں۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۶۵۔ ﴿اَلْوَاجِدُ ...... وجود عطا فرمانے والا﴾

## وظیفہ برائے تقویتِ قلب: یَا وَاجِدُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کی برکت سے دل کو تقویت ملتی ہے اور خلوت میں پڑھنے سے تونگری و خوشحالی نصیب ہوتی ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۶۶۔ ﴿اَلْمَاجِدُ ......عظمت اور بزرگی والا﴾

## وظیفہ برائے حصولِ انوار الٰہی: یَا مَاجِدُ

**فوائد و تاثیرات:** اس اسم کا خلوت میں ورد کرنے سے قلب پر انوارِ الٰہی کا ورود ہوتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۶۷۔ ﴿ اَلْوَاحِدُ ...... یکتا ﴾

## وظیفہ برائے براَتِ شرک وخوف: یَا وَاحِدُ

**فوائد و تاثیرات**: اس اسم کے ورد سے شرک سے براَت (رہائی) نصیب ہوتی ہے۔

❁ خلوت میں باوضو **ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ** اس کا ورد کرنے سے مخلوق کے خوف کا خاتمہ ہوتا ہے اور عجائبات کا ظہور ہوتا ہے۔

**عام معمول**: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد **سو (۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۶۸۔ ﴿ اَلصَّمَدُ ...... بے نیاز ﴾

## وظیفہ برائے استغنائے قلب: یَا صَمَدُ

**فوائد و تاثیرات**: باوضو اس وظیفہ کا ورد کرنے والا مخلوق کی احتیاج سے بے پروا ہو جاتا ہے۔

❁ سحری کے وقت **۱۱۵ بار** اس کا ورد کرنے سے صدقِ حال و قال نصیب

ہوتا ہے اور اس کا پڑھنے والا شدت فاقہ کے احساس سے محفوظ رہتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو (**۱۰۰**) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۶۹۔ ﴿ اَلْقَادِرُ ...... قدرت و طاقت والا ﴾

**عبادت میں خشوع و خضوع اور تقویتِ ظاہر و باطن کے لئے وظیفہ: یَا قَادِرُ**

**فوائد و تاثیرات:** اس اسم کو دو رکعت نماز کے بعد پڑھنے سے عبادت میں انہاک اور ظاہری و باطنی تقویت ملتی ہے۔ دشمن پر فتح نصیب ہوتی ہے اور کام درستگی سے انجام پذیر ہوتے ہیں۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو (**۱۰۰**) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۷۰۔ ﴿ اَلْمُقْتَدِرُ ...... قدرتِ کاملہ کا مالک ﴾

**وظیفہ برائے خاتمہ غفلت: یَا مُقْتَدِرُ**

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کی برکت سے غفلت کا خاتمہ ہوتا ہے۔ نیند سے بیدار

ہونے کے بعد اس کا ورد کرنے والا جو نیک کام کرنا چاہے اللہ تعالیٰ اس کو نمٹا دیتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

- اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۷۱۔ ﴿اَلْمُقَدِّمُ ...... آگے کرنے والا/ بڑھانے والا﴾

## وظیفہ برائے فتح ونصرت وتقربِ الٰہی: یَا مُقَدِّمُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کی برکت سے معرکۂ جنگ میں دشمن پر فتح و نصرت حاصل ہوتی ہے اور اطاعتِ الٰہی میں تقرب نصیب ہوتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

- اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۷۲۔ ﴿اَلْمُؤَخِّرُ ...... پیچھے رکھنے والا﴾

## گناہوں سے چھٹکارے کا وظیفہ: یَا مُؤَخِّرُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کی برکت سے انسان معاصی ترک کر دیتا ہے، توبہ

کے دروازے کھل جاتے ہیں اور تقویٰ نصیب ہوتا ہے۔ اللہ کے ذکر سے دل اطمینان پکڑتا ہے اور نفس مطیع ہو جاتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۳۷۔ ﴿اَلْاَوَّلُ ...... سب موجودات سے پہلے﴾

## وظیفہ برائے حصولِ اولادِ نرینہ: یَا اَوَّلُ

**فوائد و تاثیرات:** ۴۰ دن تک اس اسم کا ورد کرنے سے نرینہ اولاد کی نعمت مل جاتی ہے۔

❁ شبِ جمعہ کو **ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ** پڑھنے والے کی حاجت روائی ہو جاتی ہے اور جمعہ کے دن کوئی مسافر پڑھے تو اس کے منتشر معاملات مجتمع ہو جاتے ہیں۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۷۴۔ ﴿ اَلْاٰخِرُ ......سب موجودات کے فنا ہونے کے بعد بھی باقی رہنے والا﴾

## وظیفہ برائے استقامتِ ایمان: یَا اٰخِرُ

**فوائد و تاثیرات:** اگر کوئی شخص زندگی میں اعمالِ صالحہ نہ کر سکا ہو اور پیرانہ سالی کی حد کو پہنچ گیا ہو تو اس وظیفہ کی برکت سے صفائے قلب نصیب ہوگا، عمر کا آخری حصہ اول سے بہتر ہوگا اور خاتمہ بالخیر ہوگا۔

''یَا اَوَّلُ یَا آخِرُ'' کے اکٹھا ذکر کرنے سے بندہ اُن اعمال صالحہ کی طرف بھی متوجہ ہو جاتا ہے جو اس نے سابقہ زندگی میں نہیں کئے تھے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا وِرد سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۷۵۔﴿ اَلظَّاهِرُ ......اپنی قدرت کے اعتبار سے ظاہر﴾

## وظیفہ برائے دفعِ خوف: یَا ظَاهِرُ

**فوائد و تاثیرات:** اگر کوئی اس اسم پاک کا ذکر کرے تو وہ ہر قسم کے خوف سے محفوظ ہو کر امن و سلامتی پائے گا، اس کے گھر بار دشمن کے شر سے محفوظ رہیں گے،

اشراق کی نماز کے بعد پڑھنے سے اللہ تعالیٰ نورِ بصیرت عطا کرے گا۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا وِرد سو (**۱۰۰**) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسبِ ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۷۶۔ ﴿اَلْبَاطِنُ ...... اپنی ذات کے اعتبار سے پوشیدہ﴾

## وظیفہ برائے حاجت برآری: یَا بَاطِنُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ میں وہی تاثیر ہے جو یا ظاھر میں ہے۔ اگر کوئی ان دونوں اسماء کو ملا کر اس طریقے سے ذکر کرے یَا ظَاھِرُ یَا بَاطِنُ تو اللہ پاک اس شخص کی جمیع حاجات کو پورا فرمائے گا۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا وِرد سو (**۱۰۰**) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسبِ ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۷۷۔ ﴿اَلْوَالِیُ ...... تصرف و اختیار کا مالک﴾

## وظیفہ برائے دفع آفات و بلیات: یَا وَالِیُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کی برکت سے ہر قسم کی آفات و بلیّات ٹل جاتی ہیں

گھر بار کے افراد ہر قسم کے آفات و بلیّات سے محفوظ رہتے ہیں۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۷۸۔ ﴿ اَلْمُتَعَالِیُ...... بلند و برتر ﴾

## وظیفہ برائے حلِ مشکلات و دفعِ شرِ دشمن: یَا مُتَعَالِیُ

فوائد و تاثیرات: اس وظیفہ کو پڑھنے سے دشمن اپنے منصوبے میں ناکام ہو جاتا ہے، اس کا شر دفع ہو جاتا ہے۔ روزمرہ کی مشکلات آسان ہو جاتی ہیں بالخصوص اگر کوئی خاتون ایام ماہواری میں پڑھے تو ان ایام کی آفتوں سے محفوظ رہے گی۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۷۹۔ ﴿ اَلْبَرُّ ...... اچھائی اور بھلائی فرمانے والا ﴾

## اولاد کی فرمانبرداری اور نیک تربیت کا وظیفہ: یَا بَرُّ

فوائد و تاثیرات: اس اسم پاک کے وظیفہ کی برکت سے نافرمان اولاد والدین کی

مطیع و فرماں بردار ہو جاتی ہے نیز عام لوگوں کے ساتھ بھی اخلاق حسنہ کے ساتھ پیش آتی ہے، اعمال صالحہ کی طرف رغبت بڑھ جاتی ہے اور اگر کوئی نابالغ بچے پر یہ وظیفہ پڑھ کر دم کرے گا تو وہ بالغ ہونے تک ہر قسم کی آفات و بلیّات سے محفوظ رہے گا۔

خشکی و تری کے راستوں پر سفر کرنے والے اس کو پڑھیں تو وہ بھی امن و سلامتی کے ساتھ منزل مقصود تک پہنچ جائیں گے۔ شراب نوشی اور بدکاری جیسی برائی میں بھی مبتلا شخص اس وظیفہ کی برکت سے اس برائی سے بچ جائے گا۔

❁ اگر کوئی شخص اپنے بچے کے سر پر ہاتھ رکھ کر **پندرہ (۱۵) مرتبہ** اس اسم کو پڑھے اور درج ذیل دعا کرے:

**اَللّٰھُمَّ بِبَرَکَةِ ھٰذَا الْاِسْمِ رَبِّہٖ لَا یَتِیْمًا وَّلَا لَئِیْمًا**

تو اللہ تعالیٰ اس بچے کی پرورش اس طرح فرمائے گا جس طرح وہ چاہتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۸۰۔ ﴿اَلتَّوَّابُ ...... زیادہ توبہ قبول کرنے والا﴾

## وظیفہ برائے اصلاحِ احوالِ نفس و ازالۂ ظلم: یَا تَوَّابُ

**فوائد و تاثیرات:** اس کے پڑھنے سے نفس مطیع و فرماں بردار ہو جاتا ہے، گناہ پر

ندامت اور توبہ کی توفیق مل جاتی ہے اور دنیاوی کاموں میں آسانی پیدا ہوتی ہے نیز ظالم کے ظلم سے نجات مل جاتی ہے۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا وِرد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۸۱۔ ﴿ اَلْمُنْتَقِمُ...... بدلہ لینے والا ﴾

## آسانیٔ امور اور دشمنی کو دوستی میں بدلنے کا وظیفہ: یَا مُنْتَقِمُ

**فوائد و تاثیرات:** اس کے پڑھنے سے جملہ دنیاوی امور آسان ہو جاتے ہیں۔ اگر کوئی یَا مُنْعِمُ کے صیغے کے ساتھ وظیفہ کرے تو اسے ہر قسم کی محتاجی سے نجات مل جاتی ہے۔

❁ **مسلسل تین جمعہ** یہ وظیفہ پڑھنے سے دشمنی دوستی میں بدل جاتی ہے۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا وِرد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۸۲۔ ﴿اَلْغَفُوْرُ ...... بہت معاف کرنے والا﴾

## وظیفہ برائے بخشش و مغفرت: یَا غَفُوْرُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کی برکت سے اللہ تعالیٰ گناہ معاف فرما دیتا ہے۔ اس کو یَا عَفُوُّ کا صیغہ ملا کر پڑھنے سے اخلاق سنور جاتے ہیں اس میں عفو و درگذر اور احسان کا جذبہ پیدا ہوتا ہے، اللہ تعالیٰ کی رضا مل جاتی ہے اور ''یَا غَفُوْرُ یَا عَفُوُّ'' ملا کر وظیفہ کرنے سے حاجت فوراً پوری ہوتی ہے، دعا جلدی قبول ہوتی ہے اور بندہ ہر قسم کے وحشت و خوف سے محفوظ و مامون ہو جاتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۸۳۔ ﴿اَلرَّءُوْفُ ...... بہت مہربان و شفیق﴾

## وظیفہ برائے رقّتِ قلب و دفعِ غضب: یَا رَءُوْفُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کے پڑھنے والے کے دل میں نرمی اور رحم پیدا ہو جاتا ہے، وہ شخص لوگوں کے ساتھ نرمی کا سلوک کرتا ہے، اس کے دل کا غصہ ٹھنڈا ہو جاتا ہے، مظلوم کو ظالم سے چھٹکارا مل جاتا ہے اور دیگر لوگوں کا دل بھی اس شخص کے

لئے نرم ہو جاتا ہے۔

❁ اگر کوئی سخت غصہ میں ۱۰ بار درود شریف پڑھ کر ۱۰ **بار** اس کا ورد کرے تو غصہ ٹھنڈا ہوجاتا ہے۔ اسی طرح جس پر شدید غصہ ہوتو اس کے لئے بھی دل نرم ہوجاتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد **سو (۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۸۴۔ ﴿مَالِكُ الْمُلْكِ ...... سب سلطنت اور حکمرانی کا مالک﴾

## وظیفہ برائے تکمیل حاجات و فتح مہمات: یَا مَالِكَ الْمُلْكِ

**فوائد و تاثیرات:** دینی اور دنیوی مشکلات ومہمات کی آسانی کے لئے اس اسم کا وظیفہ نہایت مفید ہے۔ اس کے باعث اللہ تعالیٰ رزق میں فراخی عطا فرماتا ہے۔ جملہ دینی و دنیوی حاجات پوری ہوتی ہیں اور مہمات میں آسانی پیدا ہوتی ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد **سو (۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۸۵۔ ﴿ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام ...... عظمت اور بزرگی والا﴾

## وظیفہ برائے قبولیت دعا: یَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام

فوائد و تاثیرات: یہ وظیفہ کثیر خیر و برکت کا باعث ہے۔ یَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام پڑھنے سے دعا جلدی قبول ہوتی ہے۔ اس کو اسم اعظم بھی کہا گیا ہے۔ اس کے پڑھنے سے اللہ تعالی بندے کو اپنے خاص شکرگذار اور انعام یافتہ بندوں کی صف میں شامل فرماتا ہے جن کے بارے ارشاد فرمایا:

اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ (النساء،۴: ۶۹)

کثیر خیر و برکت کے حصول کے لئے یَا مَالِكَ الْمُلْكِ یَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام ملا کر پڑھنا مفید ہے۔

عام معمول: اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۸۶۔ ﴿اَلْمُقْسِطُ ...... عدل و انصاف کرنے والا﴾

## وظیفہ برائے دفع شر و وساوس: یَا مُقْسِطُ

فوائد و تاثیرات: اس کے پڑھنے سے بندہ شیطان کے شر اور وسوسہ اندازی سے محفوظ رہتا ہے اور ہر حاجت پوری ہوتی ہے اور دوران عبادت وسوسوں کا بھی خاتمہ

ہو جاتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۸۷۔ ﴿ اَلْجَامِعُ ...... جمع کرنے والا ﴾

## وظیفہ برائے دفع افتراق و انتشار: یَا جَامِعُ

**فوائد و تاثیرات:** اگر عزیز و اقارب میں پھوٹ پڑی ہو تو ان کے درمیان اتفاق و اتحاد پیدا کرنے کے لئے اس اسم پاک کا وظیفہ نہایت مؤثر ہے۔ اگر کوئی شخص اس کو معمول بنا لے تو اللہ تعالیٰ اس کے تمام مقاصد پورا فرما دے گا۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۸۸۔ ﴿ اَلْغَنِیُّ ...... بے پرواہ و بے نیاز ﴾

## وظیفہ برائے دفعِ حرص وطمع: یَا غَنِیُّ

**فوائد و تاثیرات:** اگر کسی شخص کے اندر حرص اور لالچ کا غلبہ ہو تو اس کو دفع

کرنے کے لئے یہ وظیفہ نہایت مفید اور مؤثر ہے۔اس کی برکت سے اللہ تعالیٰ اس کے مال و دولت میں برکت عطا فرماتا ہے اور لوگوں کی محتاجی سے نجات دیتا ہے۔ اگر کوئی جسمانی مرض اور بیماری ہو تو اس کو پڑھ کر ہاتھ پر دم کرنے اور جسم پر پھیرنے سے اللہ تعالیٰ شفاء عطا فرماتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۸۹۔ ﴿اَلْمُغْنِیُ ...... بے نیاز کر دینے والا﴾

## فقر کو غنا اور بخل کو سخا میں بدلنے کا وظیفہ: یَا مُغْنِی

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کے پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ اپنے فضل سے غنی کر دیتا ہے اور وہ شخص ہمیشہ سخی و جواد رہتا ہے کبھی کسی کا محتاج نہیں ہوتا، فقر و فاقہ اس کے قریب نہیں پھٹکتے۔

❁ اگر کوئی ہر جمعہ کی نماز کے بعد **۷۰ مرتبہ** درج ذیل صیغہ کے ساتھ اس کے پڑھنے کا معمول بنا لے تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے غنا نصیب ہوتا ہے:

**"اَللّٰھُمَّ یَا غَنِیُّ یَا حَمِیْدُ یَا مُبْدِئُ یَا مُعِیْدُ یَا فَعَّالُ لِّمَا یُرِیْدُ**

**یَا رَحِیْمُ یَا وَدُوْدُ اَکْفِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَ بِطَاعَتِكَ عَنْ مَعْصِیَتِكَ وَ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ"**

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۹۰۔ ﴿اَلْمَانِعُ...... روکنے والا﴾

## میاں بیوی کے درمیان باہمی محبت کا وظیفہ: یَا مَانِعُ

**فوائد و تاثیرات:** اگر میاں بیوی کے درمیان ناراضی اور جھگڑا ہو جائے تو نماز عشاء کے بعد سونے سے قبل اس وظیفہ کے ورد سے ان کے درمیان محبت و مؤدت پیدا ہو گی۔ علاوہ ازیں نفسانی خواہشات پر قابو پانے کے لئے بھی اس اسم کا وظیفہ مفید ہے۔

بعض ائمہ نے اس کی جگہ اَلْمُعْطِیْ لکھا ہے اور اگر اس کو "**یَا مُعْطِیَ السَّائِلِیْنَ**" کے صیغہ کے ساتھ کثرت سے ورد کریں تو کبھی کسی کا محتاج نہیں ہو گا۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۹۱۔ ﴿ اَلضَّارُ ......نقصان کا مالک ﴾

## وظیفہ برائے حصولِ رضائے الٰہی: یَا ضَارُّ

**فوائد و تاثیرات:** اللہ تعالیٰ کی رضا و قربت اور روحانی درجات و مقامات کی بلندی کے لئے یہ وظیفہ بہت مفید ہے۔ شبِ جمعہ اس کا ورد زیادہ تاثیر کا موجب ہوتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا وردسو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۹۲۔ ﴿ اَلنَّافِعُ ...... نفع کا مالک ﴾

## بحری سفر میں سلامتی اور جملہ امور میں نفع بخشی کا وظیفہ: یَا نَافِعُ

**فوائد و تاثیرات:** اگر کوئی شخص کشتی یا سمندری جہاز میں سفر کر رہا ہو تو اس وظیفہ کا روزانہ معمول بنا لینے سے اس کی کشتی یا جہاز ہر آفت و بلا سے محفوظ رہے گا اور امن وسلامتی کے ساتھ کنارے لگ جائے گا۔

❁ کسی نیک اور جائز امر کے لئے ابتداء میں **۴۱ مرتبہ** پڑھنے سے حسب منشاء وہ کام انجام خیر کو پہنچ جاتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا وردسو **(۱۰۰)** مرتبہ

روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۹۳۔ ﴿اَلنُّوْرُ ......نور عطا کرنے والا﴾

## وظیفہ برائے حصول انوارِ الٰہی: یَا نُوْرُ

**فوائد و تاثیرات:** حصول انوارِ الٰہی کے لئے یہ وظیفہ نہایت مفید اور مؤثر ہے۔ یہ وظیفہ کرنے والا لوگوں کو راہِ مستقیم کی طرف ہدایت دینے والا بن جاتا ہے۔ اگر کوئی صاحب حال شخص اس کا ورد کرے تو اس کے دل کا نور اس کے چہرہ سے ظاہر ہو جاتا ہے اور ذکرِ الٰہی کے وقت بھی اس کا منہ نورِ الٰہی کا مصدر بن جاتا ہے۔

اگر کوئی شخص تاریک کمرے میں آنکھیں بند کر کے یا نور کا ذکر کثرت سے کرے تو اس پر حال طاری ہوتا ہے اور اس کا قلب انوار الٰہی سے بھر جاتا ہے۔ اہل کشف و بصیرت کے لئے یہ اسم پاک خاص تاثیر رکھتا ہے۔

❁ اگر کوئی شخص **شبِ جمعہ ۷ مرتبہ** سورہ نور کی تلاوت کرنے کے **بعد ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ** اس اسم پاک کا ذکر کرے تو اس کے دل میں نور پیدا ہوتا ہے اور جو کوئی صبح کے اوقات میں پابندی سے ذکر کرے تو اس کا دل روشن ہو جاتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۹۴۔ ﴿اَلْهَادِیُ ...... ہدایت دینے والا﴾

### ہدایتِ الٰہی اور ماں کے دودھ کی طرف رغبت کا وظیفہ: یَا هَادِیُ

**فوائد و تاثیرات:** معرفتِ الٰہی کے حصول کے لئے اس اسم پاک کا وظیفہ نہایت مفید ہے، اس کے ذکر سے بندہ جملہ دینی و دنیاوی امور میں اپنے اور دیگر مخلوق کے لئے ھادی و رہنما بن جاتا ہے۔ اگر کوئی بچہ ماں کے دودھ کی طرف رغبت نہ رکھتا ہو تو اس کے باعث وہ دودھ پینا شروع کر دیتا ہے۔ اگر کوئی مسافر راستے سے بھٹک جائے تو اس کے ورد سے اسے راستہ مل جاتا ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۹۵۔ ﴿اَلْبَدِیْعُ ... بے مثال موجد، عدم سے وجود میں لانے والا﴾

### وظیفہ برائے حصولِ علم وحکمت: یَا بَدِیْعُ

**فوائد و تاثیرات:** مخفی علوم و حِکَم کے حصول اور اظہار مافی الضمیر پر قدرت

حاصل کرنے کے لئے یہ وظیفہ انتہائی مفید اور مؤثر ہے۔ اس کے باعث زبان سے علم و حکمت کے چشمے جاری ہو جاتے ہیں۔ قول و عمل میں بدعت کے ارتکاب سے نجات ملتی ہے، حاجتیں پوری ہوتی ہیں اور وہ نقصان سے محفوظ ہو جاتا ہے۔ اس کو ''یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ'' کے صیغہ کے ساتھ پڑھنے سے ہر قسم کی پریشانی اور غم و حزن سے نجات مل جاتی ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے لئے جاری رکھ سکتے ہیں۔

## ۹۶۔ ﴿ اَلْبَاقِیُ ...... ہمیشہ رہنے والا ﴾

## وظیفہ برائے حصولِ اخلاص و تزکیہ: یَا بَاقِیُ

**فوائد و تاثیرات:** اس وظیفہ کی برکت سے عبادت میں اخلاص پیدا ہوتا ہے، دنیا اور آخرت کی زندگی میں پاکیزگی مل جاتی ہے، اعمال مقبول ہوتے ہیں اور ہر قسم کے نقصان سے نجات ملتی ہے۔

**عام معمول:** اوّل و آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ورد سو **(۱۰۰)** مرتبہ روزانہ کریں۔

❁ اس وظیفہ کو حسب ضرورت ۱۱ دن، ۴۰ دن یا اس سے بھی زیادہ عرصہ کے

